پرداختند'' صفحہ ۱۷۱ -

مندرجہ بالا بیانات کی بنا پر کہا جا سکتا ہے کہ سکندر کا عہد اسلامی اور ہندوستانی ادبیات اور روایات کے اتصال اور اختلاط کا زمانہ ہے کیونکہ اسی دور میں ہندو مسلمان فاتحوں کی زبانیں اور علوم باقاعدہ طور پر سیکھنے لگے اور ادھر مسلمانوں نے حسب معمول ہندوؤں کی زبانیں سیکھ کر ان کی پرانی کتابوں کو فارسی کے قالب میں ڈھالنا شروع کیا اس دور میں طب سکندری اس قسم کی داد و ستد کا نتیجہ ہے -

سنکندر طبعاً شاعر تھا اور گلرخی تخلص کرتا تھا - تاریخ شیر[1] شاھی میں لکھا ہے کہ سکندر ایشیا کے زبردست اور نامور بادشاھوں میں شمار ھوتا ہے - اسے علم و فضل میں کافی دسترس تھی اور اپنے زمانے کے شاعروں اور فاضلوں میں مخصوص حیثیت کا مالک تھا - اس نے شہزادگی اور جوانی کا زمانہ کسب علوم و فنون میں گذارا - اس کے کلام کی امتیازی خصوصیت روانی اور صفائی ہے - جب اس نے سلطان علاء الدین کے ساتھ صلح کرنے کے بعد ۹۰۷ھ میں جونپور کے علاقہ سنبل میں اقامت اختیار کی تو شیخ جمالی کنبوہ جو سکندر کے استاد رہ چکے ھیں عرب کی سیر و سیاحت سے واپس آگئے تھے - چونکہ سکندر ان کا شاگرد تھا، اس نے شیخ کو ذیل کا خط لکھ کر اپنے یہاں آنے کی دعوت دی اور ان کی مثنوی مہر و ماہ بھی طلب کی -

ای مفخر گنج لایزالی وی سالک راہ دین جمالی
در گرد جہان بسی زدہ سیر در منزل خود رسیدہ بالخیر
بودی تو مسافر زمانہ الحمد کہ آمدی بخانہ
باید کہ کتاب مہرو ماھم ارسال دھی چنانکہ خواھم
ای شیخ بما برس بزودی بسیار مسافرت نمودی
بکشا بسوی درگہم گام تا دریابی ز گلرخی کام

(۱) مجلہ کابل شمارہ اول سال دوم ص ۳۸ -

چشمم به جمال توطپان است دل مرغ مثال در فغان است

اسکندر و تو خضر ماهی* باشد که بسوی ما بیائی

سلطان کے ملکہ شعر کے متعلق بدایونی لکھتا ہے :

''خود هم صاحب طبع بود و گاه گاهے نظمے به تخلص گلرخ بآن روش قدیم هندوستانیان میگفت و صحبت او بـه شیخ جمالی ازین رهگذر خوش برآمده بود و این چند بیت از نتائج طبع سلطان است که از غایت تقید بصنعت گفته :

سرویکه سمن پیرهن و گل بدنستش روحیست مجسم که دران پیر هنستش

مشک ختنی چیست که صد مملکت چین در حلقه آن زلف شکن در شکنستش

گلرخ چه کند جوهر دندان تراوصف همچون در سیراب سخن در دهنستش

در سوزن مژگان بکشم رشته جان را تا چاک بدوزم که دران پرهنستش

(تاریخ بدایونی صفحه ۳۲۳)

سکندر علما اور فضلا کی حوصلہ افزائی اور دلجوئی میں ہمہ تن مساعی رہتا تھا - یہی وجہ ہے دھلی اور آگرہ ہندوستان اور ممالک غیر کے علما کے لئے قبلہ حاجات اور کعبہ درجات بنے ہوئے تھے -

مصنف تاریخ داؤدی نے بھی اسی خیال کا اظہار کیا ہے :

''در زمان سلطنت اواکابر و مشائخ و علما از ولایت عرب و عجم و از اطراف هند به جاذبه عنایت او بدهلی و آگره آمده توطن مے کردند'' ورق ۳۸ '

اخبار الاخیار میں لکھا ہے :

'' زمان دولت سکندر زمان صلاح و تقوے'' دیانت و امانت و حلم و وقار بود - او را با علما و صلحا واکابر و اشراف میلی عظیم شد و لهذا از اکناف عالم از عرب و عجم بعضی بسابقه استدعا و طلب و بعضی بی آن در عهد دولت او تشریف آورده

---

* 'اسکندرم و تو خضر مائی' (عابدی) -

و توطن این دیار اختیار کردند۔ بالحقیقت محامد زمان سلطنت
آن سلطان سعادت نشان از حد تقریر و تحریر خارج است و
از وی نیز درباب فراست بلکه کرامت حکایات نقل می کنند
گراین جمله را سعدی املا کند مگر دفتری دیگر انشا کند''
صفحہ ۲۶۱

تاریخ بدایونی میں لکھا ہے کہ سلطان سکندر کی نشست و برخاست اکثر شاعروں اور عالموں کے ساتھ رہتی تھی چنانچہ :

''سکندر باشاعران نشست و برخاست بسیار داشت وخود هم صاحب طبع بود'' صفحہ ۳۲۳

تاریخ داؤدی کے مصنف لکھتے ہیں کہ علما و فضلا کا ایک منتخب گروہ بادشاہ کے محل خاص میں رهتا تھا ۔ جب نصف شب ہو جاتی تو بادشاہ کھانا منگواتا اور تمام علما ہاتھ دھو کر اس کے سامنے بیٹھ جاتے۔ بادشاہ پلنگ پر ہوتا اور پلنگ کے سامنے ایک کرسی رکھ دی جاتی ۔ جس پر کھانے کے طشت دھرے جاتے۔ جب بادشاہ کھانا کھانا شروع کرتا تو علما کے سامنے بھی کھانے کے طبق دھر دئے جاتے ۔ جب بادشاہ کھانے سے فارغ ہو جاتا تو شاہی فرمان کے مطابق ہر ایک عالم اپنا اپنا طبق اٹھا کر گھر چلا جاتا ۔

خاندان لودھی کے اس مایہ ناز فرزند اور ملت افغان کے اس ادب پرور تاجدار کو خیر باد کہہ کر ہم ذیل میں بعض ان مصنفین کے حالات اور ادبی کارنامے پیش کریں گے۔ جو اس علم دوست بادشاہ کے زیر سایہ پھلے پھولے۔

**۱۔ شیخ جمالی :**

حامد بن فضل اللہ خاں کا اصلی نام جلال خان تھا ۔ لیکن عوام میں درویش کے نام سے مشہور تھے ۔ دھلی کے باشندے اور ذات کے کنبوہ تھے ۔ زمانۂ طفولیت میں والدہ کا سایہ سر سے اٹھ گیا ۔ لیکن ماحول اس قدر ادبی واقع ہوا تھا کہ سن تمیز تک پہنچتے پہنچتے تمام مروجہ

علوم و فنون بدرجہ اتم حاصل کر لئے ۔ شروع شروع میں نام کی رعایت سے جلالی تخلص کیا کرتے تھے ۔ لیکن بعد ازاں اپنے پیر اور خالو[1] سماء الدین کے ارشاد کی تعمیل میں جلالی کو جمالی میں بدل دیا ۔

جمالی ایک آزاد منش درویش تھے اور دیگر نامور مشائخ کی طرح انہوں نے بھی اپنی عمر کا کافی حصہ بلاد اسلامیہ کی سیر و سیاحت میں گذارا ۔ چنانچہ وہ خود لکھتے ہیں کہ مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ کی زیارت اور یمن ، روم ، شام ، عراق ، فارس وغیرہ کی سیر و سیاحت کے بعد میں واپس دھلی لوٹا اور وھاں شیخ سماء الدین کی روح پرور صحبتوں سے برابر فیض اندوز ھوتا رھا ۔ ذیل کے فقرہ سے معلوم ھوتا ھے کہ شیخ حضرت آدم کے قدم کی زیارت سے مشرف ھو کر لنکا بھی تشریف لے گئے تھے :

''و این حقیر بزیارت قدم حضرت آدم صفی اللہ علیہ السلام مشرف شدہ بہ سراندیپ آمد'' سیرالعارفین قلمی ورق ۱۵۳

۹۴۲ھ[2] میں وفات پائی اور حضرت بختیار کاکی کے روضہ کے قریب دفن ھوئے ۔

بطور معذرت کے ھم یہاں اتنا عرض کئے دیتے ھیں کہ مناسب مواد کی قلت کے باعث گو ھم شیخ جمالی کی سیر و سیاحت کا ایک اجمالی نقشہ تو قارئین کے سامنے پیش نہیں کر سکتے تاھم ذیل میں شیخ کی سیر و سیاحت کے ان واقعات کو بیان کریں گے جو کسی خاص اھمیت یا دلچسپی کے حامل ھیں :

شیخ جمالی[2] اپنی تصنیف سیر العارفین میں لکھتے ھیں کہ میں حج بیت اللہ سے فارغ ھوکر ھرات میں آیا اور وھاں نامور اور برگزیدہ صوفیائے کرام کی ملاقات سے شرف اندوز ھوا ۔ شیخ نے بغرض تفصیل

---

(۱) تاریخ وفات ''خسرو ھند بودہ'' سے برآمد ھوتی ہے ۔
(۲) سیر العارفین قلمی ماخوذ از حالات شیخ صدرالدین ۔

سات آٹھ بزرگوں کے اسمائے گرامی بھی بیان کئے ہیں ۔ لیکن ہم صرف مولانا عبدالرحمن جامی اور حسین واعظ کاشفی کے ناموں کے ذکر پر اکتفا کرتے ہیں ۔ اس ضمن میں شیخ لکھتے ہیں کہ گو یہ تمام خدا رسیدہ بزرگ میرے ساتھ مؤدبانہ طریق سے پیش آتے تھے ، لیکن اس دوران اقامت میں میری رھائش مولانا جامی کے ھاں رھی ۔

مندرجہ بالا واقعہ کے علاوہ شیخ زیارت کی غرض سے مولانا فخرالدین عراقی کی قبر مبارک پر جو دمشق کے محلہ صالحیہ میں واقع ھے بھی تشریف لے گئے چنانچہ وہ لکھتے ھیں کہ مولانا فخرالدین عراقی ملتان سے رخصت ہونے کے بعد حج کی نیت سے بیت اللہ پہنچے وھاں سے فارغ ھو کر روم آئے اور شیخ صدرالدین کے پاس قونیہ میں تشریف لے گئے ۔ مولانا نے اپنی شہرۂ آفاق کتاب لمعات یہیں تصنیف کی ۔ مولانا جلال الدین رومی کی وفات کے بعد وہ قونیہ کی رھائش ترک کر کے دمشق چلے گئے ۔ یہیں وفات پائی اور شیخ محی الدین ابن عربی کے پہلو میں دفن ھوئے ۔[1]

تذکرہ نگاروں نے مولانا جامی اور شیخ جمالی کی ملاقات کے متعلق عجیب و غریب روایات بیان کی ھیں ۔ لیکن شیخ جمالی کی اپنی تصنیف سیرالعارفین میں ھمیں کہیں ایسا مواد نہیں ملا ۔ جس سے ان روایات کی تائید یا تردید ھو سکے بہر کیف ھم اس ملاقات کے بارے میں خوشگو اور والہ داغستانی کے بیانات پیش کرنے کے بعد اسی ضمن میں سیرالعارفین سے بھی ایک ایسا واقعہ قلمبند کریں گے جو ھمارے خیال میں دلچسپی سے خالی نہیں ھوگا ۔

**جمالی کے متعلق خوشگو کا بیان :**

خوشگو[2] نے جمالی کے خراسان جانے اور ملا جامی کے ساتھ ملاقات کرنے کے واقعہ کو اس طرح بیان کیا ھے : سلطان حسین میرزا کے

---

(۱) شیخ نے عراق کے مصر جانے کا تذکرہ نہیں کیا ۔

(۲) سفینہ قلمی ورق ۱۳ ۔

عہد حکومت میں شیخ جمالی خراسان گئے اور کہتے ہیں کہ ملا جامی کی ملاقات کے ارادہ سے ان کے حجرہ کا رخ کیا - شیخ نے کیا دیکھا کہ شادیانے بج رہے ہیں اور خوب دھوم دھام ہو رہی ہے - قریب جا کر دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ مولانا نے بحر کامل میں ایک غزل جس کا مطلع یہ ہے :

چہ خوش است صبحدمی کزان گل نورسم خبری رسد
ز شمیم زلف معنبرش بمشام جان اثری رسد

لکھی ہے اور اس کی تقریب میں شادیانے بجائے جا رہے ہیں - جمالی نے کہا معلوم ہوتا ہے کہ مولانا جامی نے اب تک شیخ سعدی کی گلستان نہیں پڑھی - میں نے ان کی شہرت سن کر یہاں آنے میں فضول وقت ضائع کیا ہے -

اس کے بعد شیخ نے گلستان کے دیباچہ کا یہ شعر پڑھا :

بلغ العلی بکمالہ کشف الدجی بجمالہ
حسنت جمیع خصالہ صلوا علیہ و آلہٖ

مولانا جامی کے خادم یہ الفاظ سنتے ہی بھاگے بھاگے ان پاس گئے اور مولانا کو اس ماجرے سے آگاہ کیا - مولانا جامی نے شیخ جمالی کو نہایت عزت کے ساتھ بلوایا - شیخ آئے اور معمولی سلام علیکم کے بعد بغیر کسی تذبذب کے اپنے گل آلود پاؤں کے ساتھ فرش پر ڈٹ کر بیٹھ گئے مولانا نے سلام کا جواب دے کر دریافت کیا کہ تم کہاں کے رہنے والے ہو - جواب میں شیخ نے کہا کہ میں ہندوستان کا باشندہ ہوں - مولانا نے شیخ کے اس جسارت آمیز جواب سے متاثر ہو کر چند نوشتہ اوراق ان کے ہاتھ میں دئے اور انہیں کہا کہ میں نے ہندوستان کے استاد شاعر امیر خسرو کے اس شعر کی شرح لکھی ہے جو انہوں نے قران السعدین میں کشتی کی تعریف میں قلمبند کیا ہے -

ماہ نوی کاصل وی از سال خاست
یک سی نوگشتہ بدہ سال راست

مولانا جامی نے لفظ 'سال' (بمعنی درخت مشہور ھندوستان) کی تشریح میں محض قیاسات سے کام لیا تھا۔ جسے شیخ نے غور سے دیکھا اور مطلب سمجھنے کے بعد کاغذات قریب کے حوض میں پھینک دئے۔ اور کہا کہ سال ایک درخت کا نام ھے جو ھندوستان میں پیدا ھوتا ھے اور جس کی کشتیاں بنائی جاتی ھیں۔ آپ کی یہ عبارت آرائی بے معنی ھے۔

اس کے بعد مولانا جامی نے شیخ جمالی سے کہا کہ اگر آپ کو جمالی دھلوی کا کلام کچھ یاد ھو تو سنائیے۔ شیخ نے جواب دیا کہ فی الحال تو مجھے جمالی کا صرف ایک بیت ھی یاد ھے:

ما را ز خاک کویت پیراھن است برتن
آن ھم ز آب دیدہ صد چاک تابدامن

مولانا یہ شعر سنتے ھی اپنی خداداد فہم و فراست سے جھٹ تاڑ گئے کہ یہی جمالی دھلوی ھیں۔

**والہ داغستانی کا بیان:**

والہ[1] داغستانی نے شیخ جمالی اور مولانا جامی کی ملاقات کے دلچسپ قصہ کو اس پیرائے میں بیان کیا ھے:

شیخ جمالی ھرات میں مولانا جامی کے گھر گئے اور فرط استغنا سے مولانا کی پروا نہ کی اور ان کے قریب مسند پر بیٹھ گئے۔ مولانا نے اس کو سر سے پاؤں تک بھانپ کر کہا کہ تم میں اور گدھے میں کیا فرق ھے۔ شیخ نے جواب میں کہا ''یک وجب'' یعنی ایک بالشت کا۔ اس وقت مولانا اور شیخ کے درمیان قریباً اتنا ھی فاصلہ تھا۔

**جمالی کا اپنا بیان:**

شیخ جمالی کی اپنی تصنیف سیرالعارفین سے ظاھر ھے کہ مولانا جامی اور

(۱) ریاض الشعرا، قلمی ورق ۴۸۔

شیخ کے درمیان ملاقات ہوئی جس میں انہوں نے مولانا فخرالدین عراق کے لمعات کے متعلق ایک دوسرے کے ساتھ اختلاف رائے کا اظہار کیا ہے۔

روزے در خدمت ایشان (مولانا جامی) در حجرۂ خاص نشسته بودم و کتاب لمعات تصنیف شیخ فخرالدین عراق درمیان بود ۔ ناگاہ مولانا عبدالرحمان جامی رحمة الله علیه واسعةً در تعریف شیخ صدرالدین قونوی که مرشد محی الدین ابن عربی است مبالغه نمود ۔ فرمود که این لمعات نتیجۂ برکات التفات آن عالی درجات است که فخر الدین رحمة الله علیه در قلم آورده است[1] و این ادا ایشان بر خاطر این درویش راه نیافت گفتم مرتبه هر کسی پیش حضرت حق تعالیٰ مخفی نیست که از نتیجه غیبیه حضرت اوست ۔ به فرمان الله تعالیٰ همان شب به مولانائے مشارٌ الیه در خواب نمودند که گوئی صفحۂ پر نور است ۔ در آن جا حضرت شیخ صدر الدین عارف نشسته اند با جمعی درویشان و مولانا فخرالدین عراق کفش ایشان را بادب گرفته ایستاده است و اشارت بدین فقیر کرد که شما نیز دران مجلس آئید من آمدم بشرف دست بوسی آن حضرت مشرف شدم چنانچه دهشت ایشان در من اثر کرد که شما با من می گوئید که مرتب حضرت ایشان معلوم شد ۔ من می گویم که حق بطرف شما بود وقت صبح با حضرت مولانا مشارٌ الیه معیت بوقوع پیوست ۔ این خواب را تقریر فرمودند و فاتحه بروح پاک ایشان بخواندند

(سیر العارفین قلمی مملوکه مولوی محمد شفیع ورق ۸۴)

مذکورہ بالا خواب کی یہی تعبیر ہو سکتی ہے کہ شیخ جمالی حق بجانب تھے ۔ شیخ کے نزدیک فخرالدین عراق لمعات کے لئے شیخ صدرالدین کی نسبت شیخ بہاءالدین زکریا ملتانی کے زیادہ مرھون منت ہیں چنانچہ :

---

(۱) دیکھو نفحات الانس طبع کلکته ص ۷۰۴ و میخانه ص ۳۶ ۔

'' و از آن جا در روم رسید و در شهر قونیه درآمد و آن جا شیخ صدر الدین قونوی خلیفه حضرت شیخ محی الدین ابن عربی قدس سره ' بود چند گاه در صحبت ایشان میگذرانید و نسخه لمعات مذکور در قونیه تصنیف کرده است ' و ازآن جا کتابتی متضمن کلمات و نکات عرفان بجانب حضرت سلطان العارفین شیخ صدرالدین عارف پسر بزرگ حضرت شیخ الاسلام قدس سره ' نوشته است که مارا الآن به صوفی صحبتی افتاده است که کلماتش این است - معلوم نیست که حضرت ایشان چه جواب نوشتند - در ایامیکه شیخ فخر الدین در قونیه آمد اول به صحبت شیخ صدر الدین قونوی را در یافته و نسخه فصوص در صحبت ایشان مطالعه نموده ' چنانچه در فصوص بیست و هشت فص است او نیز لمعات بیست و هشت لمعه نوشته و خاوری که شارح لمعات است او در شرح خود مسطور ساخته که شیخ فخرالدین عراق لمعات در صحبت شیخ صدرالدین قونوی نوشته است چنانچه خاوری مذکور این بیت در شرح خود مرقوم نموده :

چون[1] در سنبل چرد آهوی تاتار
نسیمش نفحه[2] مشک آورد بار

فاما اگرچه خاوری بدان نسبت نوشته پیش ارباب نظر و اصحاب بصر مخفی نیست که لمعات یک قطره سحاب فیضی است که از دریای معرفت حضرت شیخ الاسلام بهاء الدین قدس سره' در کام روحش چکیده و او قصائد خوب و مدائح مرغوب در اوصاف و ثناء قطب سپهر حقیقت نوشته است که در دیوانش موجود است '' (سیرالعارفین ورق ۲۰)

---

(۱) 'چو' (عابدی) -
(۲) 'نافد' (عابدی) -

پروفیسر عبدالغنی ایم - اے نے اپنی کتاب مغل دربار کی فارسی زبان[1] اور ادب کی تاریخ میں صفحہ ۱۱۶ پر تحریر کیا ھے کہ وہ (جمالی) جامی کے بہترین شاگردوں میں سے تھا اور اس نے ھرات میں اپنے اثناء تلمذ میں جامی سے خراج تحسین وصول کیا - لیکن یہاں ھم اتنی بات گوش گذار کرنا چاھتے ھیں کہ جہاں تک ھمیں شیخ جمالی کے سوانح حیات کے متعلق مختلف مستند تذکروں اور ان کی اپنی تصنیف سیرالعارفین سے مواد دستیاب ھو سکا ھے اس میں کہیں ایسا بیان نہیں جس سے ثابت ھو کہ شیخ جمالی نے مولوی جامی کے سامنے زانوے تلمذ تہ کیا بلکہ اس کے برعکس بعض تذکروں[2] اور جمالی کے اپنے بیانات سے تو یہی قیاس ھوتا ھے کہ اگر وہ ملا جامی پر فوقیت نہیں رکھتے تھے تو کم ازکم ان کے ھمسر ضرور تھے - ممکن ھے کہ یورپ کی گراں مایہ لائبریریوں میں پروفیسر موصوف کی نظر سے کوئی ایسی کتاب گذری ھو جس سے انہوں نے مندرجہ بالا بیان اخذ یا استنباط کیا ھو -

مستند تذکروں سے معلوم ھوتا ھے کہ جمالی ایک علم دوست اور واجب الاحترام خاندان کے فرد تھے- بلند پایہ شاعر ھونے کے علاوہ اپنے زمانہ میں قصیدہ اور غزل میں بھی بے مثل مانے جاتے تھے - انہیں سکندر جیسے نیک نہاد اور رعایا پرور بادشاہ کے استاد اور مصاحب ھونے کا فخر حاصل تھا اور بابر اور ھمایوں کے دربار میں ایک امتیازی حیثیت حاصل تھی - ذیل کا قصیدہ لکھنے پر بابر نے انہیں ایک گراں مایہ صلہ عطا کیا :

شاہ دشمن کش ظہیرالدین بابر آنکہ او
لشکر بنگالہ را[3] زانعار کامل بشکند

ھمایوں شیخ کی نصیحتوں کو نہایت غور سے سنا کرتا اور وقتاً فوقتاً ان کی خدمت میں حاضر ھوتا - شیخ کے فرزند گدائی اور حیاتی بھی اپنے

---

(۱) ھسٹری آف پرشین لینگیج اینڈ لٹریچر ایٹ مغل کورٹ -
(۲) سفینہ اور ریاض الشعراء - (۳) 'ز انجاءِ کابل' (عابدی) -

ھمعصر بادشاھوں کے منظور نظر رھے اور اکثر علمی خدمات سرانجام دیتے رھے ۔ گدائی کے متعلق ھمیں ایک خاص واقعہ یاد آ گیا ھے اور وہ یہ ھے کہ گدائی ایک عمدہ شاعر ھونے کے علاوہ متقدمین کے کلام سے خاصا لگاؤ رکھتا تھا ۔ چنانچہ پنجاب یونیورسٹی لائبریری میں امیر خسرو کا ایک قدیم دیوان موجود ھے جس پر مولانا گدائی کی مہر بدیں الفاظ ثبت ھے ۔

المفتقر الی الملک المتعالی الحقیر گدائی بن جمالی

جس سے معلوم ھوتا ھے کہ یہی پنجاب یونیورسٹی کا نسخہ شیخ گدائی کے زیر مطالعہ رہا ھوگا ۔

**جمالی کی تصانیف :**

۱۔ سیرالعارفین : یہ کتاب ھندوستان کے اولیاء کرام کا تذکرہ ھے جو ھمایوں بادشاہ کے عہد حکومت میں تالیف ھوا ۔ شیخ جمالی اس کتاب کی تصنیف کی وجہ یہ بتاتے ھیں کہ جب میں بلاد اسلامیہ سے واپس دھلی آیا تو دوستوں نے درخواست کی کہ میں اپنے سفر کے حالات اور انبیاء علیہ السلام اور اولیاء کرام کے سوانح جن کی زیارت کا مجھے دوران سفر میں اتفاق ھوا تھا احاطہ تحریر میں لاؤں ۔ چونکہ یہ کام بہت طول طویل اور دقت طلب تھا اس لئے میں نے اپنی تصنیف کو صرف ھندوستان کے مشائخ کے حالات بیان کرنے تک محدود کر دیا ۔ پس یہ کتاب ھندوستان کے اولیائے کرام کا تذکرہ ھے جو خواجہ معین‌الدین چشتی کے حالات سے شروع ھوکر شیخ سماء الدین کے حالات پر ختم ھوتا ھے ۔

**تذکرہ کی تاریخی حیثیت :**

تاریخی اعتبار سے یہ تذکرہ کسی خاص اھمیت کا حامل نہیں کیونکہ اس کا زیادہ حصہ ایسی روایات پر مبنی ھے جن کی تائید میں تاریخی اسناد پیش کرنا دشوار ھے ۔ اس کے علاوہ یہ اپنے مصنف کے ھمعصر سیاسی، معاشرتی اور ادبی حالات پر خاص قابل قدر روشنی نہیں ڈالتا ۔ ھاں

اولیائے کرام کی حیرت انگیز کرامات نہایت آب و تاب سے بیان کی گئی ہیں۔ کہیں کہیں تذکروں اور کتب تاریخ کے بھی حوالے دئے گئے ہیں۔ مثلاً فوائد الفواد تصنیف میر حسن دھلوی، خیر المجالس تصنیف شیخ نصیر الدین محمود اودھی، طبقات ناصری وغیرہ۔ تذکرہ کے مصنف نے بعض موقعوں پر ذاتی مشاہدات بھی قلمبند کئے ہیں جو تاریخی نقطۂ نگاہ سے کارآمد معلوم ہوتے ہیں۔ مثلاً ذیل کی عبارت جس میں شیخ نے سکندر کے اخلاق حمیدہ اپنے اور سلطان کے تعلقات، میاں بھوہ کی فہم و فراست، ابراهیم کی نااہلیت اور اس کے فتنہ پرداز امراء و وزراء کی بد عنوانیاں واضح طور پر بیان کی ہیں:

سلطان سکندر پادشاهی بود باخلاق حمیده آراسته و باوصاف گزیده پیراسته۔ طبعش بغایت لطیف بود۔ بیشتری اشتغال به شعر گفتن می نمود و بارباب فلاح و اصحاب صلاح اعتقادش بیحد بود، علی‌الخصوص باین درویش محبت از دیگران بیش داشت۔ بعد وفاتش دوستان او را تفرقه عظیم رو نمود و سلسله جمعیت ایشان بگسست و مردم کژ طبع و کم فهم و بد خلق بدیوان سلطان ابراهیم مذکور ظاهر شدند و افغانی چند که در دیو طبعی مستثنی بودند در فتنه انگیزی ممتاز و در خلا و ملا باسلطان مشارٌ الیه همراز گشتند و سلطان را استادی بود فرید نام درغایت اذالت و بطالت مشهور که هرگز از مشیمۂ مادر تفکر و تدبر او جز اطفال فتنه و فساد متولد نمی گشت صاحب اختیار شد و وزیر بی نظیر صاحب فراست و اهل کیاست مربی علمأ و فقرأ بهوه نام را که مدار سلطنت از وی باستحکام بود بی شائبۂ جرم و خطا از سلطان ابراهیم کشانید و این درویش همدران ایام مرثیه سلطان سکندر مرحوم در قلم آورده بود چنانچه مشهور و معروف است۔ درانجا بیتی بود که

اے سلیمان زمان آہ کجائی آخر
تا کنم پیش تو از فتنۂ دیوان فریاد

و آن فرید مذکور این بیت درمیان انداخت و بہ سلطان ابراھیم و افغانان دیگر باز نمود کہ شیخ جمالی شما را دیو گفتہ است۔ چنانچہ سلطان و افغانان را مکدر ساخت۔ اگرچہ ھیچ کسی را یارای آن نبود کہ مضرتی بمن رساند اما بہ حکم بشریت قبضی و حزنی در من پیدا گشت۔ شبی در واقعہ دیدم کہ شخصی نورانی جامہ صوف سبز پیش من آوردہ است کہ این را حضرت سلطان المشائخ شیخ صدرالدین قدس سرہ' از ملتان برای شما فرستادہ است' بپوشید' چنانچہ من آن صوف را پوشیدم و شکرانۂ دوگانہ ادا نمودم چون بیدار گشتم اندک فکریکہ در من راہ یافتہ بود بہ کلی مرتفع گشت۔ سلطان ابراھیم آن کدورت را بہ صفای مودت بدل گردانید۔

(سیرالعارفین ورق ۸۳-۸۴)

اس کے علاوہ اس تذکرہ کی مدد سے شیخ جمالی اور شیخ سماء الدین کی حد نیاز و عقیدت اور انس کا بھی اندازہ ہو سکتا ہے۔ چنانچہ[1] جمالی لکھتے ہیں کہ جب حضرت شیخ سماء الدین قصبہ بلاتیہ قلعہ رنتھنبور کے قرب و جوار میں فروکش تھے تو میں ان کی خدمت میں حاضر رہتا اور ان کے حجرہ خاص میں طشت اور لوٹا ' کنگھی اور رومال وضو کرنے اور بال سنوارنے کی غرض سے پیش کرتا اور جونہی دستک ہوتی میں اندر داخل ہوتا اور وضو کرواتا۔ شیخ جمالی یہ خدمت مدت تک سرانجام دیتے رہے۔

ادھر[2] شیخ سماء الدین کو جمالی سے خاص انس تھا ' چنانچہ جمالی لکھتے ہیں کہ جب میں حج کے لئے بلاد اسلامیہ کو گیا ہوا تھا '

---

(۱) ورق سیر العارفین ورق ۱۶۳ - (۲) ورق سیر العارفین ورق ۱۵۵ -

تو شیخ ہر رات نماز تہجد کے ساتھ ذیل کی دعا پڑھا کرتے تھے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم اللھم ارجع الجمالی الینا سالماً و غانماً و ارزقنا مشاھدۃ جمالہ و نور عینی بنور لقایہ برحمتك یا ارحم الراحمین

جمالی کا بیان ہے کہ جب میں فراغت حج کے بعد ان کی خدمت میں واپس لوٹا تو انہوں نے مجھے گلے لگایا - پیار کرنے کے بعد خدا کا شکر کیا کہ ان کی سالوں کی دعا بارگاہ ایزدی میں قبول ہوئی -

۲- مثنوی مہر و ماہ : نایاب

۳- دیوان : نایاب

**نمونۂ کلام :**

طال[1] شوق الی منازلکم ایھا الغائبون عن نظری
روز و شب مونسم خیال شماست فاسئلوا عن خیالکم خبری

(۱) ویرانۂ[2] دلم را گنجیست یاد رویت
در وی خیال زلفت چون مار کردہ مسکن

---

(۲) عشق را طے لسانیست کہ صد سالہ سخن
دوست با دوست بیک چشم زدن می گوید

---

(۳) زاھد بہ طعنہ گفت کہ روی بتان مبین
ای بی تمیز دیدۂ بینا برای چیست

---

(۴) مرا از تیرھای اوپُر از پر گشت ہر پہلو
کنون پرواز خواھم کرد سوی آن کمان ابرو

---

(۵) گویند کاب[3] لعلش سر چشمۂ حیات است
ما تشنہ جان سپردیم از وی چہ سود ما را

---

(۱) بدایونی - (۲) ۱ ۲۲، ۳، ۴ سفینہ خوش گو ورق ۱۳ -
(۳) ۵، ۶، ۷، ۸، ۹، ۱۰ مجمع النفائس ٦ ورق ۱۳۱-۱۳۲ -

(۶) بعد صد سال اگر خاک مزارم بویند
همه گویند که این جابوی کسے هست[1]

(۷) صبر و آرام دل و دین جمالی همی رفت[2]
تو مرو ، باش ، اگر هیچ نباشد غم نیست

(۸) لعل جان بخش تو در روی جهان افروز تو
اجتماع آفتاب و عیسی مریم شده

(۹) مردن آسان شد جمالی را چو رخسار تو دید
ورنه می کشتی غم رویت بدشواری مرا

(۱۰) جمالی روی خوبان بین برغم زاهد منکر
که کافر آمد آن کو منکر آمد صنع بیچون را

۲- مجد الدین[3] بابری : سکندر کے زمانہ کا ایک شاعر تھا جس کے حالات ہمیں دستیاب نہیں ہوئے۔ تصنیفات میں سے صرف ایک شاہنامے کا پتہ چلتا ہے ، جس میں خوارزمشاہیوں کے مفصل حالات مندرج ہیں ۔ بابری کے اشعار میں سے ہم تک صرف ذیل کی رباعی پہنچی ہے :

در پیش تو گر بگریم ای دلدارم تا ظن نبری که از تو در آزارم
خط تو که دود آتش نیکوئی است در چشم من آمد، آب زان می بارم

۳- تاریخ[4] بدایونی میں لکھا ہے کہ سلطان سکندر کے عہد میں ایک برھمن تھا جو علوم رسمی میں درس و تدریس کے سلسلہ کے ساتھ ساتھ شعر بھی کہا کرتا تھا ۔ بعض لوگوں کا خیال ہے کہ اس برھمن کا نام ڈونگرمل تھا ۔ مسعود بیگ کی زمین میں ذیل کا مطلع اسی کا

(۱) همه گویند که اینجا اثر بوی کسیست (عابدی)
(۲) 'صبر و آرام و دل و دین جمالی هم رفت' (عابدی) ۔
(۳) سفینه قلمی ورق ۱۳ ۔ (۴) تاریخ بداؤنی ۳۲۳ ۔

نتیجۂ فکر ہے :

دل خون نشدی چشم تو خنجر نشدی گر
رہ گم نشدی زلف تو ابتر نشدی گر

۴۔ شیخ[1] اللہ دیا : جونپور کے باشندے اور علم فقہ میں کامل دسترس رکھتے تھے سکندر کے عہد کے علماء فحول میں شمار ہوتے ہیں۔ سکندر کا قاعدہ تھا کہ شیخ اللہ دیا اور ان کے فرزند بھکاری کو ایک فریق اور شیخ عبداللہ اور عزیز اللہ کو جو اس زمانے کے جید اور سربرآوردہ علما میں محسوب ہوتے تھے دوسرا فریق قرار دے کر مجلس بحث منعقد کرتا اور ان بزرگوں کی تقریروں کو بڑے غور کے ساتھ سنتا۔ آخرکار اس متواتر بحث و مناظرے سے سلطان پر واضح ہو گیا کہ فریق اول تحریر میں اور فریق دوم تقریر میں فائق ہے۔

۵۔ شیخ عبداللہ تلنبی[2] : وہ شیخ اللہ داد عثمانی تلنبی کا فرزند ارجمند اور اپنے زمانے میں علماء و فضلا کا سرتاج اور معقول و منقول اور اصل و فرع میں یکتا تھا۔

ایک مدت تک اپنے وطن قصبہ تلنبہ میں جو ملتان کے مضافات میں سے تھا درس و تدریس میں مشغول رہا۔ وہ سلطان سکندر کے عہد میں ملتان کی خرابی کے اثنا میں رخت سفر باندھ کر دھلی پہنچا اور وہیں کی سکونت اختیار کرکے علم معقول کو خوب فروغ دیا۔ اس کی آمد سے پہلے ہندوستان کی سر زمین میں علم منطق اور علم کلام کی تعلیم کے لئے شرح شمسیہ اور شرح صحائف کے علاوہ اور کوئی کتاب مقبول نہیں تھی۔ کہتے ہیں کہ اس کے سرچشمۂ علم سے چالیس سے زیادہ نامور علما مثلاً میاں لادن، جمال خاں دھلوی، میاں شیخ، میراں سید جلال الدین بدایونی وغیرہ مستفیض ہوئے۔

بادشاہ وقت سلطان سکندر بھی شیخ عبداللہ کے پاس آیا کرتا تھا۔ چنانچہ کہتے ہیں۔ کہ سلطان سکندر سبق پڑھاتے وقت شیخ عبداللہ

(۱) تاریخ بداؤنی م ۳۲۔ (۲) تذکرہ علما ہند۔

مذکور کے پاس آیا کرتا اور اس خیال سے کہ مبادا طلبا کے سبق میں خلل پڑے چھپ کر خاموشی سے ایک کونے میں بیٹھ جاتا ۔ جب شیخ درس و تدریس سے فارغ ہوتا تو وہ اس کو سلام علیکم کہتا اور اس کے بعد وہ آپس میں خوب مل جل بیٹھتے ۔

شیخ عبداللہ نے ۹۲۲ھ میں وفات پائی ''اولئك لهم درجات العلے'' سے اس کی تاریخ وفات برآمد ہوتی ہے ۔

بدیع المیزان شرح میزان منطق ان کی تصانیف میں سے مشہور ہے ۔

۶۔ شاہ جلال شیرازی : شیخ محمد نور بخش کا مرید اور سادات بخارا سے قرابت رکھتا تھا ۔ سلطان سکندر کے عہد حکومت میں دھلی آیا اور یہیں کی سکونت اختیار کر لی ۔ وہ ایک خدا شناس عارف تھا ۔ اسے مثنوی مولانا روم سے خاص لگاؤ تھا اور اس کے غوامض کو خوب سمجھتا تھا ۔ وہ نورانی شکل و شباہت کا مالک تھا اور مہانداری میں کسی سے کم نہ تھا ۔ چنانچہ اس کی دیگ طعام کبھی سرد نہ ہونے پاتی تھی ۔ ۹۳۴ھ میں وفات پائی ۔

شاہ جلال کی تصنیفات میں سے صرف ایک کا پتہ چلا ہے اور وہ گلشن راز کی شرح ہے ۔

سید محمد ہمدانی : امیر[1] کبیر سید علی ہمدانی کا فرزند اور علم وافر اور زہد کامل کا مالک تھا ۔ وہ بائیس سال کی عمر میں چھ سو رفیقوں اور خادموں کے ہمراہ سلطان سکندر بت شکن کے عہد میں کشمیر آیا ۔ سلطان نے بغیر کسی لیت و لعل اور تذبذب کے ان کی بیعت اختیار کی اور ان کے حلقہ میں داخل ہوئے ۔ انہیں ایام میں بسنت ہندوی نے جو سلطان سکندر کا وزیر اور سپہ سالار تھا اپنے خاص و عام کے ایک گروہ کے ساتھ اسلام قبول کیا اور اسے ملک سیف الدین کا لقب عطا ہوا ۔ اس کے بعد ملک سیف الدین نے اپنی لڑکی سید محمد ہمدانی کو بیاہ دی ۔

---

(۱) اخبار الاخیار ص ۲۵۳ ۔ (۲) تذکرہ علمائے ہند ص ۲۱۹ ۔

سید موصوف متواتر بارہ سال تک کشمیر میں رہ کر بدعت کے انسداد اور سنت کی ترویج میں سرگرم رہے ۔

سلطان سکندر بت شکن نے ۷۹۸ھ سید موصوف کے لئے ایک عالیشان خانقاہ کا سنگ بنیاد رکھا جو ۹۹ھ میں پایۂ تکمیل کو پہنچی اور جس کی ادائگی مصارف کے لئے چند دیہات بھی وقف ہوئے ۔ سید موصوف نے خانقاہ کے مکمل ہونے کے بعد فریضہ حج کے ادا کرنے کے ارادہ سے حجاز کا سفر اختیار کیا ۔ مناسک حج سے فارغ ہونے کے بعد کولاب کو مراجعت کی ، وهیں داعی اجل کو لبیک کہا اور سید علی همدانی کے پہلو میں دفن ہوئے ۔

سید موصوف کی تصانیف میں سے صرف دو کا پتہ چلتا ہے ۔ اول علم تصوف میں ایک رسالہ ۔ دوم علم منطق میں شرح شمسیہ ۔

شیخ رزق اللہ دہلوی : شیخ عبدالحق محدث دهلوی کا بڑا چچا نہایت ہی عالم فاضل اور خدا شناس بزرگ تھا ۔ اسے مبدأ فیاض سے طبیعت موزوں عطا ہوئی تھی ۔ هندی اور فارسی دونوں زبانوں میں شعر لکھتا چنانچہ هندی میں راجن اور فارسی میں مشتاقی تخلص کیا کرتا تھا ۔ اس نے ۸۹۷ھ میں وفات پائی ۔ هندی میں اس کے دو رسالے پیم آین اور جوت نرنجن مشہور ہیں ۔

۸۔ شیخ عبدالوهاب بخاری : سید جلال بخاری کی اولاد میں سے تھے ۔ سید احمد کے فرزند اور سید جلال الدین مخدوم جہانیاں کے چچا زاد بھائی تھے ۔

شیخ عبدالوهاب شروع شروع میں ملتان میں رہا کرتے تھے ۔ ایک دن وہ اپنے پیر کی صحبت میں بیٹھے تھے اور دوران گفتگو میں ان سے سنا کہ دنیا میں دو نعمتیں ہیں : اول مدینہ منورہ اور دوسرا قرآن کریم لیکن افسوس کا مقام ہے کہ لوگ ان دو نعمتوں کی قدر و قیمت نہیں جانتے ۔ شیخ عبدالوهاب یہ بات سنتے ہی اٹھ کھڑے ہوئے اور اپنے

پیر سے مدینہ جانے کی رخصت طلب کرکے حج کے لئے روانہ ہو پڑے۔ اس فریضہ کی ادائگی کے بعد واپس ملتان لوٹے اور کچھ عرصہ بعد سکندر کے عہد میں دھلی تشریف لائے۔ سکندر کو ان سے بے حد اعتقاد ہوگیا، جس کے باعث وہ ان کی پوری پوری تعظیم و تکریم کرنے لگے۔ شیخ ایک باکمال انسان اور عشق و اخلاق کے پتلے تھے۔ شاہ عبداللہ بہلوال کے بہنوئی سے انہیں خاص محبت اور نیاز تھا۔ دوبارہ حرمین کی زیارت سے واپس آکر ۹۳۲ھ میں وفات پائی اور ان کا مقبرہ شاہ عبداللہ کے قرب و جوار میں تیار کیا گیا۔

حاجی عبدالوھاب کے علمی کارناموں میں ھمیں صرف ایک تفسیر کا نام ملا ھے، جو دقائق عشق اور اسرار محبت سے لبریز ھے۔ مگر بعض بعض مقامات پر الفاظ اور معانی میں پوری پوری رعایت نہیں پائی جاتی۔

۹۔ شیخ حسن طاھر: راجی حامد شاہ کے مریدوں میں سے تھے۔ ان کے والد شیخ طاھر تلاش علم میں ملتان سے بہار گئے اور وھیں کی بود و باش اختیار کر لی۔ شیخ حسن یہیں پیدا ھوئے۔ جب شیخ حسن بچپن کے مراحل طے کر چکے تو تحصیل علم کی فکر دامن گیر ھوئی اور اپنی علمی تشنگی کو بجھانے کی غرض سے علما اور مشائخ کی تلاش میں نکلے۔ آخرکار جونپور پہنچے اور وھاں سے سلطان سکندر کی استدعا سے آگرہ اور دھلی گئے۔

حسن کے دھلی جانے کا واقعہ اس طرح بیان کیا گیا ھے۔ سلطان سکندر کا ایک بھائی جس کے سر پر سلطنت کا بھوت سوار تھا حسن کا مرید تھا۔ ایک دن اس نے حسن سے درخواست کی کہ خداوند کریم سے میرے لئے دھلی کے تخت و تاج کی دعا مانگئے۔ شیخ نے اسے اس خیال خام سے باز رھنے کا مشورہ دیا اور کہا کہ خداوند کریم اپنی حکمت عملی سے مناسب آدمی کو برسر اقتدار کیا کرتا ھے۔ تمھیں بادشاہ وقت

---

(۱) اخبار الاخیار ص ۲۴۸۔ (۲) اخبار الاخیار ص ۲۲۳-۲۲۴۔

کی شاہراہ ترقی میں روڑا نہیں اٹکانا چاہئے ۔ بلکہ اس کے برعکس اس کا مطیع اور فرمانبردار بن کر رهنا چاہئے ۔ جب یہ واقعہ سکندر تک پہنچا تو وہ حسن کی دیانت اور نیک نیتی کا معتقد ھوگیا اور ایک آدمی بھیج کر اسے اپنے پاس آنے کی دعوت دی ۔ حسن پہلے ھی سے مشائخ دھلی سے ملنے کا مشتاق تھا ۔ سکندر کی دعوت نے سونے پر سہاگے کا کام کیا حسن جونپور ترک کر کے آگرہ آئے ۔ اور وھاں کچھ مدت رہ کر دھلی چلے گئے، دھلی پہنچ کر بجے منڈل میں جو سلطان محمد تغلق کے قلعہ کا ایک برج تھا مع اھل و عیال سکونت اختیار کی اور آخر کار وھیں ۹۰۹ھ میں وفات پائی ۔

سلوک اور توحید کے متعلق حسن نے کئی رسالے لکھے ھیں ۔ ان میں سے مفتاح الفیض مشہور ہے ۔ اس میں ایسے سوالات مثلاً سلوک چیست سالک چیست ، تزکیہ نفس چیست ، تخلیہ سرچیست ، روح چیست، منزل چیست ، مقصد کدام ، جذبہ چیست وغیرہ وغیرہ کے جوابات دئے گئے ھیں ۔

ھم اپنے مضمون کی تمہید میں لکھ آئے ھیں کہ سکندر کے عہد حکومت کے اھل تصنیف و تالیف کا میلان طبع صرف تصوف اور مذھبیات تک ھی محدود نہیں رھا، بلکہ انہوں نے تصوف اور مذھب کے دوش بدوش علم طب اور فرھنگ نگاری کی بھی تھوڑی بہت خدمت سر انجام دی ۔ چنانچہ طب سکندر اور فرھنگ سکندری اسی خدمت کا نتیجہ ھیں ۔ ھم مندرجہ بالا کتابوں اور ان کے مصنفوں کے متعلق ذیل کی سطور لکھے دیتے ھیں :

(۱) معدن الشفا یا طب سکندری : اس کتاب کے مؤلف کا نام میاں بھوہ ہے ۔ میاں بھوہ خواص خان کا فرزند ارجمند اور امراء سکندری میں ممتاز حیثیت رکھتا تھا ۔ سکندر کے عہد حکومت میں وہ جلیل القدر عہدوں پر متمکن رھا ۔ چنانچہ میر عدل اور حجّاب خاص بھی رھا ۔ میاں

بھوہ اپنی کتاب معدن الشفا کی تمہید میں لکھتا ہے کہ میں سلطان سکندر کا دست پروردہ ہوں اور میں نے تمام علم و فضل انہی کی نوازش سے حاصل کیا ہے ۔ آخر کار سکندر کے بعد اس کا نا اہل بیٹا سلطان ابراہیم اس سے ناراض ہوگیا اور اسے دو سال قید رکھ کر مروا ڈالا ۔

تذکرہ نگاروں کے ہاں میاں بھوہ کی فہم و فراست اور دانشمندی کے متعلق بہت سے قصے کہانیاں لکھی ہیں ۔ یہاں ہم صرف ذیل کے واقعہ پر اکتفا کریں گے ۔

کہتے ہیں کہ ایک دفعہ سلطان سکندر نماز ادا کرنے کے بعد ورد میں مشغول تھا اور اس کی بارگاہ میں صرف ایک خواجہ سرا موجود تھا ۔ بادشاہ نے اشارہ کیا کہ فلاں شخص کو بلاؤ ۔ خواجہ سرا بادشاہ کا اشارہ سمجھے بغیر باہر چلا گیا ۔ لیکن اب اس شش و پنج میں تھا کہ کسے بلائے ۔ آخرکار میاں بھوہ کے پاس اس عقدہ کے حل کے لئے گیا ۔ میاں بھوہ نے تمام ماجرا سن کر خواجہ سرا سے دریافت کیا کہ اشارہ کرتے وقت بادشاہ کا چہرہ کس طرف تھا اور اس کی آنکھیں کس چیز پر جمی ہوئی تھیں خواجہ سرا نے کہا کہ وہ نئی عمارت کے دروازے کی طرف دیکھ رہے تھے ۔ میاں بھوہ نے کہا کہ بڑھئی اور رنگ ساز کو بلایا ہے ۔ جب خواجہ سرا ان دو شخصوں کو لےگیا تو بادشاہ کو تعجب ہوا کیونکہ اسے معلوم تھا کہ خواجہ سرا اس قدر دانا اور سمجھدار نہیں ۔ بادشاہ نے خواجہ سرا سے دریافت کیا کہ تمھیں کیسے معلوم ہوا کہ مجھے انہیں دو اشخاص کی ضرورت ہے ۔ خواجہ سرا نے جواب دیا کہ میاں بھوہ نے مجھے یہی کہا ہے ۔ (تاریخ داؤدی)

طب سکندری کی تمہید سے معلوم ہوتا ہے کہ میاں بھوہ نے سلطان سکندر سے یہ کہہ کر کہ یونانی ادویہ اور ہندوستانی افتاد طبیعت میں کوئی خاص موافقت نہیں ، اس کتاب کی تالیف کی اجازت لینی چاہی ۔ بادشاہ اس بات کے لئے رضامند ہو گیا اور میاں بھوہ نے سنسکرت کی

مختلف کتابوں سے استفادہ کرنے کے بعد ۹۰۸ھ میں زیر بحث کتاب تصنیف کی ۔ چنانچہ

”بعد از تدبر و استجازت و تامل واستشارت روی بدان بارگاه آورده و عرض داشته که چون خلاصۀ ایجاد بشر دو جزو است معاش و معاد یعنی در دنیا زندگی بر قانون شریعت کردن و بدل طلب جای باز گشت خود نمودن و این دو چیز مربوط به صحت بدن است ۔ پس ظاهر و باهر گشت که اهم مهات واحوج مطلوبات علم طب است و به حسب تجارب معلوم شده که حکمت یونان مناسب و ملائم امزجه مردم دیار هند نمی آید و موافق آب و هوای این بلاد نمی گراید و چون اسامی ادویه بزبان فارسی و یونانی مسطور است حقیقت این در این ولایت معلوم نمی گردد و اکثر آن هم یافته نمی شود ۔ پس ضرورت گشت تتبع کتب حکماء هند که چو مقناطیس است بر آهن اسقام ابنیه و فساد امزجه را لیکن از کتب حکماء هند که چون هیچ یکی محتوی نیست مرجمیع احکام طبیه را و هیچ کدام از یکدیگر مستغنی نه و باوجود این بزبان غیر فصیح و اداء غیر ملیح مودی گشته التماس این خدمتگار کمینه آن است که چون این وضیع فضلهٔ خوان موائد و الفاظ حکمت و عوائد ازان بارگاه یافته و بتلمذ آن شناخته فلذا می خواهد که مجموعه در علم طب بترجمه فارسی کند ۔ هرچه برین بنده فرمان اعلے اصدار یابد فرض عین و عین فرض بر خود داند ، فرمان از بارگاه عالی صادر گشت ۔ مصرع

ایکه دستت می رسد کاری بکن

و خلاصه جمیع احکام کتب طب حکماء هند بزبان فارسی که املح الالسنه است ترجمه گردان که موجب اجر موفور و ثناء

نامحصور خواهد بود و باوجود ترا کم عوائق و تلاطم علائق چون نفع آن شامل خاص و عام و وضیع و شریف بود و باسترضاء مربی برنفس خود نفعاً للغیر مشقت اختیار نمود و این کتاب را از زبان هند بزبان فارسی ترجمه نمود و بعضی الفاظ که در فارسی مصطلح نبودند عین بزبان هندی ذکر کرد و معنی آن به بیان شاق گفت و بعضی اگرچه در پارسی مصطلح بودند به سبب ایضاح و تشریح بزبان هند نیز ذکر کرده و از طب سرت و چرکه و جادیو کرت و بهوج و بهید و ماکهت ورس رتناگر و سارنگدهر و بنکیسن و چنتامن و مادهوندان و چکروت و کیدت و طبهای دیگر آنچه معمول و مجرب بود خلاصه هر یک کشیده و درج کرده و چون این کتاب شامل جمیع احکام طبیه است معدن الشفاء سکندر شاهی نفعاً للعامی والداهی نام نهاده شد و به شکر باری تعالےمکمل گردید و در سنه ثمان و عشر و تسعمائه بریک مقدمه و سه باب مرتب گردانیده شد

(نول کشور صفحه ۳)

عبارت بالا کے آخری فقرہ سے واضح ہے کہ یہ کتاب ایک مقدمہ اور تین ابواب پر مشتمل ہے جس میں مندرجہ ذیل مطالب پر بحث کی گئی ہے:

"مقدمه در تعریف علم طب و شرف مبادی طب و بیان آن بروجه احادیث و تفسیر ۔ باب اول در مقدمات علاج ۔ باب دوم در کیفیت خلقت انسان و تشریح اعضاء آن ۔ باب سوم در بیان علامت مرض و علاج آن"

اس تصنیف کا مقصود میاں بھوہ نے کتاب کے خاتمہ میں اس طرح نظم کیا ہے:

شہا طبائع بندہ ز کردن این طب    نه مال بود و منال و نه جاه بود و کمال
یکی دو چیز تمنای نوکرت بوده    که باد حاصل آن دو به فضل رب جلال

یکیکه نفع* زان همه وضیع و شریف دوم ثواب بود شاه را ازان اعمال
که تا بروز قیامت جهانیان باشند دعای جاه و جوانی شه بصدق مقال
مویدا ملکا خالقا خداوندا بده تو دولت کونین شاه را همه‌حال
(معدن الشفا صفحه ۹۰م)

خود مصنف[1] کے قول کے مطابق اس کتاب میں ایک هزار ایک سو سات امراض اور گونا گوں ادویه کا ذکر هے

تحفة[2] السعادة یا فرهنگ سکندری ۔ اس کتاب کا مصنف محمد بن شیخ ضیاء هے ۔ کتاب کی تمهید میں مصنف بادشاه وقت سلطان سکندر اور اپنے مربی سعید الدین کی مدح سرائی کے بعد لکھتا هے که اس سے قبل میں همیشه شعر و شاعری میں مصروف رها هوں اور میں نے مختلف اقسام کے شعر لکھے هیں ۔ لیکن بعد میں بعض احباب کے اصرار پر میں نے یه فرهنگ مرتب کرنا شروع کیا ' جسے ۱۰ صفر ۹۱۶ھ میں پایهٔ تکمیل تک پهنچا کر اپنے محسن سعید الدین کے سامنے پیش کیا ۔

فرهنگ حروف ابجد کے لحاظ سے بائیس ابواب میں منقسم هے ۔ هر ایک باب کے دو حصے هیں جن میں سے پهلا حصه مفردات اور دوسرا حصه تراکیب پر مشتمل هے ۔ دونوں حصوں کی ترتیب مفردات اور تراکیب کے آخری حرف پر مبنی هے ۔ کسی لفظ یا ترکیب کا مفهوم بیان کرتے وقت مؤلف نے اپنے خیال کی تائید میں اشعار پیش نهیں کئے ۔

(مئی ۱۹۳۳ع)

---

(۱) معدن الشفا ' ص ۹۰م ۔ (۲) ریو ' ص ۹۳م ۔
* ' برد ' بجای ' رسد ' یا ' به هر ' بجای ' همه ' (عابدی)

# میر علی شیر کی بزم شعر و سخن[1]

## دور بیقرا کی شاعری کی خصوصیات پر مجمل تبصرہ

محمد عبداللہ

سلطان حسین اور علی شیر کا زمانہ ، ایرانی فنون لطیفہ کی ترقی اور نشو و نما کا بہترین زمانہ تھا ۔ ایرانی مصورین کا شہنشاہ بہزاد اسی زمانے میں پیدا ہوا اور ایک نئے دبستان کی تعمیر کا سبب بنا ۔ ہرات اور خراسان کے گلی کوچے شعر و سخن ، علم و فن اور نکتہ آفرینی و سخن فہمی کے مرکز بن گئے تھے ۔ گویا وہ ایک چمنستان تھا ، جس میں گل و غنچہ ، سرو و شمشاد ، سبزہ و آب رواں سب اپنی پوری بہار پر تھے ۔ کیونکہ جب کسی قوم میں علم و ادب کا ذوق صحیح پیدا ہو چکا ہو اور حس لطیف کی تخلیق کی بدولت ، اس کا دماغ نئی نئی راہیں تلاش کر رہا ہو تو یوں سمجھنا چاہئے کہ قوم اپنے عین شباب میں ہے ، اور خزاں کہولت کے اثر سے مصون ۔

سلطان حسین اور میر علی شیر کا دور علم و فن کے حق میں ایسا ہی دور تھا جہاں تک شعر فہمی اور سخن آفرینی کا تعلق ہے ہم تو یہی دیکھتے ہیں کہ ہرات کا بچہ بچہ شعر کی زبان میں گفتگو کرتا نظر آتا ہے ۔ مولانا صادق ہیں تو گل کار مگر شعر کے گلدستے بھی تیار کر رہے ہیں ۔ مولانا غیاث الدین علی آدھر ہاتھوں سے ابریشم کو رنگتے ہیں مگر ادھر اپنے اشعار سے مجلس کو بھی رنگین بنا رہے ہیں ۔

---

(۱) اس سے مراد صرف درباری شعرا کی بزم نہیں بلکہ اس زمانے کے عام شعر و سخن پر تبصرہ کرنا مقصود ہے ۔ چونکہ میر خود بھی اس عہد کے اکابر شعرا میں ہیں اس لئے رعایتاً اس تذکرہ کو ''بزم علی شیر'' کہہ دیا گیا ہے ۔

قلچہ فروشی اور قلچہ پزی کو نازک خیالی سے بظاہر کوئی خاص مناسبت نہیں ، مگر سرزمین ہرات کے قلچہ فروش بھی شعرگوئی میں کسی سے کم نہیں ۔ غرض اور تو اور حنا تراش ، حکاک ، لعبت باز ، روغن گر ، اور تیر گر بھی اپنے منثور جذبات کو موزوں شکل دینے میں کامیاب ہوتے ہیں ۔ یہاں تک کہ اس راہ کا قافلہ سالار میر علی شیر ، مجالس النفائس میں ان لوگوں کا بتفصیل ذکر کرتا ہے ۔

شخصی حکومتوں میں شاہی دربار تمدن کا سرچشمہ ہوتا ہے ۔ وہیں سے کلچر پیدا ہوتی ہے اور عوام میں پھیلتی ہے ۔ جب شاہی تخت و تاج کو زینت دینے والا خود بھی نہ صرف شعر کو سمجھتا اور اس کی داد دیتا ہو بلکہ شعر اور شگفتہ شعر لکھ لیتا ہو تو شعر کی خوشبو ساری فضا کو کیوں نہ معطر کرے گی ۔

سلطان حسین مجالس العشاق کا حقیقی مصنف ہو یا نہ ہو مگر اس امر سے کسی کو انکار نہیں ہو سکتا کہ وہ ترکی اور فارسی کا اچھا شاعر تھا ۔ مجالس اور تحفہ سامی میں جو اشعار اس کی طرف منسوب کئے گئے ہیں ان کے کہنے والے کو معمولی قافیہ توڑ تو نہیں کہہ سکتے بلکہ ان میں ہمیں ایک پختہ کار شاعر اور سخن فہم کا دل و دماغ جلوہ گر نظر آتا ہے ۔

تیموریوں کی یہ خصوصیت تھی کہ ان کو نقد و نظر کا ملکہ قدرت سے ودیعت ہوا تھا ۔ وہ شعر کو قبول کرتے تھے اور اس کی قدردانی کرتے تھے ۔ مگر پہلے اس کو فن شعر کے صحیح تنقیدی معیار کے مطابق جانچ تول بھی لیتے تھے ۔ مولانا کمال الدین عبدالواسع النظامی جو فن انشاء میں اپنی نظیر نہ رکھتے تھے جب سلطان حسین کے پاس وقایع منظوم لے کر حاضر ہوئے تو سلطان نے اپنے حق میں تعریف و توصیف کے اس انبار کو عام انسانی کمزوری سے متاثر ہو کر قبول نہیں کیا ۔ کیونکہ اس میں تشبیہات و استعارات کی اتنی بھرمار تھی کہ ایک سلیم ذوق رکھنے والا ان کو کبھی پسند نہیں کر سکتا ، چنانچہ یہ کام کسی

اور آدمی کے سپرد کر دیا گیا[1] ۔

تحفۂ سامی میں ذیل کے اشعار سلطان حسین کی طرف منسوب کئے گئے ہیں، جن میں نزاکت خیال اور لطف بیان دونوں موجود ہیں :

جانا ! جفا برای وفا می کشیم ما
ترک جفا مکن کہ جفا می کشیم ما
نقاش چین چو صورتش آورد در نظر
زد بر زمین قلم کہ چہا می کشیم[2] ما

مجالس میں سلطان حسین کی جو غزل درج کی گئی ہے وہ کوئی زیادہ بلند تو نہیں اور نہ اس میں کوئی بلند شاعرانہ خصوصیت ہے تا ہم بادشاہانہ تبرک ہے اور اگر ملک الکلام نہیں تو نہ سہی کم از کم کلام الملک تو ضرور ہے ۔ وہ غزل یہ ہے :

از غم عشقت مرا نہ تن نہ جانی ماندہ است*
آن خیالی گشته و این یک گمانی ماندہ است
ای کہ می جوئی نشانم رو بکوی یار بین است
خاک گشته جسم و سر بر آستانی ماندہ است
با قد خم گشتہ‌ام در هجر آن ابرو کمان است
چون کمانم پی بروی استخوانی ماندہ است
داغہا بین برتن من همچو خال کعبتین است
بر یکی از ناوک آن مه نشانی ماندہ است
چون حسینی بازخواهم خویش‌را پیرانه سر است
مست سر بر سجدۂ زیبا جوانی ماندہ است

(مجالس النفایس)

اس پر شعرا کی قدردانی کا وہ حال ہے کہ باید و شاید، بالخصوص

(۱) حبیب السیر، جز ۳، جلد ۳، ص ۳۲۸ ۔
(۲) ورق ۹۵ تحفه سامی نسخه آذر ۔
* است : این جزو ردیف دراصل مقالہ در تمام ابیات این غزل ساقط شدہ بود ۔ درینجا تصحیح شد ۔ (عابدی)

میر علی شیر کی قدر دانیاں جن کا تذکرہ دانستہ نظر انداز کیا جاتا ہے ' کیونکہ اس موضوع پر اسی میگزین میں ایک مفصل مضمون لکھا جا چکا ہے ' یہاں صرف اتنا لکھنا کافی ہے کہ میر کے نام پر صرف شعر و شاعری کی جو کتابیں معنون کی گئیں وہ اگرچہ تمام و کمال یہاں درج نہیں کی جا سکتیں تاہم ان میں سے بعض کے نام یہ ہیں :

(۱) جامی کی تحفةالابرار ' لیلیٰ مجنون ' خرد نامۂ سکندری ' یوسف زلیخا ' خسرو شیرین ۔

رسالہ در صنایع و بدایع
رسالہ قافیہ } از امیر برہان‌الدین عطاءاللہ

مثنویات مولانا علاءالدین کرمانی

قصیدہ مصنوع مولانا اہلی شیرازی

یوسف زلیخای خواجہ مسعود گلستانی

سحر حلال از مولانا غیاث‌الدین محمد (مولانا جلال)

رسالہ معما ' شمس‌الدین محمد بدخشی

رسالہ معما ' کمال‌الدین میر حسین وغیرہ

[مکارم‌الاخلاق نسخہ عکسی ق]

جہاں میر جیسے صاحب اثر بزرگ دربار میں موجود ہوں ' جن کی شاعری اور شخصیت دونوں یکساں طور پر جاذب توجہ ہوں وہاں یہ کیسے ممکن ہو سکتا ہے کہ اہل دربار میں یہ ذوق سرایت نہ کرے اور شعر و شاعری کا جنون عام سارے امرائے دربار پر تسلط نہ پائے ۔ آرٹ اور علوم و فنون ایک تحریک ایک رہنمائی ایک حرکت کے محتاج ہوتے ہیں ۔ جہاں ان خوابیدہ نغموں کو کوئی بیدار کرنے والا موجود ہو وہاں یہ نغمے ضرور بیدار ہوتے ہیں اور فطرت کے ساز سے وہ راگ نکلتے ہیں جو مردہ دلوں کو بھی قم باذنی کہہ کر زندہ دل بنا دیتے ہیں ۔ اکبر کے دربار میں صرف ایک عبدالرحیم خانخاناں نظر آتا ہے

مگر سلطان حسین کے دربار میں علی شیر کے فیض صحبت سے ہر امیر عبدالرحیمی شان لئے ہوئے ہے اور ایسا نظر آتا ہے کہ یہ جماعت قدرت کی طرف سے اسی لئے پیدا ہوئی تھی کہ ان میں سے ہر فرد کا ہاتھ جب قبضۂ شمشیر سے ہٹے تو قلمدان میں ہو - رزم آرائیوں سے زمانہ فرصت دے تو بزم نوازیاں ان کا مشغلہ ہو - کبھی میدان جنگ میں داد شجاعت دے رہے ہوں تو کبھی بزم سخن میں خراج تحسین وصول کرتے نظر آئیں -

امیر دولت شاہ سمرقندی کے تذکرۃ الشعرا سے کون ناواقف ہوگا؟ اور اس کے ذوق شعر کو ثابت کرنے کے لئے اس تصنیف سے بڑھ کر کون سی دستاویز ہوگی -

حسین علی جلایر طفیلی کا مشہور قصیدہ تقریباً تمام نقادان سخن سے داد تحسین حاصل کر چکا ہے :

سرو قدت جلوہ کرد قدر صنوبر شکست
لعل لبت خندہ زد قیمت شکر شکست

اسی قصیدہ میں ہے :

ہندوی دربان تو چوب سیاست بقہر
از کف خاقان کشید برسر قیصر شکست

مولانا حاجی محمد امیر فرماتے ہیں

اے بسا توبہ کہ چون توبۂ دیرینۂ من
خوبرویان بشکستند بیک چشم زدن

خواجہ شہاب الدین عبداللہ مروارید جو سلطان حسین کے زمانے میں منصب صدارت پر فائز رہ چکے تھے اور بالآخر منصب رسالت سے بھی مفتخر ہوئے، جو مناصب تیموری میں سب سے بڑا منصب تھا ، بیانی تخلص رکھتے تھے - ان کا دیوان مونس الاحباب کے نام سے شہرت رکھتا ہے - وہ ایک مثنوی کے بھی مالک ہیں جو خسرو شیرین کے نام سے

مشہور ہے - فن انشاء میں ایک کتاب انشائے عبداللہ مروارید بھی ان ہی کی تصانیف میں سے ہے -

سفینۂ خوشگو میں بیانی کی ذیل کی رباعی تعریف کے ساتھ نقل کی گئی ہے :

یارب که مرا صحبت جان بی تو مباد انجام زمانه یک زمان بی تو مباد
کوتاه کنم سخن جهان بی تو مباد وز هستی من نشان بی تو مباد*

(سفینه قلمی ورق ۷ الف)

غزل کا نمونہ یہ ہے :

خوش آنزمان که خطت گرد آن عذار نبود
میان حسن تو و عشق من غبار نبود
مرا ازان گل رو بود خار خار و ترا
هنوز دامن گل مبتلای خار نبود
نبود چون تو گلی در همه کبودی چرخ
دمیکه باغ رخت را بنفشه زار نبود
بشب رساند خطت روز بیقراری من
وگرنه بی تو مرا روز و شب قرار نبود
بیانی از ستم یار کرد دل خالی
وگرنه این همه تشنیع هم بکار نبود

(تحفه سامی نسخه آذر ق ۵۱)

دیوان قصاید و غزلیات کے علاوہ بیانی نے ایک تاریخ منظوم اور مثنوی شریں خسرو بھی لکھی -

علماء کا کلام بے مزہ ہے مگر شعر و سخن کے اس عام ذوق سے وہ بھی لذت گیر تھے - بے شمار مؤرخین ، ارباب انشاء اور علمائے دین یکساں طور پر شعر لکھتے نظر آتے ہیں اور یہ کوئی اسی دور پر موقوف نہیں ، تاریخ اسلام کے تقریباً ہر عہد میں شعر لکھنا علماء کے لئے ایک عام

* 'ما و من' باید باشد نه تنها 'من' (عابدی) -

مشغلہ رہا ہے ۔ اگرچہ ان کے اشعار میں وہ لذت اور سوز و گداز نہیں ہوتا جس سے حقیقی اور فطری شعرا بہرہ ور ہوتے ہیں تاہم یہ شعبہ تحریر ان کے علمی مشاغل سے باہر نہ تھا ۔

مولانا حسین واعظ کاشفی ، ایک واعظ ، مفسر اور انشاپرداز ہیں مگر کبھی کبھی جذبۂ دل کا اظہار شعر میں بھی کرتے ہیں :

سبز خطا ز مشک ترغالیہ برسمن مزن    سنبل تاب دادہ را برگل نسترن مزن!

میر خواند روضة الصفا کے مصنف ہیں مگر شاعر بھی ہیں ۔ میر کمال الدین حسین مصنف شرح منازل السایرین ، عرفان و تصوف کے میدان کے شاهسوار ہیں مگر ان کی طبیعت ، ادھر بھی جولانیاں دکھاتی ہے ۔ غرض کوئی شخص ایسا نظر نہیں آتا جو اس عام ذوق میں برابر کا حصہ لینے کے لئے بیتاب نہ ہو ۔ یہ اور بات ہے کہ بعض تو ان میں صدر نشین محفل ہیں اور بعض صف نعال میں بیٹھنے والے ۔

جہاں تک شعر و شاعری کی عمومیت کے مجمل تذکرہ کا تعلق ہے ہو چکا ۔ مگر ابھی تک جنس لطیف کا ذکر نہیں ہوا جس سے یہ نہ سمجھ لینا چاہئے کہ یہ بزم شعر و سخن اس لطیف مخلوق سے خالی تھی ۔ یہ کہنا واقعیت کے خلاف نہ ہوگا کہ اس زمانے میں بہت سی خواتین شعر و شاعری میں اچھی خاصی شہرت رکھتی تھیں ۔

اس زمانے کے ایک شاعر شیخ زادہ انصاری کی والدہ بے دلی تخلص رکھتی تھیں ۔ صاحب مجالس نے ان کا ایک شعر نقل کیا ہے ۔ جس میں نزاکت خیال کا اچھا خاصا عنصر موجود ہے :

روم بباغ و ز نرگس دو دیدہ وام کنم    کہ تا نظارۂ آن سرو خوش خرام کنم

(لطایف نامہ ص ۱۷۳)

مولانا نظام استرآبادی ہرات کے مشہور شعرا میں سے تھے ۔ ان کی وفات پر ان کی لڑکی نے سلطان حسین کی خدمت میں یہ قطعہ لکھ کر روانہ کیا :

سرفراز آن نظام سحر کلام　　داشت از جان و دل محبت تو
از چه رو ساندہ قبر او بےسنگ　　عجبم آمد از مروت تو
در زمان حیات چون نکشید　　منت دیگران بدولت تو
در تہ خاک نیز آن بہتر　　کہ بود زیر بار منت تو

(سفینۂ خوشگو قلمی ق ے ب)

آفاق بیگہ ' جو امیر علی جلایر کی دختر اور میر علی شیر کے بھائی درویش علی کی منکوحہ تھیں ' اپنے زمانے کی بے نظیر شاعرہ تھیں - صاحب لطایف نامہ نے ان کے کچھ اشعار نقل کئے ھیں - جن کی خوبی سے کسی کو انکار نہیں ھو سکتا :

حل شد از غم همه مشکل که مرا در دل بود
جز غم عشق که حل کردن آن مشکل بود

---

من اگر توبہ ز می کردہ ام ای سرو سہی
تو خود این توبہ نہ کردی کہ مرا می نہ دھی

مولانا حسن شاہ ھزال کی لڑکی ضعیفی کا یہ شعر کس درجہ برجستہ ھے :

اگرچہ سہر بتقدیر لا یزال برآید　　بماہ من نرسد گر ہزار سال برآید

(لطایف نامہ ص ۲۸۳—۲۸۴)

اب تک میں نے شاعری کے عام ھونے کے متعلق لکھا ھے - اس زمانہ کے فحول شعرا کا ذکر نہیں کیا اور نہ ان کی شاعری پر تبصرہ کیا ھے ' کیونکہ اس مقالہ سے ان اکابر شعرا کی سوانح حیات کو قلمبند کرنا مقصود نہیں نہ ان کی شاعری پر سیر حاصل بحث - ذیل کی سطور میں شاعری کی مختلف اصناف پر ان نامور شعرا کے خاص تعلق سے مختصر ریویو کیا جائے گا -

اس عہد کے اکابر شعرا کے نام یہ ھیں :

۱ - علی شیر　۲- جامی　۳- اھلی　۴- ھاتفی　۵- ھلالی

۶- مکتبی ۷- بنائی ۸- طفیلی ۹- سہیلی ۱۰ آصفی
۱۱- فغانی -

اس ضمن میں بعض درجه دوم کے شعرا کا ذکر بھی کر دینا چاهیے :

۱- سید میرحاج ۲- میرم سیاه ۳- خواجه مسعود قمی
۴- بیانی ۵- سیفی ۶- حسین معمائی

یہاں یه ذکر کر دینا نامناسب نہیں معلوم ہوتا که اس عہد میں جہاں تک فارسی زبان کا تعلق ہے جامی کے علاوه کوئی اول درجے کا شاعر نہیں پیدا ہوا - جامی کو تمام اصناف سخن میں یکتا تسلیم کیا گیا ہے - ان کے معاصرین ان کو اپنے لئے نمونه خیال کرتے تھے - یہی وجه ہے که ان کے مقلدین ان کی تقلید میں گرفتار ہو کر کسی میدان میں نام نه پیدا کر سکے -

جامی اور علی شیر ہر دو ترکی کے بہترین شاعر تھے - علی الخصوص موخرالذکر تو ترکی ہی میں کمال دکھاتے ہیں ، شاید یہی وجه ہو که فارسی گو شعرائے عہد میں وہ شاندار نام نہیں ملتے جو ترکی گو شعرا میں ملتے ہیں -

یه دور آرٹ کے اعتبار سے بہترین زمانه ہے مگر تعجب ہے که مصور کا مو قلم جو گلکاریاں ہمارے سامنے پیش کر سکا وہ شاعر کے کلک تحریر سے نه بن آئیں -

غزل وغیرہ میں بعض نئی طرزیں نکلیں مگر وہ خراسان میں مقبول نه ہوئیں - مثلاً فغانی مگر بے چارے فغانی کو مجبور ہو کر عراق کی طرف رخت سفر باندھنا پڑا -

مثنوی میں بعض نئے طریقے دکھائی دیتے ہیں مثلاً مناظره گل و بلبل ، مناظره شمس و قمر مناظره تیغ و قلم ، وغیره اور ان کو اس عہد کی جدت خیال کرنا چاهئے -

جہاں تک لفظ کا تعلق ہے یه دور صنعت ، مشکل پسندی اور

معمے کا دور ہے اور معنی کے تغیر اور انقلاب کی طرف بہت کم توجہ کی گئی ہے ۔ ہاں یہ ہوا کہ مثنویوں میں اب واقعات کی بجائے متصوفانہ طریق پر خیالی تمثیلات کو پیش نظر رکھا جانے لگا مثلاً شمع و پروانہ ، گل و بلبل وغیرہ اور ان ہی میں عشق کی تمام اصطلاحات کو استعمال کیا گیا[1] ۔

یہ مختصراً اس عہد کی خصوصیات ہیں ۔ اب اسی اجمال کو کسی قدر پھیلا کر بیان کیا جاتا ہے ۔

## قصیدہ

جہاں تک قصیدہ کی خصوصیات نوعی کا تعلق ہے یہ کہا جاسکتا ہے کہ ان پر وہی لفظی و معنوی رنگ غالب تھا جو اس دور کی عام شاعری پر نظر آتا ہے ۔ یوں تو اہلی، بنائی ، ہلالی وغیرہ سب شعرا نے قصائد لکھے مگر محض بعض قصیدہ نگاروں کے اسماء شماری سے کوئی خاص مقصد حاصل نہیں ہو سکتا ۔ اس میں شبہ نہیں کہ مشرق شاعری میں قصائد سے بہت عظیم‌الشان کام لئے گئے ہیں اور خود فارسی شاعری میں قصیدہ کو بلند درجہ حاصل ہے مگر اس دور میں اس پایہ کے قصیدہ نگار نظر نہیں آتے جن سے پہلا دور نمایاں نظر آتا ہے ۔ انسی یا بالفاظ صحیح تر میر حاج ، نظام استرآبادی، طفیلی اور اس قسم کے بعض حضرات نے خاص طور پر قصیدہ نگاری میں شہرت حاصل کی ۔

میر حاج کے متعلق صاحب لطایف نامہ لکھتے ہیں :

”کہ او اکثر و بیشتر قصیدہ گوید و احیاناً غزل می‌گوید “
صفحہ ۱۱۳

حضرت علیؓ کی مدح میں میر حاج کے قصیدے خاص شہرت رکھتے ہیں مثلاً وہ قصیدہ جس کا مطلع یہ ہے :

---

(۱) تفصیل کے لئے دیکھو گب ، ہسٹری آف آٹومن پوئٹری ، جلد ۲ ، ص ۱۲ تا ص ۱۶ ۔

اے دل حکایت از شرف بو تراب کن
در مطلع سخن سخن از آفتاب کن

پیرایۂ جمال عروس ثنای او
از جوہر معانی اُمّ الکتاب کُن
(دیوان قلمی بانکی پور)

اہل بیت اور حضرت علیؓ کی ذات اکثر قصاید کا موضوع ہے۔ جن کو اگر جمع کیا جائے تو اچھا خاصہ مجموعہ تیار ہو جائے۔ ابن حسام کے قصاید اس ضمن میں خاص شہرت رکھتے ہیں (حبیب‌السیر، ج ۳، جز ۳ - ص ۳۳٦)۔

قصاید میں پند و موعظت فارسی شاعری کا کوئی نیا مضمون نہیں - اس دور میں بھی ہمیں یہ صنف بہ کثرت ملتی ہے۔ امیر خسرو کے قصیدہ کے جواب میں میر علی شیر اور جامی دونوں نے جو قصاید لکھے ان میں اخلاقیات کا درس دیا گیا ہے۔

آتشین لعلے کہ تاج خسروانرا زیور است
اخگری بہر خیال خام پختن در سر است
با دہان خشک و چشم ترقناعت کن ازانکہ
ہر کہ قانع شد بخشک و تر شہ بحر و براست
تخم رسوائی دہد پروانۂ تسبیح زرق
آری آری دانہ جنس خویش را بار آوراست
راہرو را فاقہ و نعمت کند منع سلوک
اسب راہ آنست کو نی فربہ و نی لاغر است
عقل و کنج نیکنامی، عشق و ہر دم عالمی
خانہ داری کارزن لشکر نصیب شوہر است

اہلی نے اپنے ایک قصیدہ میں اوضاع روزگار کی بے حقیقتی اور اس کے لئے متفکر رہنے کی بیہودگی پر کیا خوب لکھا ہے:

عقل می خندد بران کس کو غم دنیا خورد
دیده می گرید بران روئی که زرد از بی زریست
بی قضا از سفتن برگ گلی عاجز بود
قادر اندازی که بر صدمن کمانش قادر است
غم نه تنها از طپانچه روی ما سازد کبود
روی گردون هم ازین سیلی غم نیلو فری ست

قصیدہ کا موضوع اگرچہ عام طور پر مداحی اور بے جا خوشامد رہا ہے مگر اس شہرستان رسوائی میں بعض ایسے صحیح الدماغ بھی نکلتے رہے ہیں جنہوں نے قصیدہ کو آزادی رائے کے اظہار کا ایک ذریعہ قرار دیا ہے اور افراد اور حکومت کی بے عنوانیوں کے خلاف آواز بلند کی ہے اس سلسلے میں آگہی (آھی) کا شہر آشوب خاص طور پر قابل ذکر ہے جس میں اس نے ہرات کے حکام اور لوگوں کے متعلق آزادانہ اظہار خیال کیا ہے۔

نظام استرآبادی جسے صاحب تحفہ سامی "سرآمد قصیدہ گویان" کا خطاب دیتا ہے مداحی سے سخت نفرت کا اظہار کرتا ہے۔ صاحب سفینہ اس کے متعلق لکھتے ہیں:

"بغیر از منقبت اهل بیت شعر کم گفته و بمداحی دنیاداران سرفرو نیاورده"

چند شعر ملاحظہ ہوں:

زان پیش کز مآثر چرخ جفا رقم — نخل حیات ما شکند صر صر عدم
بهر دهان خاک که از لقمه پرنشد — مارا کند نواله سپهر تهی شکم
آن به که نقد عمر گرامی کنیم صرف — در مدحت امام نجف کعبهٔ امم
روشن کند دقایق مجموعهٔ حدوث — مشروح ساز نکتهٔ دیباچهٔ قدم
عمریکه آن بفکر مدیح تو بگذرد — مانند روزگار جوانی است مغتنم

(سفینه ق ۸ ا)

قصاید میں مناظرہ کی ایک اچھی مثال انسی کا گل و مل کا مناظرہ ہے :

دوش در مجلس احباب گل و مل باهم    بزدندی بمباهات دم از فخر و کرم

اس عہد میں بعض عمدہ مصنوع قصاید لکھے گئے ۔ مثلاً اهلی کا قصیدہ مصنوع در مدح علی شیر در جواب سلمان ۔

قصیدہ اور مرثیہ ایک ہی جنس کی دو انواع ہیں ۔ قصیدہ کسی زندہ ممدوح کی مدح کا نام ہے اور مرثیہ متوفی ممدوح کی مدح کا ۔ صاحب بلخی نے علی شیر کا ایک مصنوع مرثیہ لکھا ۔ جس میں صنعت یہ ہے کہ ہر شعر کے ابتدائی مصرع سے تاریخ ولادت نکلتی ہے اور مصارع ثانی سے تاریخ وفات ،

امیدی (۹۲۷) اگرچہ اس دور کی نسبت صفوی دور سے زیادہ تعلق رکھتے ہیں ۔ تاہم ان پر اس عہد کے اثرات بوجوہ تمام موجود ہیں اس لئے یہاں ان کے ایک قصیدے کے بعض اشعار نقل کئے جاتے ہیں :

تو ترک نیم مستی من مرغ نیم بسمل
کار تو از من آسان کام من از تو مشکل
تو پا نہی بمیدان من دست شویم از جان
تو خوی چکانی از رخ من خون فشانم از دل
دنبال آن مسافر از ضعف و ناتوانی
برخیزم و نشینم چون گرد تا بمنزل
کو بخت آنکہ گیرم مستش ز خانۂ زین
وان ساعد بلورین در گردنم حمائل
خنجر کشی و ساغر ، اهل وفا سراسر
خون خوردہ در برابر جان دادہ در مقابل
سداحیم چو شد طی بشنو حکایت ری
ویرانہ ایست در وی دیوانہ ایست عاقل

دیوانۂ که تدبیر در وی نکرده تاثیر
دیوانۂ که زنجیر او را نکرده عاقل
دیوانه ایست پر فن دیرینه دشمن من
از وی مباش ایمن وز من مباش غافل
بر داور سخندان این نکته نیست پنهان
کاندیشۂ پریشان نبود بنظم مایل
طبعم زهر که بودی گوی سخن ربودی
اما اگر نبودی در خانه ام محصل

امیدی کا یہ قطعہ بھی بہت پسند کیا جاتا ہے :

رواق مدرسه گر سرنگون شود سهل است
قصور میکدۂ عشق را مباد قصور
بنای مدرسه در جنس عالی و سافل
خراب گشت و خرابات همچنان معمور

## غزل

غزل کا مایہ خمیر عشق سے بنتا ہے اور عشق سرزمین ایران کے خمیر میں ہے ۔ مزید یہ کہ تصوف نے عشق حقیقی اور عشق مجازی کی ساری قیود بالکل اٹھا دیں جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ہر ہر کوچہ و برزن سے عشق کے ترانے سامعہ نوازی کرنے لگے ۔

غزل کی اس عمومیت کے باوجود غزل کا کوئی نیا اسلوب پیدا نہ ہوا ۔ فغانی نے جو روش اختیار کی وہ ہرات میں مقبول نہ ہو سکی ۔

خود جامی میں تصوف نے ایک جوش بیان پیدا کر دیا ہے مگر حافظ کی شیرینی اور و فور جذبات اور سعدی کی سادگی اور واقعیت کہاں ۔ یہی وجہ ہے کہ اکثر قلوب حافظ اور خسرو کی تقلید کے لئے مائل نظر آتے ہیں ۔ بنائی جو غزل میں حالی تخلص کرتے ہیں حافظ کی طرز کے

شیدا ہیں اور ان کا تتبع کرتے ہیں ۔

امیر حاج انسی حافظ کے دکھائے ہوئے راستے پر چلتے نظر آتے ہیں اگرچہ یہی وہ چیز ہے جس سے اکثر دماغی قوتیں صحیح نشو و نما سے محروم ہو کر مردہ ہو گئیں اور وہ برگ و بار جو منصۂ شہود پر جلوہ گر ہونے چاہئیں نہ ہو سکے ۔ تاہم میکدہ شیراز سے ہی پینے میں لطف آتا ہے ۔ حافظ کہتے ہیں :

الا یا ایہا الساقی ادر کاساً و ناولہا
کہ‌عشق آسان نمود اول ولی افتاد مشکلہا

انسی اسی زمین میں فرماتے ہیں :

انا واللہ فی روح نشاط الروح نا ولہا
کہ هست آن رنگ آب زندگانی حل مشکلہا

غریب ہندوستان نے فارسی کی جو خدمات انجام دیں ان کے باوجود اہل ولایت کے نزدیک ان کا کلام بے اعتبار اور زر کم عیار رہا ۔ تاہم اس تاریکی میں، کچھ شعاعیں نورانی بھی نظر آتی ہیں جن کی روشنی سے بعض لوگ استفادہ کرتے نظر آتے ہیں ۔ جامی ، علی شیر ، انسی ، بنائی وغیرہ اکثر لوگ خسرو کے تتبع میں نظمیں لکھتے ہیں ۔

جامی کے علاوہ جن غزل گو شعرا کا ذکر کرنا ضروری معلوم ہوتا ہے وہ ہلالی، آصفی، اہلی اور سیفی ہیں ۔

ہلالی ترک قوم کے چشم و چراغ تھے اور استر آباد کی خاک سے پیدا ہوئے مثنویات کے علاوہ دیوان غزل بھی ہے جو طبع ہو چکا ہے ۔ نرگسی کے ساتھ اکثر معارضہ رہتا تھا ۔ ان کی غزل طلبہ میں بہت پسند کی جاتی تھی ۔ (سفینہ قلمی ق ١٦)

تحفہ سامی میں وہ اشعار یکجا جمع کر دئے گئے ہیں ۔ جن میں ہلالی تخلص خوبصورت معلوم ہوتا ہے ۔ بعض اشعار یہاں نقل کئے جاتے ہیں :

روزی کہ فلک نام مرا کرد ہلالی
می خواست کہ من مایل ابروی تو باشم

بصبر کوش هلالی که عاقبت چو هلال
بلند مرتبه گردی فلک مقام شوی

---

نهفته از نظر خلق باش ماه بماه
گرت هواست که منظور خاص و عام شوی

هلالی جب پہلے پہل علی شیر سے ملے تو علی شیر نے پوچھا آپ کا تخلص کیا ہے شاعر نے کہا هلالی ! علی شیر بولے بدری بدری ۔ میر نے اس شعر کو بہت پسند کیا ہے :

چنان ار پا فگند امروز آن رفتار و قامت هم
که فردا بر نخیزم بلکه فردای قیامت هم

هلالی کے ان اشعار میں کس درجه سوز و گداز پایا جاتا ہے :

چو من بداغ تپان هر که سوخت یک چندی
هوس کند که دگر باره بیشتر سوزد
بپای شمع فتد چونکه سوخت پروانه
که شعله اش که بپایان رسد دگر سوزد

ایک شعر میں کیا معنی پیدا کئے ہیں :

هلالی از پی آن شهسوار تند مرو
که نا رسیده بگردش غبار خواهی شد

---

ای آنکه بر نصیحت مالب کشودهٔ معلوم می شود که تو عاشق نبودهٔ
ای دل وفا مجوی که خوبان شهر را ما آزموده ایم تو هم آزمودهٔ

---

از خیال آن قد رعنا گذشتن مشکل است
راست می‌گویم بلی از راستی نتوان گذشت
پیش ازین کاش گرفتار غمت می بودم
بی غم عشق تو صد حیف زعمری که گذشت

لطف تو بود اندک و اندوہ تو بسیار
من خود گلۂ اندک و بسیار ندارم

ھلالی کی اس غزل سے سعدی کی دلکش غزل یاد آتی ہے :

سوی شکار ای بت رعنا چه میروی
شہری خراب تست بصحرا چه می روی
گو میروی بشہر که صیدی فتد بدام
اینجا مرا گذاشته تنہا چه می روی
صید تواند گوشه نشینان شہر و کوی
بر عزم وحش بادیه پیما چه می روی
بی سگ نمی روند سواران به عزم صید
چون ماسگ تو ایم تو بی ما چه می روی
همراه تست لشکر حسن و سپاه ناز
باصد هزار فتنه و غوغا چه می روی
آئینۂ بگیر و تماشای خویش کن
سوی چمن بعزم تماشا چه می روی
چون یار وعده کرد هلالی بقتل تو
آو می کشد تو بہر تقاضا چه می روی

غزل میں سوال و جواب کا نمونہ یہ ہے :

یار گفت از من مکن قطع نظر گفتم بچشم (دیکھو دیوان مطبوعه)

بعض سادہ غزلیں چھوٹی بحر میں اور بھی پر لطف ہیں :

برمن ای شوخ ستمہا کردی باری اللہ که کر مہا کردی

ھلالی کی غزلیات میں عاشق تسفل اور ذلت کے جذبات سے لبریز نظر آتا ہے اور کیوں نہ ھو جب حافظ شیراز بھی یہ کہہ اٹھتے ھوں کہ

شنیدہ ام که سگان را قلادہ می بندی
چرا بگردن حافظ نمی کنی رسنی

ھلالی نے کئی جگہ ''سگ'' کا لفظ استعمال کیا ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کتا ولایت ایران میں ولایت یورپ کی طرح محبوب چیز ہے :

گہ گہم خوانی و پرسی کہ چہ حالست ترا
حال من حال سگان این چہ سوالست ترا

---

دیدیم ز یاران وفادار بسی را لیکن چو سگان تو نہ دیدیم کسی را

---

بی سگ نمی روند سواران بعزم صید چون ماسگ توایم تو بی ماچہ می روی

---

آصفی قہستانی الاصل اور جامی کے شاگرد تھے ۔ کہتے ہیں کہ جامی، آصفی کے اشعار کو سب سے پیچھے اصلاح دیتے تھے کیونکہ آصفی کے اشعار غور و فکر کے محتاج ہوتے تھے ۔

میرزا بیدل آصفی کے دو اشعار کو بے حد پسند کرتے تھے :

تا برافراختہ از آتش می روی سفید
شمع پیرانہ سر آتش زدہ در موی سفید
در شفق دید مہ عید و اشارت ھا کرد
پیر ما سوی می سرخ با بروی سفید

سراج الدین علی خان آرزو کا انتخاب یہ ہے :

کام خسرو از لب شیرین شور انگیز یافت
کوہ را فرہاد کند و لعل را پرویز یافت

---

چندان می اش دہید کہ بیہوشی آورد باشد کہ یاد ما بفراموشی آورد

---

ز من پرسید راہ و رسم شہرستان رسوائی
کہ چون فرہاد و مجنون نیستم کوھی و صحرائی

---

لطف تو بود اندک و اندوہ تو بسیار
من خود گلۂ اندک و بسیار ندارم

ہلالی کی اس غزل سے سعدی کی دلکش غزل یاد آتی ہے :

سوی شکار ای بت رعنا چہ میروی
شہری خراب تست بصحرا چہ می روی
گو میروی بشہر کہ صیدی فتد بدام
اینجا مرا گذاشتہ تنہا چہ می روی
صید تواند گوشہ نشینان شہر و کوی
بر عزم وحش بادیہ پیما چہ می روی
بی سگ نمی روند سواران بہ عزم صید
چون ماسگ تو ایم تو بی ماچہ می روی
ہمراہ تست لشکر حسن و سپاہ ناز
باصد ہزار فتنہ و غوغا چہ می روی
آئینۂ بگیر و تماشای خویش کن
سوی چمن بعزم تماشا چہ می روی
چون یار وعدہ کرد ہلالی بقتل تو
آو می کشد تو بہر تقاضا چہ می روی

غزل میں سوال و جواب کا نمونہ یہ ہے :

یار گفت از من مکن قطع نظر گفتم بچشم (دیکھو دیوان مطبوعہ)

بعض سادہ غزلیں چھوٹی بحر میں اور بھی پُر لطف ہیں :

برمن ای شوخ ستمہا کردی بارک اللہ کہ کرمہا کردی

ہلالی کی غزلیات میں عاشق تسفل اور ذلت کے جذبات سے لبریز نظر آتا ہے اور کیوں نہ ہو جب حافظ شیراز بھی یہ کہہ اٹھتے ہوں کہ

شنیدہ ام کہ سگان را قلادہ می بندی
چرا بگردن حافظ نمی کنی رسنی

ہلالی نے کئی جگہ ''سگ'' کا لفظ استعمال کیا ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کتا ولایت ایران میں ولایت یورپ کی طرح محبوب چیز ہے :

گہ گہم خوانی و پرسی که چه حالست ترا
حال من حال سگان این چه سوالست ترا

---

دیدیم ز یاران وفادار بسی را لیکن چوسگان تو نه دیدیم کسی را

---

بی سگ نمی روند سواران بعزم صید چون‌ماسگ‌توایم تو بی ماچه‌می روی

---

آصفی قہستانی الاصل اور جامی کے شاگرد تھے ۔ کہتے ہیں کہ جامی' آصفی کے اشعار کو سب سے پیچھے اصلاح دیتے تھے کیونکہ آصفی کے اشعار غور و فکر کے محتاج ہوتے تھے ۔

میرزا بیدل آصفی کے دو اشعار کو بے حد پسند کرتے تھے :

تا برافراخته از آتش می روی سفید
شمع پیرانه سر آتش زده در موی سفید
در شفق دید مه عید و اشارت ها کرد
پیر ما سری می سرخ با بروی سفید

سراج الدین علی خان آرزو کا انتخاب یہ ہے :

کام خسرو از لب شیرین شور انگیز یافت
کوه را فرهاد کند و لعل را پرویز یافت

---

چندان می اش دهید که بیهوشی‌آورد باشد که یاد ما بفراموشی آورد

---

ز من پرسید راه و رسم شهرستان رسوائی
که چون فرهاد و مجنون نیستم کوهی و صحرائی

---

جمعی خوبان دیدم و دل از پریشانی مرا
درمیان گم شد نمی دانم کرا خواهم گرفت

---

تو هم در آئنه حیران حسن خویشتنی
زمانه ایست که هر کس بخود گرفتار است

---

آن کس که یاد اونکنی در هزار سال
روزی هزار بار ترا یاد می کند

---

چه دیدهٔ که بآئینه مایلی شب و روز
ز من نهفته سدار آنچه رخ نمود آنجا

---

می توانی که دهی اشک مرا حسن قبول
ای که دُر ساختهٔ قطرهٔ بارانی را
(سفینه)

---

ان تمام اشعار میں طرز ادا کی پیچیدگی اور نکته آفرینی کی خوبیاں موجود هیں ۔ آصفی کے اشعار میں بے ساخته پن اور آمد کا جوهر بهی نظر آتا هے ۔ اگرچه نقادان فن نے اسباب کی طرف کہیں اشاره نہیں کیا ، تاهم یه کہا جا سکتا هے که نغانی کی طرح آصفی میں بهی کلاسیکل روایات کے خلاف بغاوت کے آثار پائے جاتے هیں :

محبت کی شان میں فرماتے هیں :

نریخت دردی می محتسب ز دیر گذشت
رسیده بود بلائی ولی بخیر گذشت

آصفی نے جامی کی غزلیات کے جواب لکھے هیں اور یه وه عادت هے جس میں شاعر اپنی هستی اور انفرادیت کو کهو بیٹھتا هے ۔

میر علی شیر ان اشعار کو پسند کرتے ھیں :

بدین چشم بلاکش کس نکرد است آنچه من کردم
درین چشم سیاه رو کس ندید است آنچه من دیدم

---

ما بآئینه برابر نه کنیم آن رو را
حیف باشد که درین دائره داریم او را
(مجالس صفحه ۹۹)

صاحب تحفه سامی نے یه شعر منتخب کیا ھے :

دل که طومار وفا بود من محزون را
پاره کردند ندانسته بتان مضمون را
(تحفہ نسخہ آذر قلمی ق ٦٧ ب)

اس شعر میں فغانی کا رنگ نظر آتا ھے ۔

اھلی اس دور کے اچھے غزل گو شعراء میں سے ھیں ۔ اس کمال فضل کے ساتھ جو انہیں حاصل تھا تہمت عشق سے بھی متہم تھے ۔ فریدوں حسین بن سلطان حسین تعشق تھا ۔ پہلے فارس میں تھے ۔ پھر علی شیر کے پاس ھرات میں چلے گئے اور بالآخر شاہ اسمعیل ماضی کے ملازم ھوئے ۔

ان کی غزل میں کوئی خاص بات نہیں ۔ وہ ساری خصوصیات جو اس دور کے شعراء کے کلام میں ھیں ان میں بھی پائی جاتی ھیں ۔

خان آرزو کا انتخاب یه ھے :

حق نمک خندۂ شیرین نشناسند    کافر نمکانی که دل ریش ندارند

---

متاع تفرقه در بار ما همین دل بود    خداش خیردهد هر که این ربود از ما

---

کنجی و ساقئی و شرابی و همدمی    از نسخهٔ زمانه همین انتخاب بس

---

پوری غزل کا نمونه یه ھے :

چنان ز بادۂ شوق تو سرگران شده ام
که فارغ از خود و وارستۂ جهان شده ام
گرفته دامن من گرد غم بهر طرف
اسیر محنت این تیره خاکدان شده ام
چنان که تشنه بآب زلال مشتاقست
بخاک پای تو مشتاق ترازان شده ام
مرا ز عشق تو بر دل هزار بار غمست
عجب نباشد اگر بردلت گران شده ام
تو آفتابی و من در هوات آن ذره
که ذره ذره ز سهرت بر آسمان شده ام

---

شمع رخسار ترا آفت جان ساخته اند
جان صد دل شده پروانۂ آن ساخته اند
سوختم بی تو ندانم که اسیران فراق
باچنین آتش جان سوز چسان ساخته اند

---

سرمۂ چشم مرا گفتی که خاک پاست این
خاک پای تست اما نور چشم ماست این

---

ان شعراء کے علاوہ نرگسی ، خواجہ مسعودقمی ، سیفی ، درویش حسامی ، فارغی اور سانی مشہدی قابل ذکر ہیں :

فارغی کے یہ دلپسند اشعار قارئین کرام کے تفنن طبع کے لئے درج کئے جاتے ہیں :

عمری که دل بوصل تو ام بهره مند بود
ننمود آن قدر که توان گفت چند بود

القصہ در فراق بسر شد شمار عمر
سرمایۂ وصال کہ داند کہ چند بود
اغیار دوش پیش تو بودند و فارغی
از دورها بر آتش حرمان سپند بود

اب صرف مانی کی ایک غزل نقل کرنے کے بعد غزل کا ذکر ختم کر دیا جاتا ہے :

تو لبی ببخشی و من بخیال هر زمانی
لبت آنچنان ببوسم کہ ترا خبر نباشد
دل ما و درد عشقت، مگر آنکہ جان برآید
سر ما و خاک پایت مگر آنکہ سر نباشد
شب عیش و شادمانی بگذشت و روزها شد
چه شبی تو ای شب غم کہ ترا سحر نباشد
تو قدم نهی بخاک و ننهی بچشم مانی
بنگر کہ قدر مردم برت اینقدر نباشد
سر راه آن پری وش همه گل کنم بگریه
کہ چو گل بود بزودی زمنش گذر نباشد

## مثنوی

جس طرح غزل قصیدہ اور دوسرے اصناف سخن میں ایرانی شاعر اپنے بزرگوں کے نقش قدم پر چلنے کو اپنے لئے باعث فخر خیال کرتا ہے اور کلاسیکل طرز کی دلدادگی میں نئی راهیں پیدا کرنے سے قاصر رهتا ہے ۔ اسی طرح مثنوی میں بھی وهی خمسہ نظامی سب لوگوں کے لئے نمونہ ٹھہرتا ہے ۔ مانا کہ بعض لوگ اس پر ادهر ادهر سے اعترض کرتے هیں ۔ مثلاً هاتفی سکندر نامہ کے جواب میں تیمور نامہ لکھتے هوئے کہتا ہے کہ سکندر کی کہانیاں ایک افسانے سے زیادہ کچھ حقیقت نہیں رکھتیں، مگر تیمور کی فتوحات حقیقی واقعات هیں ۔ مگر اس میں کچھ شبہ نہیں

کہ ہاتفی اس احساس کے باوجود کوئی نئی طرز نہ نکال سکا اور لوگوں کی نگاہیں اس میدان میں صرف نظامی یا ان کے چند نامور تتبع کرنے والوں پر ہی اٹھتی ہیں۔

اس عہد میں پرانی روشوں کے خلاف کچھ نہ کچھ بغاوت کے آثار تو نظر آتے ہیں۔ مگر افسوس کہ وہ بغاوت کوئی خاص شکل اختیار نہ کر سکی اور تعجب کی بات یہ ہے کہ نہ صرف الفاظ بلکہ معنی کی طرف بھی توجہ کی گئی۔ مثلاً ہلالی کی مثنوی شاہ و گدا کے پلاٹ پر بابر کا یہ اعتراض کس درجہ معقول ہے کہ ''در مثنوی شاہ و درویش' عاشق را درویش و معشوق را شاہ قرار دادہ و بجہت مصلحت مثنوی خود یک جوانی بادشاہ را بسیار بی ادبی کردہ است'' یہاں بابر افراد کے تعینات پر معترض ہوتا ہے۔ اسی زمانے کے ایک اور امیر شاعر میر سر برہنہ کی داستان امیر حمزہ پر بابر معترض ہوتا ہے۔

''کہ در مقابلہ داستان امیر حمزہ عمر خود را ضایع نمودہ دور دراز دروغ قصہ بستہ این امر مخالف طبع و عقل است''

[ریو۔ فہرست موزہ برطانیہ ص ۷۶۰]

بزمیہ مثنویاں بے شمار لکھی گئیں، مگر یہ نہ ظاہر ہو سکا کہ آخر اس طول طویل قصہ بافی سے غرض کیا ہے۔ جامی کی تحفۃالاحرار وغیرہ میں بھی تصوف و عرفان کی گفتگو کے علاوہ کچھ نظر نہیں آتا۔

البتہ بنائی نے باغ ارم میں ''فسانہ'' کی غرض و غایت بیان کی ہے جو آج کل کے فسانہ نویسی کے نظریے سے مشابہ ہے۔ مثلاً کہتا ہے:

ظاہراً گر فسانہ گوئی بود راہ حق را بہانہ جوئی بود
آنچہ مقصود ازین سوادم بود نفع خلق خدا مرادم بود

[بانکی پور فہرست ج ۲- عدد ۲۱۶]

ظاہری لفظ بندی اور استعمال صنعت کا جنون یوں تو اس دور میں بہت عام ہے مگر کہیں کہیں اس کے خلاف بھی آوازیں بلند ہوتی سنائی

دیتی ھیں مثلاً ھاتفی ، شیریں خسرو میں اس حقیقت کی طرف اشارہ کرتا ھے -

اس دور کے نام آور ترین مثنوی گو یہ ھیں :

ھاتفی جنھوں نے لیلی مجنوں ، شیریں خسرو ، تیمور نامہ اور فتوحات شاہ اسمعیل لکھیں -

ھلالی جن کی شاہ و درویش ، صفات العاشقین اور لیلی مجنوں شہرت رکھتی ھیں -

اھلی کی سحر حلال مصنوع کے علاوہ شمع و پروانہ وغیرہ بھی ھے -

مکتبی کی ایک ھی مثنوی لیلی مجنوں ھے مگر بہت مشہور ھے اور میرزا بیدل اسے بہت پسند کیا کرتے تھے -

ان کے علاوہ بےشمار مثنوی گو اس دور میں پیدا ھوئے جن میں خواجہ مسعود قمی مصنف وقایع بیقرا مناظرہ تیغ و قلم وغیرہ - جوھری (مصنف سیرالنبی) ابن حسام (خاور نامہ)، بیانی (خسرو شیریں) قاضی اختیار (مثنوی عدل وجور) وغیرہ قابل ذکر ھیں - باقی تفصیل کسی آئندہ فرصت میں نذر قارئین کی جائے گی -

## معمّیات

اس سلسلے میں اب ایک صنف شعر باقی رھتی ھے یعنی مطایبات و معمات - مناسب معلوم ھوتا ھے کہ اس کے متعلق بھی مختصراً ایک دو لفظ کہہ دئے جائیں - جہاں تک معمّیات کا تعلق ھے ھم اگر اس دور کو معمّیات کا زمانہ کہیں تو مناسب ھوگا - کیونکہ جامی سے لے کر معمولی شاعر تک ھر شخص معما گوئی میں مصروف نظر آتا ھے - تاھم ان میں میر حسین معمائی ، بدخشی وغیرہ خاص طور پر شہرت رکھتے ھیں اور انہوں نے اس خاص فن میں رسائل قلمبند کئے ھیں -

## مطایبات و ہزلیات

زندہ دل اقوام میں مطایبات بھی ایک خاص حیثیت رکھتے ہیں ' لیکن اس میں بھی کچھ شک نہیں کہ جب قوم کی ملی صورت متغیر ہو جائے تو یہی مطایبات ' بیہودہ گوئی اور ہزل سرائی کی طرف مایل ہو جاتے ہیں - اس عہد کے دو شاعر اسی موخر الذکر صفت سے متصف نظر آتے ہیں - یعنی میرم سیاہ اور حسن شاہ ہزال - میرم سیاہ اپنے دیوان کے دیباچے میں ہزل گوئی کی غرض بیان کرتا ہے اور کہتا ہے کہ جس طرح سعدی اور دوسرے شعرا نے تصوف کے جذبات کو عشق کے رنگ میں پیش کیا ہے اسی طرح میں بھی اصطلاحات ہزل میں حقیقت کی طرف رہنمائی کرتا ہوں ' مثنوی' مطایبات اور معمات کا بیان چونکہ نسبتاً تشنہ ہے اس لئے اس مبحث پر پھر کبھی لکھنے کی کوشش کی جائے گی -

(فروری ۱۹۳۵ ع)

# سلطان ناصرالدین قباچہ اور اس کے درباری شعراء

آغا عبدالستار خان

سلطان ناصرالدین قباچہ سلطان معزالدین محمد بن سام کا غلام تھا ۔ ایک عرصہ تک سلطان موصوف کی خدمت کرتا رہا اور حسن خدمات کے صلہ میں افسر لشکر اور والی ملک بنا دیا گیا ۔ لیکن جب ۶۰۲ھ میں سلطان موصوف اندخو میں لشکر خطا و ملوک ترکستان سے جنگ آزما ہوا اور ملک ناصرالدین ایتم والی اُچہ و ملتان نے غیر معمولی دلاوری اور مردانگی کا ثبوت دے کر جام شہادت نوش کیا تو سلطان نے موصوف کی جگہ قباچہ کو حضرت اُچہ کا والی مقرر کیا ۔ قباچہ اُچہ پہنچا اور ملتان کو سر کرنے کے بعد اپنے مقبوضات کی توسیع میں مصروف ہوگیا اور سیوستان ، دیبل وغیرہ کے علاوہ مملکت سندھ کے اور بہت سے شہر بھی اپنے قبضہ میں لے آیا ۔ اب اس نے اپنے لئے چتر شاہی اختیار کر لیا اور تبرہندہ (بٹھنڈہ) کہرام و سرستی بھی فتح کر لئے ، بلکہ لاہور پر بھی بعض وقت حکمرانی کرتا رہا ہے ۔

ناصرالدین قباچہ ایک دور بین اور نکتہ شناش سلطان تھا ۔ عقل و کیاست میں درجۂ غایت رکھتا تھا ۔ کاردانی ۔ تمیز ۔ حذاقت اور دانائی میں مشہور تھا ۔ ایک جری سپاہی ہونے کے علاوہ علم کا شایق ، علمی صحبتوں کا دلدادہ ، شعر و سخن اور علماء و شعرا کا بے حد قدر شناس تھا ۔ اس کی اس قدردانی کی وجہ سے اطراف و اکناف عالم سے آ کر آسمان شاعری کے کئی درخشندہ ستارے اس کے دربار کو منور کر رہے تھے ، جن کی وجہ سے ساتویں صدی ہجری کے ربع اول میں دربار ناصری

علمی و فنی نقطۂ نظر سے ایک ممتاز حیثیت کا مالک ہوگیا ۔ مگر ہمیں افسوس سے کہنا پڑتا ہے کہ زمانہ کی دستبرد سے اس عہد کی باقیات صالحات و دیگر علمی خزائن ہم تک بہت کم پہنچے ہیں اور اسی لئے اکثر اس صدی کے پہلے ثلث کو خشک زمانہ سے تعبیر کیا جاتا ہے ۔ اس کی بڑی وجہ یہ ہے کہ اول تو شعراء کا تمام کلام ہم تک نہیں پہنچا اور قدرے قلیل جو ہماری قسمت میں آیا وہ اس عہد کی شاعری پر پوری روشنی نہیں ڈالتا ۔ لیکن جو کچھ حاضر ہے اسے ہی غنیمت جانتے ہوئے ہم یہ کہنے میں یہاں تک حق بجانب معلوم ہوتے ہیں کہ دربار ناصری نہ صرف اپنے زمانہ میں بلکہ متأخرین کے کہکشانی دور میں بھی مقابلتاً کسی طرح پیچھے نہ تھا اور شعر و فنون میں دبستان غزنہ کی روایات کا بھی مقلد تھا جو سلطان محمود کے وقت سے مستقلاً قایم ہو چکا تھا ۔

سلطان ناصرالدین قباچہ حاکم سندھ ہونے کے بعد سلطان قطب الدین ایبک کی دامادی کا شرف حاصل کرتا ہے اور اس طرح دھلی و ملتان میں تعلقات دوستی ایک مستحکم اساس پر قائم ہو جاتے ہیں جن سے ناصرالدین کی امتیازی شان اور بھی بڑھ جاتی ہے اور وہ شاھانہ لوازم جو مشرقی حکومتوں میں سلاطین کے رعب و داب اور قدر و منزلت کے لئے ضروری سمجھے جاتے تھے پیدا ہو جاتے ہیں ۔

ناصرالدین ایک بڑا فیاض سلطان تھا ۔ اس کے جود و سخا اور شاھانہ عواطف و انعام و اکرام کے دروازے کس و ناکس ، مقیم و مسافر امیر و غریب اور عامی و عالم پر ہر وقت کھلے رہتے ۔ خواہ رزم ہو خواہ بزم ، اس کا دست کرم بحر بے پایاں کی طرح موجزن تھا ۔ مولانا منہاج سراج جو اس کے زمانے میں ۶۲۴ھ میں ملتان اور آچہ پہنچے تھے لکھتے ہیں[1] ۔

---

(۱) طبقات ناصری ، ص ۱۴۳ ۔

''وچوں ممالک سندھ بروی قرار گرفت در حوادث کفار چین اکابر خراسان و غور و غزنین بسیار بخدمت او پیوستند و او در حق همگنان انعام و اکرام وافر فرمود''۔

۶۲۱ھ میں جب مغلوں کی یورش عام ہوئی۔ چنگیزی افواج طوفان قیامت کی طرح ہر طرف وارد ہونے لگیں۔ جلال الدین خوارزمشاہ اپنے ملک کو چھوڑ کر پسپا ہوتے ہوئے دریائے سندھ پر چنگیزی حشم سے مقابلہ آرا ہؤا اور شکست کھانے کے بعد سندھ کی سر زمین میں داخل ہوا اور دبول و مکران کی طرف چلا گیا۔ اس حالت میں تولی نوین مغل ایک لشکر گراں لے کر ملتان پر حملہ آور ہوا اور چالیس دن تک شہر کا محاصرہ کئے رہا۔ سلطان ناصرالدین نے شاہی خزانہ کے دروازے کھول دئے اور لوگوں پر بے حد احسان کرنا شروع کئے اور دلاوری و دانشمندی اور جلادت و مردانگی کے وہ جوہر دکھائے کہ صفحۂ روزگار پر قیامت تک باقی رہیں گے۔

اس واقعہ کے ڈیڑھ سال بعد غور کے ملوک کفار کے مظالم سے تنگ آ کر ناصرالدین کے دربار میں حاضر ہوئے[1]۔

سلطان ناصرالدین طبقۂ صوفیہ سے خاص شغف رکھتا تھا اور ان کی صحبت کا دلدادہ تھا۔ نہ صرف یہ بلکہ انہیں اپنے ملک میں سکونت پذیر دیکھنے کا متمنی تھا۔ اکثر اوقات ان کے وسیلہ سے امداد غیبی کا طالب ہوتا اور جنگ کے مواقع پر ان کی برکات کا خواہاں رہتا۔ چنانچہ مغلوں کی جنگ کے حملہ کا ذکر کرتے ہوئے محمد بن قاسم فرشتہ لکھتا ہے:[2]

''سلطان ناصرالدین قباچہ حاکم ملتان بمدافعه قیام نموده از خواجه قطب الدین کاکی دعا و همت استعانت جست....''

اور آگے چل کر کہتا ہے۔ ''بفرمان خدا تعالیٰ.... انگاه هر دو بزرگوار عازم سفر شده شیخ جلال الدین تبریزی بغزنی رفت و خواجه

(۱) طبقات ناصری، ص ۱۴۳۔ (۲) تاریخ فرشتہ، ص ۳۷۹۔

قطب الدین بختیار کاکی متوجہ دھلی گردید و ہر چند ناصرالدین قباچہ تضرع و زاری نمود کہ خواجہ در ملتان توطن نماید قبول نہ نمودہ۔ ۔ ۔ ۔''

۶۲۵ھ میں سلطان شمس الدین التتمش ناصرالدین قباچہ پر حملہ آور ھوتا ھے اور غنیم کو ایک شکست فاش دیتا ھے ۔ ناصرالدین اپنے بیٹے بہرام شاہ کو التتمش کے پاس بھیجتا ھے جو اسے قید کر لیتا ھے جس سے ناصرالدین بد دل ھو کر اور سلطنت سے نا امید ھو کر خود کو آب سندھ میں غرق کر دیتا ھے اور اس طرح اس مشہور سلطان کا ۲۳ سالہ دور حکومت ختم ھو جاتا ھے ۔ لیکن علمی اھمیت کے لحاظ سے آج تک قایم نظر آتا ھے ۔ علماء و فضلاء اور شعراء نے اس کے دربار کو چارچاند لگا دئے تھے ۔ اس عزت میں ایک حد تک اس کے وزیر عین الملک ملک الوزراء فخرالدین الحسین بن شرف الملک رضی‌الدین ابی بکر الاشعری جیسے بیدار مغز ، علم پرور ، عدالت گستر ، اور معارف نواز وزیر کو بھی شامل کیا جا سکتا ھے جس کی مدح و توصیف میں بہت سے شعراء نے قصائد لکھے اور انعام و اکرام سے مالا مال ھوئے ۔

سلطان اور وزیر کے علمی شغف کی شہرت عام اس قدر پھیلی کہ جس عالم فاضل یا شاعر نے ھندوستان کا رخ کیا وہ پہلے پہل اسی دربار میں حاضر ھوا ۔ اس کی کئی مثالیں موجود ھیں ۔ محمد عوفی بخارا سے نکلا تو پھرتا پھراتا دربار ناصری میں ملتان پہنچا ۔ اسی طرح مولانا منہاج سراج مصنف طبقات ناصری بھی سب سے پہلے اسی دربار میں رسائی حاصل کرتے ھیں ۔

محمد عوفی اس ضمن میں دربار ناصری پر حقایق افروز تبصرہ کرتے کرتے ھوئے لکھتا ھے[1] ۔ '' ہر چند این حضرت مشحون است بعلما و فضلا ، آسمانیست کواکب ثاقب ارباب مآثر و مناقب دروی لایح شدہ ، بوستانیست ازاھیر افضل و شگوفہاء ھنر دروی فایح گشتہ ، پادشاھی عدل

(۱) لباب الالباب ، جلد دوم ، ص ۱۸ ۔

گستر و وزیری عالم پرور تیغ آن با قلم این لایق درخور جہان شاہ و وزیر اعتدال ایام بہار یافته ...... فاضل جہان ذرہ دار در ہوای این آفتاب ہوا گرفتند و بآن سہر سہرہ باختن آغاز کردند"۔

سلطان ناصرالدین قباچه کے مختصر حالات کے اندراج کے بعد مناسب معلوم ہوتا ہے کہ وزیر عالی مرتبت کے متعلق جو کچھ میسر ہے اسے سپرد قلم کیا جائے۔

عین الملک فخر الدین الحسین بن شرف الملک رضی الدین ابی بکرالا شعری ابو موسیٰ[1] اشعری کی اولاد سے تھا ۔ ابتدا سے قباچه کا وزیر رہا ۔ لیکن ۶۲۵ھ میں قباچه نے ڈوب کر خود کشی کر لی اور اس کا تمام ملک التتمش کے قبضہ میں آ گیا تو عین الملک اور اس کے بھائی بہاء الملک تاج الدین الحسن[2] نے بھی سلطان التتمش کی ملازمت قبول کر لی ۔ چنانچہ سلطان موصوف نے عین الملک کو اپنے بیٹے شہزادہ رکن الدین فیروز شاہ کا وزیر مقرر کیا ۔ اس عہد کے بعد اس کے حالات نا معلوم ہیں ۔[3]

بہاء الملک بھی ناصرالدین قباچه کے وزراء میں سے تھا اور رکن الدین فیروز شاہ بن التتمش کے زمانہ تک زندہ تھا ۔ لیکن ۶۳۳ھ کے آخر یا ۳۴ھ کے اوائل میں جب امراء نے فیروز شاہ سے بغاوت کی تو یہ اس کے ترک غلاموں کے ہاتھ سے امراء تازیک کے ساتھ قتل ہوا ۔[4]

عین الملک کی قابلیت اور علم دوستی کی وجہ سے دربار میں ہر وقت

---

(۱) ابو موسی مشہور صحابی اور حکیمین میں سے ایک تھے ۔

(۲) لباب اور 'طبقات ناصری' ص ۱۸۳ پر 'حسن' کی جگہ 'حسین' لکھا ہوا ہے ۔ تاریخ فرشته اور راورٹی نے 'حسن' لکھا ہے جو بقول مرزا محمد بن عبدالوہاب قزوینی سہو ہے اس لئے کہ دونوں بھائیوں کا ایک نام غیر معہود ہے ۔ ہم یہاں یہ کہہ دینا ضروری سمجھتے ہیں کہ عین الملک کا نام اشعار میں کئی جگہ 'حسین' وضاحت کے ساتھ لکھا ہوا ہے اس لئے دوسرے کا نام 'حسن' ہونا چاہئے ۔

(۳) طب صفحہ ۱۴۴ ' ۱۷۲ ' ۱۷۴ ' ۱۸۲ ' ۱۸۱ ۔

(۴) طب صفحہ ۱۸۳ ' ۲۶۱ تاریخ فرشته ' جلد اول ص ۱۱۸ ۔

علوم و فنون کا چرچا رہتا ۔ شعراء طبع آزمائی کرتے اور صلہ پاتے ۔ وزیر نہ صرف وزیر سلطنت تھا بلکہ دربار شاہی کی شمع انجمن بھی تھا ' کہ جب تک جلتی رہے پروانے آ آ کر اس پر گرتے رہے ۔

عین الملک کی تعریف میں شعراء نے بے شمار قصائد لکھے ہیں جو اس کی شہرت عامہ اور تسخیر قلوب پر دلالت کرتے ہیں ۔ خود محمد عوفی اس کے معاصر نے لباب الالباب میں کئی مقامات پر قطعات اور مدحیہ نظمیں اس کی شان میں کہی ہیں اور اسے بڑے بڑے القاب اور معزز الفاظ سے یاد کیا ہے ۔[1] بلکہ یہاں تک کہہ گیا ہے کہ وزیر نظام الملک اور صاحب عباد بھی اس کے آگے کچھ حقیقت نہیں رکھتے ۔ حالانکہ یہ دونوں مربی علوم نہ صرف اپنے وقت میں بلکہ ہر دور میں اپنی علمی سرپرستی کی بنا پر ضرب المثل کا حکم رکھتے ہیں ۔ عوفی کا یہ قول ہم نہیں جانتے کہاں تک درست مانا جائے ۔ اس سے ہم خیال کرتے ہیں کسی قدر مبالغہ سے کام لیا ہے ۔ ساتھ ہی یہ امر قابل غور ہے ۔ کہ اس نے اپنی تصانیف وزیر موصوف کے نام پر معنون کی ہیں ' اس لئے اس کو یہ رتبہ دینے میں وہ ایک حد تک حق بجانب بھی ہے ۔

وہ لکھتا ہے :[2] ''اکثر شعرا را ہیچ فضیلت نیست جز آنکه جلوه‌گری جلال صدر ایوان جهال و ماه آسمان کمال و یگانهٔ بشر و دوم مطر و سیوم شمس و قمر صاحب کبیر عالم عادل مؤید مظفر منصور مجاهد عین الملک ملک الوزرا است ضاعف الله جلاله' تمامست ۔ هر جواهر فاخر که خاطر فضلاء عصر در سدایح این دولت در سلک کلک می کشند واسطهٔ عقد مناقر صدور غابر و وزراء اول و آخرست صاحبی دولتی که اگر نظام الملک با این همه انتظام در احیا بودی در صف خدام ایستادی و اگر صاحب عباد با این استبداد جام فنا ننوشیده بودی در عباد انتظام یافتی لاجرم دلهاء

(۱) لباب جلد اول ص ۳ ' جلد دوم ص ۱ ۔
(۲) لباب ' جلد اول ص ۱۶ ' ۱۷ ۔

عالمیان بهواء و ولاء این حضرت منطق است وزبانهاء جهانیان بثناء و دعاء این دولت منطلق ـ''

ہمیں افسوس ہے کہ دانشمند اور مقبول عام وزیر کے حالات تفصیلاً دستیاب نہیں ہوتے جس سے ہمیں یہ موقعہ مل جاتا کہ ہم اسے ''وزرای اسلام'' کی صف میں شامل کر سکتے اور اس عہد کی ایسی برگزیدہ ہستی کا وجود ہمارے لئے فخر کا باعث ہوتا ـ

ان پراگندہ سطور سے قارئین کرام اندازہ کر سکتے ہیں کہ دربار ناصری میں علم کا چرچا کہاں تک تھا اور اس کے وجود سے علوم و فنون کی گرم بازاری اور شعرا کی قدردانی کہاں تک تھی ، لیکن جیسا کہ ہم پہلے کہہ چکے ہیں ، ہمارا یہ مضمون سواد کے لحاظ سے کوئی بڑی گنجایش نہیں رکھتا اس لئے شعرائے کرام اور ان کے نام اور کلام سے مجملاً ہی بحث کی جا سکتی ہے ـ

محمد عوفی جو اس دربار کا ایک مشہور تذکرہ نگار ہے درباری تبصرے کے بعد صرف ان شعراء کا ذکر کرتا ہے جن سے وہ خود ملاقی ہوا یا جن سے اسے کچھ شناسائی تھی شعرائے سابق کے متعلق وہ اس لئے خاموش ہے کہ ان کا تذکرہ اجل محترم مجدالدولۃ والدین سید الافاضل و الکتاب دام فضلہ ، نے اپنے دیوانوں میں کیا ہے اور ان کے اشعار تمام وکمال درج کئے ہیں ـ جوامع الحکایات اور لباب الالباب کو بارہا اس لئے دیکھا گیا کہ اجل محترم کے متعلق کچھ حالات دستیاب ہو سکیں اور اس تحریر کا بھی جسے محمد عوفی نے اتنی اہمیت دی ہے کچھ پتہ لگ سکے لیکن وائے ناکامی کہ یہ سب تلاش ابھی تک بارآور نہ ہوئی ـ کہا جا سکتا ہے کہ یہ وہ تحریر ہے جس کی بدولت ساتویں صدی کے ابتدائی علمی دور کی احیاء ہو سکتی ہے، لیکن یہ جب تک منظر عام پر نہیں آتی یہ باب مکمل نہیں ہو سکتا ـ

شعراء کے کلام سے سوائے مدحیہ قصائد اور قطعات کے اور کچھ

نہیں ملا - ہاں بعض رباعیاں بھی نظر پڑتی ہیں ' لیکن یہ ذخیرہ تبصرہ کے لئے کافی نہیں - لباب میں جن بزرگوں کا ذکر موجود ہے ان کی تصانیف کے موجود نہ ہونے کی بنا پر ہم مفصل رائے زنی سے قاصر ہیں - تاہم کہا جا سکتا ہے کہ ان کے قصائد نہایت صاف اور سادہ زبان میں لکھے گئے ہیں - ان میں قدیم شعرا کی تقلید اور تتبع کی کوشش موجود ہے -

یہاں یہ کہہ دینا ضروری معلوم ہوتا ہے کہ مختلف تذکرہ نگاروں نے بھی اس باب میں ہماری مدد نہیں کی - آتشکدۂ آذر ' گل رعنا ' مجمع الفصحا وغیرہم ہمیں کسی قسم کی جدید اطلاع دینے سے قاصر ہیں -

## شمس الدین محمد بلخی

عوفی نے اسے 'سید الندماء' 'تاج الفضلاء' کے القاب سے یاد کیا ہے وہ ایک بے نظیر نوجوان شاعر تھا - جس سے بہتر شخص زمانہ نے اب تک نہ دیکھا - وہ ایک اعلی پایہ کا کاتب بھی تھا - یہاں تک کہ ابن البواب اور ابن مقلہ اس کے مقابلہ میں کچھ حقیقت نہ رکھتے تھے اور اغلباً یہ شعر اس پر صادق آتا ہے -

از ہر فنی که باز جوئی اورا     آن فن بیامدست گوئی اورا

عوفی اس کے کلام پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتا ہے -[1] "در شعر عدیل انوری و در خط عطاردش مشتری -" اس کے علاوہ بڑے فضائل کا حامل ' وسیع الاخلاق ' کریم طبع ' لطیف مزاج دوست پروری اور مردم داری میں مشہور تھا اور شاہ قباچہ کے مداحوں میں شامل تھا اس کا مشہور قصیدہ یہ ہے :

ای لب لعلت مزاج آب حیوان یافته
[بر جهان دلبری حسن تو فرمان یافته][2]

---

(۱) لباب جلد دوم ص ۳۲۱ -
(۲) یہ مصرع میں نے مخزن العرائب (احمد علی سندیلوی) مملوکہ پروفیسر شیرانی صاحب سے حاصل کیا ہے -

شہسوار حسن در میدان خوبی مرترا
برکمیت دلربائی تیز جولان یافتہ
روز عید از گرد یکرانت مشام عاشقان
نکہت مشک تتار از خاک میدان یافتہ[۱]

## فضلی ملتانی[۲]

یہ جید عالم اور فاضل محترم صاحب فضیلت و شمائل ابنائے کبار اور علمائے نامدار میں سے تھا ۔ فضلی محمد عوفی کا ہم مکتب ہے اور بخارا میں قاضی امام فخر الدین جان کی تألیف جامع الصغیر دونوں نے ساتھ ساتھ حفظ کی تھی ۔ چنانچہ اس کے الفاظ میں[۳] ''چہ جامع الصغیر قاضی امام فخر الدین جان را تمام یاد میدارد در بخارا شریک غم این داعی بود و هر دو این تألیف را حفظ کردند و بحث کرد و ائمہ و علماء دانند کہ این چہ سرمایہ است ۔''

بخارا میں یہ تألیف ان ایام میں مقبول عام تھی ۔ علماء اس کو بڑی وقعت کی نگاہ سے دیکھتے تھے ۔ محمد عوفی آگے چل کر لکھتا ہے[۴] ۔ ''فامّا چون بدین دیار و بلاد این نوع را وسیلت حصول مقصود خود بشناخت و شعر شعراء را رونقی دید . . . . بدانست شیوہ نمود شعر او از شعر متقدمان . . . .'' لچھمی نرائن گل رعنا میں لکھتا ہے ۔ ''فضلی ملتانی ملقب بتاج الفضلاء از علماء ملتان بود و در خدمت ناصر الدین قباچہ بسر میبرد ۔''

ایک قصیدے کے علاوہ چند رباعیات بھی ہیں جو مختلف مواقع پر ناصر الدین قباچہ کی شان میں جسے عوفی صاحب‌قران کے لقب سے یاد

---

(۱) پورے قصیدے کے لئے دیکھو لباب جلد دوم ص ۲۲۱ ، ۲۲ ، ۲۳ ۔
(۲) لباب کے مطبوعہ نسخے میں شاعر کا نام مذکور نہیں ۔ لیکن گل رعنا میں مل گیا ۔ چونکہ صاحب گل رعنا نے اسے ملتانی لکھا ہے اس لئے میں نے بھی تقلیداً ملتانی لکھ دیا ہے ۔
(۳) لباب جلد دوم ص ۲۲۳ ۔ (۴) لباب جلد دوم ص ۲۲۳-۲۲۴ ۔

کرتا ہے لکھی ہیں -

قصیدۂ[1] ذیل سلطان ناصر الدین کی مدح میں کہا گیا :

اے ظفر ہمدم ترا از بخت برنا آمده
نامۂ تائید تو انّا فتحنا آمده
ناصر دین خسرو دنیا قباچه شاه شرق
ای سه چتر تو برگردون مینا آمده
از پی اعلاء دین نصرٌ مّنَ الله در ازل
بر سر منصور شاهی تو طغرا آمده
حلیۂ خطبه[2] ز القاب تو زینت یافته
چہرۂ سکه ز انساب تو زیبا آمده[3]

رباعی آینده اس نے شرف الملک رضی الدولة والدین کے حق میں کہی۔

ای صدر بفر ملک عجم چون تو نیافت
شه صاحبِ فرخنده قدم چون تو نیافت
بسیار بگشت روز و شب دست بدست
تیغ و قلم و عدل و کرم چون تو نیافت

## ضیاء الدین سجزی

فخرالشعراء کے لقب سے مشہور تھا - دربار کے سرکرده فضلاء میں سے ہونے کے علاوہ اقبال بھی اس کے آستانہ نشینوں میں تھا -

یہ ایک قصیده اسی کا ہے :

خیل لاله کز کمین‌گاه بہار آمد پدید
بر بساط باغ آنک* با زمانه در وغاست
ابر خلقان خرقه را بر چارسوی شش جہت
پیرہن عشاق‌وار از آرزوی گل قباست

---

(۱) لچھمی نرائن نے صرف مطلع پر ہی اکتفا کی ہے -
(۲) لباب میں صرف 'خط' لکھا ہوا ہے -
(۳) پورے قصیدے کے لئے دیکھو لباب جلد دوم ص ۲۵-۳۲۲ -
* 'اینک' (عابدی) -

از گل سوری پدید آمد مگر سور چمن
ارغنون پرداز سوری عندلیب خوش نواست
گرچہ از طفلان نوعہدست پر آغوش باغ
قد خوشبوی بنفشہ از غم پیری دوتاست[1]

---

ایک اور شاعر لباب الالباب میں جس کا نمبر (۱۶۶) ہے اور صدر الاجل جس کی ابتدا میں آتا ہے، نسخۂ اصل کرم خوردہ ہونے کی وجہ سے نام ضائع ہو گیا ہے۔ قصیدۂ ذیل کا مالک ہے۔ بقول عوفی 'صاحب السیف و القلم' اس کا خطاب ہے۔ اور سلطان جلال الدین نے اس کو 'بغروش' خطاب دیا تھا۔ یہ شاعر ایک مدت تک ممالک بامیان میں مقیم تھا اور ریاست سمنگان اور ستبرک پر ممتاز تھا۔

ذیل کا قصیدہ جو سوال و جواب پر مشتمل ہے عین الملک اشعری وزیر قباچہ کی مدح میں ہے۔

گفتم بدان نگار کہ خورشید انوری گفتا ز وی نکوترم ار نیک بنگری
گفتم کہ دل ربائی جانا ز عاشقان گفتا بزلف عنبری و چشم عبہری
گفتم مہ چہاردۂ بر سپہر حسن گفتا مہ مراست ہزار از تو مشتری
گفتم ببندگی تو اقرار می کنم گفتا چو تو بسیست کنونم بچاکری
گفتم کہ جان بنزد تو آرم بخدمتی گفتا کہ تحفہ ایست ز بی سیمی و زری[2]

## سدید الدین[3] محمد عوفی

سدید الدین محمد عوفی کی شخصیت محتاج بیان نہیں۔ لباب الالباب جو شعرا کا مشہور تذکرہ ہے انہی کے قلم کی یادگار ہے۔ جب تک تلاش و تحقیق کا سلسلہ جاری ہے محققین کو اس شاہکار کے بغیر چارہ

---

(۱) پورے قصیدے کے لئے دیکھو لباب جلد دوم ص ۳۲۷-۳۲۸ -
(۲) باقی کے لئے دیکھو لباب جلد دوم ص ۳۱۹-۳۲۰ -
(۳) محمد عوفی کا لقب مدت سے نورالدین چلا آتا تھا لیکن ڈاکٹر نظام الدین نے ثابت کیا ہے کہ سدیدالدین صحیح ہے چنانچہ ہم یہی اختیار کرتے ہیں۔

نہیں ۔ ان کی ایک اور تألیف جوامع‌الحکایات ھے جو اپنے موضوع پر ایک چوٹی کی کتاب ھے ۔ اول الذکر پروفیسر براؤن اور مرزا محمد بن عبدالوھاب قزوینی کے زیر ترتیب شایع ھو چکی ھے ۔ جوامع الحکایات کے مطالب اختصار کے ساتھ ڈاکٹر نظام الدین صاحب نے بزبان انگریزی تحریر کئے ھیں ۔

عوفی کے مکمل حالات میرے پیشروؤں نے قلمبند کر دیئے ھیں ۔ یہاں ناظرین‌کرام کے تعارف کی خاطر ان کے مختصر واقعات زندگی پیش کئے جاتے ھیں :

سدید الدین محمد ، حضرت عبدالرحمن بن عوف صحابۂ رسول صلعم کی اولاد سے تھے ، اسی بنا پر وہ اپنے آپ کو عوفی کہتے ھیں ۔ ان کے جد امجد قاضی امام شرف الدین ابو طاھر یحیٰی علماء ماوراء النہر سے تھے اور ایک بڑی شہرت کے مالک تھے ۔ ان کے خالو شرف الزمان مجد الدین[۱] محمد بن ضیاء الدین عدنان السرخکتی سلطان قلج طمغاج خان بن ابراھیم کی سلک خدمت میں طبیب خاص کی حیثیت سے سرفراز تھے ۔

محمد عوفی قرن ششم کے اواخر میں بخارا میں پیدا ھوئے ۔ ابتدائی تعلیم اس شہر میں حاصل کی ۔ امام رکن الدین بخارا میں ان کے استاد تھے ۔ اس کے[۲] بعد تلاش علم و نیاز شیوخ کے لئے بخارا سے نکلے اور مختلف مقامات مثلاً سمرقند ، خوارزم ، نیشاپور ، ھرات ، اسفزار غزنی وغیرہ میں کئی سال اقامت کرتے ھیں اور اس اثنا میں قلج ارسلان خان نصرۃ الدین عثمان بن ابراھیم کے دربار سے تعلق پیدا کر لیتے ھیں اور بڑا قرب پاتے ھیں ۔ اس کے بعد ھم انہیں ۶۱۷ھ کے لگ بھگ دربار ناصری میں دیکھتے ھیں ۔ یہاں ان کی اقبالمندی کا ستارہ طلوع ھوتا ھے اور تیزی کے ساتھ عروج کی منازل طے کرنی شروع کر دیتا ھے ، چنانچہ افاضل وقت میں شمار ھونے لگتے ھیں ۔

---

(۱) ان کے حالات لباب جلد اول ص ۱۸۱-۱۷۹ پر دیکھیں ۔
(۲) جوامع الحکایات ص ۴۷۷ جلد اول ، Introduction to Jawami, p. 7 ۔

دربار ناصری میں پہنچتے ہی وہ اپنی قابلیت کی بنا پر ایک ممتاز حیثیت کے مالک ہو جاتے ہیں اور ان کو واعظ اور امامت کا درجہ دیا جاتا ہے ۔ بس یہاں سے ہم ان سے ایک ہندوستانی فارسی شاعر اور تذکرہ نگار کی بنا پر متعارف ہوتے ہیں ۔

عیدین کے دنوں میں منبر پر کھڑے ہو کر خطبہ بھی دیا کرتے تھے ' چنانچہ ان کا ایک عربی خطبہ جو ۶۱۷ھ کے ابتدائی ایام میں پڑھا گیا لباب میں بجنسہ منقول ہے[1] ۔ اس سے مصنف کی عربی دانی کا پایہ بھی آشکارا ہو جاتا ہے ۔ اس خطبہ میں بعض سیاسی امور پر بھی تبصرہ ہوا ہے ۔

اب ہم تذکرہ نگار کے چند قطعات ' رباعیات اور قصائد درج ذیل کریں گے جو مختلف کوائف سے تعلق رکھتے ہیں ۔

نصرة الدین شاہ کبود جامہ[2] جو ۶۰۰ھ میں بحکم سلطان علاء الدین خوارزم شاہ قتل کر دیا گیا ۔ عوفی اپنے سیر و سفر کے دوران میں شہر نو میں جو کبود جامہ کا شہر ہے پہنچتا ہے اور رسائی چاہتا ہے ۔ نصرة الدین عیش پرست اور شراب دوست تھا ۔ اسے دربار میں بلانے کے لئے آمادہ نہ ہوا ۔ عوفی ناچار رباعی ذیل اس کی خدمت میں بھیجتا ہے ۔

ای شاہ ببذل بحر وکانی دگری　　در قالب عدل جانی دگری*
زان روی کبود جامہ میخوانندت　　کز رفعت و قدر آسمانی دگری

(نومبر ۱۹۳۸ع)

---

(۱) لباب جلد اول ص ۱۱۶-۱۱۵ ۔
(۲) کبود جامہ کہنے کی وجہ رباعی مذکور کے اس شعر سے ظاہر ہے :
زان روی کبود جامہ میخوانندت　　کز رفعت و قدر آسمانی دگری
صاحب مجمع الفصحاء جلد اول ص ۵۷ کبود جامہ پر یوں بحث کرتے ہیں :
''کبود جامہ نام حشمی است کہ درمیانہ استرآباد و خوارزم می نشستہ اند و شہری داشتند موسوم بہ شہر نو (نصرة الدین) پادشاہ آن طائفہ بود ۔
* 'در قالب و عدل و داد جانِ دگری ' (عابدی) : درین رباعی در هرسه قافیه یای تنکر نباید باشد (عابدی) ۔

کبود جامه رباعی پڑھ کر متأثر ہوا اور عوفی کو کہلا بھیجا کہ میں تمہارے وعظ و تذکیر سننے کے لئے تیار نہیں، البتہ اپنا جو مقصد ہو بیان کرو۔ چنانچہ اس شعر کے ذریعے ایک گھوڑے کی درخواست کی:

هر چند که بر بساط شطرنج هنر　　امروز شهم پیاده میباید رفت

شاہ نے فوراً انعام و اکرام اور ایک گھوڑا مع ساز روانہ فرمایا۔[1]

اس کے بعد مصنف ۶۰۳ھ میں نیشاپور میں اور ۶۰۷ھ کے قرب و جوار میں اسفزار میں موجود ہے اور خروج مغول کے وقت ۶۱۷ھ میں ہندوستان میں دربار ناصری میں پہنچ جاتا ہے۔

یہاں کچھ عرصہ کے بعد وہ ناصرالدین کے حکم سے کنبایت (کیمبے) صوبۂ نہرواله جو آج کل گجرات کا علاقہ کہلاتا ہے کا منصف مقرر کیا جاتا ہے جہاں وہ اپنے فرائض کے ساتھ کتاب ''الفرج بعدالشدۃ''[2] کے فارسی ترجمہ میں مشغول ہو جاتا ہے اور اسی دوران میں اسے مکمل کر لیتا ہے اور پھر سلطان ناصرالدین کے نام نامی سے معنون کرتا ہے۔ اس کا سن تالیف حساب سے ۶۲۰-۲۱ھ بیٹھتا ہے۔ اغلباً اسی عرصہ میں وہ کنبایت میں رہا۔

محمد عوفی نے جوامع میں ایک رائے کے انصاف کا واقعہ رقم کیا جو کنبایت سے تعلق رکھتا ہے۔ ''و مؤلف کتاب محمد عوفی میگوید که من مثل این حکایتی شنیدم بوقتی که بر کنبایت افتاده بودم و آن شهریست بر ساحل دریا و دران شهر متوطنند و خلقی از غربا آنجا مقام دارند و آن شهر از اعمال ولایت گجرات و نهرواله است۔ الخ''

عین الملک وزیر مملکت کی شان میں شاعر رنگین نگار کہتا ہے کہ عین الملک ملک کے لئے ایک دیدۂ بصیرت تھا اور عقل کے قلعہ کا

---

(۱) لباب جلد اول ص ۵۱۔
(۲) انڈیا آفس فہرست ۱۳۳۲، ایتھے فہرست نمبر ۷۳۲۔

دیدبان تھا ۔[1] وغیرہ وغیرہ ۔

مردم دیده نگر چون روح در خور آمده
بارها از زیر موج اشک بر سر آمده
دوربینی بین که چون نزدیک گردد غم بدو
چون عروس شادمان در دُرّ و گوهر آمده
آن بهشتی لعبت سیمون‌لقا را روز و شب
منزل و مأوی نگر در آب کوثر آمده
چون مشعبد هندوی زنگی مزاجست او ببین
دست لعبت هر زمان از رنگ دیگر آمده
همچو لطف صاحب صاحب قران تصویر او
نزد اهل عقل و دل با جان برابر آمده
آصف ایام عین الملک فخرالدین که هست
قدر او از مرکز افلاک بر تر آمده
قدوهٔ دوران حسین آن صاحبی کز عزّ و جاه
ماه را خاک درش اورنگ و افسر آمده

ساتھ ہی کہتا ہے ۔ ''آری ترازو را هم عین خوانند ۔ این معنی بر ذات شریف لایق تر می افتد، ازانک ترازو چون مقلوب کنی وزارت بود لطف الهی حضرت وزارت وزن خلایق گردانیده که بار عدل و داد اینجا سنجته می شود ۔''

در آن وزیری که انصاف پادشاه جهان
بحکم تست منور زهی ستوده وزیر
هر آنکه جز تو کسی را وزیر پندارد
جلال و قدر تو واجب کند برو تعزیر

---

(۱) لباب جلد اول ص ۵ ، ۴ ۔
(۲) ایضاً ص ۵ ، ٦ ۔

توئی سزای وزارت بلی بکس نرسد
گزافه دولت والله بالعباد نصیر
هنوز از دهنت بوی شیر می آید
که ساخت رأی تو و مملکت چو شکرو شیر
اگر نداند قدرت کسی ترا چه زیان
ضرر نباشد خورشید را ز چشم ضریر

ایک دعائیہ نظم کے بعض اشعار درج ذیل ہیں :[1]

تا فلک گردان بود دستور عین الملک باد
دیدهٔ ملک جہان را نور عین الملک باد
چون بنای ظلم از والی عدلش شد خراب
تا بود قصر سہا معمور عین الملک باد
رأی پیرش چون غم کار ممالک میخورد
دایم از بخت جوان مسرور عین الملک باد

ایک قطعہ میں عین الملک کو نظام الملک اور صاحب ابن عباد پر ترجیح دیتے ہوئے کہتا ہے :[2]

دوش از زبان چرخ شنیدم که ای خدای
اقبال را مقارن این پادشاه دار
در مسند وزارت این عین ملک را
پیوسته از قضاء اذی* در پناه دار
یا رب تو مر حسین ابوبکر را مدام
از کلّ حادثات زمانه نگاه دار

کتاب کے خاتمہ پر ایک قصیدہ جو مکمل نہیں ہے عین الملک کی توصیف میں یوں رقم کیا ہے :[3]

---

(۱) ایضاً ص ۱۵ - (۲) لباب جلد اول ص ۱۷ -
(۳) لباب جلد دوم ص ۴۲۸ تا ص ۴۳۱ - * 'قضا و اذی' (عابدی) -

توانگرم برخ و اشک از آن بر سیمین
که شد ز فرقت تو چون زر آن و چون سیم این

پھر دوسری جگہ عین الملک کو سحبان وائل و صاحب و صابی سے بلند درجہ دیتا ہے اور لکھتا ہے:

. . . . بآداب فضائل قدوهٔ سحبان وائل و صاحب و صابی در دیوان معاملت پیش او یکی صبّی و دیگر باقل، ذات مبارکش آراینده صدور ایوان و قلم کفایتش دارندهٔ صابی دیوان، دوات تاجدارش حسّاد را باجدار کرده و قلم کمر بندش قاصدانرا چون کمر در بند آورده . . . .[1]

آن آصف دوم کنف خلق عین ملک کز وی محیط غرقهٔ تشویر میرود
صدرجهان حسین که از رأی روشنش آیات مکرمت را تفسیر میرود
آن صاحب ستوده که از بهر بندگی اندر رکاب قدرش تقدیر میرود
هر روز بامداد بدیوان دولتش دایم عطارد از پی تحریر میرود
تا کلک در بنانش مقر ساخت برفلک سرگشته چون کمان ز حسد تیر میرود
در عرصهٔ چمن ز نسیم مدایحش همواره مشکبار بشبگیر میرود
پاینده باد تابش خورشید جاه او چندان که چرخ برسر تذویر میرود

ایک اور موقعہ پر دعائیہ قطعہ یوں کہا ہے[2]:

دستور شه نشان کنف خلق عین ملک
صدری که هست ذات وی از نقصها بری
آن صاحب ستوده که از دست رفت ظلم
چون فرق چرخ سود وی از پای سروری
خورشید همچو ذره نماید اگر زند
با رأی نور زایش لاف برابری
ای آنکه پاسبانی قصر ترا زحل
چون ماه و آفتاب بجان گشت مشتری

(۱) لباب جلد اول ص ۱۶۳-۱۶۴ - (۲) لباب جلد اول ص ۶۲ -

تا نفخ صور نقش طراز جلال باد
صدر جہان حسین ابوبکر اشعری

۲۵ - ۶۲۴ھ میں جب سلطان شمس الدین التتمش ملتان و اچه کو فتح کرنے میں مشغول تھا ' عوفی قلعه بکر میں ناصرالدین قباچه کے حکم سے جوامع الحکایات کی تألیف کر رہا تھا - جب قلعه بکر پر حمله ھوا تو جو لوگ قلعه میں محصور ھو گئے تھے عوفی بھی ان میں تھا - قباچه کے زوال سلطنت کا سن کر عوفی سخت رنجیده ھوا اور اپنے اس کام سے رو کش ھو گیا - لیکن جب التتمش نے یه سارا علاقه فتح کر لیا اور دربار ناصری کے علماء و فضلاء و شعراء اس کے ساتھ دھلی چلے آئے تو عوفی بھی ان کے ساتھ آ گیا - یہاں سلطان کے وزیر نظام الملک محمد بن ابی سعید الجنیدی کو عوفی کی تألیف اور اس سے بددلی کا علم ھوا - وزیر موصوف بڑا مہربان اور عالم پرور تھا - عوفی کی اس نے بہت مدد کی اور اسے اس مفید کام کی طرف متوجه کیا - چنانچه عوفی کی ڈھارس بندھی اور وہ اس کی تکمیل میں از سر نو لگ گیا - جب یه کام اختتام پذیر ھوا تو عوفی نے اپنی کتاب اپنے محسن وزیر کے نام نامی پر معنون کی - یه تالیف تقریباً ۶۳۰ھ میں مکمل ھوئی -

یہاں یه کہه دینا بے جا نه ھوگا که مشہور مؤرخ و شاعر منہاج سراج منہاج مصنف 'طبقات ناصری' اس زمانے میں ھندوستان پہنچتے ھیں اور اسی دربار میں اپنی بقیه زندگی گذار دیتے ھیں - محمد عوفی کا چند سال کے بعد کچھ پته نہیں چلتا - اس لئے که جوامع کے بعد نه ھی ان کی کسی تألیف کا ذکر ملتا ھے اور نه ھی کسی اور جگه ان کے کوائف سننے میں آتے ھیں -

محمد عوفی نے اس دربار میں رہ کر وزیر موصوف کی خوب مدح سرائی کی اور جا بجا اس کو بڑے بڑے القاب سے یاد کیا ھے - ان اعلیٰ رتبات اور اعزازات کے نچھاور کرنے میں مصنف تاج المآثر بھی اس کا ھمنوا

ہے[1] ۔ اس کی بڑی بڑی مہات ، اس کے عدل و انصاف ، غربا پروری اور غربا نوازی کے ساتھ ساتھ اسے مربی علوم و فنون بھی کہا ہے ۔ چنانچہ قصائد اس کے کیریکٹر کو بخوبی نمایاں کرتے ہیں ۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ اس کے مصاحبین کا تقرب پا چکا تھا ۔ اب ہم مدحیہ قصائد اور قطعات یہاں درج کرتے ہیں ۔

قلعۂ بکر کی فتح پر لکھتے ہوئے کہتا ہے :

از شہپر ملائکه در قصر شہریار
بستند قبہا در جنات در کشاد
دیشب فلک ز هودج خضرای آسان
از بهر کله فوطۂ منجوق خور کشاد
یعنی که تیغ آصف ثانی نظام ملک
دستور شاه قلعه بکّر مگر کشاد
سلطان نشان محمد بو سعد آنک تیغ
بر رخ ز رشک کلکش سلک گہر کشاد
صدر قضا نفاذ که فرمان او بخیر
از مایکون حلقۂ بند قدر کشاد
گردون برسم خدمت صدرش میان به بست
چون از مہیب هیبت تیغش قمر کشاد
آنکه بفیض پرتو رأی منیر او
در روز بهر دیدن کوکب بصر کشاد
هر سرکشی که سر ننهد بردرش بطوع
در پای دار تیغش ازو بند و سر کشاد

(۱) تاج المآثر عکس نسخۂ برٹش میوزیم (کتاب خانہ پنجاب یونیورسٹی) ص ۱۲۱ ۔

ترک سنان کوه در سینه دوز او
از بازوی سپهر کمانکش سپر کشاد
تیری که باز جست ز زاغ کمان او
از شیر برد ناخن و از نسر پر کشاد
باز از گریه قامتش ملک خنده لب*
از چشم ابر ناله سرشک مطر کشاد[1]

---

پیراهن بقای حسودش بساعتی از دست حادثات زمانه دریده باد
هرسر که خاک درگه اونیست تاج آن از تیغ بیدریغ زمانه بریده باد
مهرش میان خلق جهان تا بروزحشر در دل بشادمانی و در سرچو دیده باد[2]

---

وزیر کی مدح میں کہتا ہے:

شاه عالم آنکه در مردی بود پیش او در وقت حمله رأی[3] زن
تا قیامت پادشاه[4] رای زن شاد و خرم زین وزیری[5] رأی زن[6]

---

پھر وزیر موصوف کے متعلق گویا ہے:

همه ارباب صفا و اصحاب صفه در صف دولت او خرامانند۔ فقیر و فقراء دریده گریبان بر بساط تنعم دامن کشان، لاجرم همه این میگویند از میان دل و جان۔

سپهر مجد و معالی وزیر روشن رأی
که نیست عرصۀ مدحش بکام نیک سخن
نظام ملک محمد که مرد را زیبد
هزار چاکر همچون نظام ملک حسن

---

(۱) جوامع الحکایات حصه اول قلمی ص ا و ب، یه کتاب دو جلدوں میں یونیورسٹی لائبریری میں موجود ہے۔ اس نسخه میں کئی غلطیاں ھیں جن کی اصلاح اشعار میں کی گئی ہے۔ (۲) ایضاً، ص ۲۵ ا۔
(۳) 'رای' باید باشد بدون همزه بمعنی راجه (عابدی)۔
(۴) 'بادشاه رای زن' باید باشد یعنی شاهی که راجه راه شکست میدهد (شادو خرم) باد (عابدی)۔
(۵) بجای (ی) کسرۀ اضافت باید باشد (عابدی)۔
(۶) ایضاً، ص ۲۹ ا۔ * (؟) (عابدی)

جنیـد نسبت* شبلی صفـا کہ اھل عبـا
شونـد مـالک دینـار ازو بخلق حسن
جناب کعبہ مثـالش کہ قبلۂ کرم است
ھمیشہ بـاد مسلم ز حـادثات زمن[۱]

---

یہاں وزیر کے جنیدی ہونے کا ثبوت ملتا ھے اور قبلہ شیرانی صاحب نے بھی ایک شعر اس کی تائید میں پیش کیا ھے جو تاج ریزہ کا ھے :

گوھر آل جنیـدی وز کرامتہای تو
مالک دینار شد ھر کو سخن دان آمدہ است[۲]

مجمع الفصحا میں رضا قلی خان نے عوفی کے چند اشعار نقل کئے ھیں :

توانگرم برخ و زان بر سیمین　　زمانہ آید ازین خاتمت بزیر نگین
گذشتہ نالۂ من در فراق طلعت تو　　چو آب حاسد جاھش فروشدہ بزمین
خیال مدحت او در ضمیر اھل سخن　　گذشتـہ رائحہ سیرت تو از نسرین
مگر ایادی جود ترا بسنجد طبع　　ھمین کتاب کہ ھرحرف اوست درثمین
زمانہ را ز یسار تو باد جملہ یسار　　سپہر را ز یمین تو باد جملہ یمین[۳]

---

سلطان کی مدح میں کہتا ھے ۔ ایک کمینہ شخص بھی اس کے زمانہ میں قیصر و کسریٰ سے بہتر ھے :

شتاب ھست جہانرا از انکہ ھست جہان
ازین مشعبـد رعنـا طمع مدار مدار
گہی بکسری کسری در آورد ز قضا
گہی بر آورد از قیصر و ز رای دمار
دھد ستاند* و در گوش عاقلان گویـد
نـدای فاعتبروا منہ یا اولی الابصار

---

(۱) ایضاً ، ص ۷۰ ل ۔　　(۲) ۱۹۲۹ع ص ۲۳۱ ۔
(۳) مجمع الفصحاء جلد اول ص ۵۰۲ ۔
* 'و' برای عطف باید داشتہ باشد (عابدی) ۔　　* ؟ (عابدی) ۔

نظام ملک محمد قوام دولت و دین
که مصر جامع دین را ز رأی اوست حصار
زمین ملکش چون آسمان مصون بودی
ز سیل حادثه و سنگ غدر هر غدار
وگر بعهد شهنشاه ماندی پرویز
ز رشک و غیرت نشناختی یمین و یسار
خدایگان سلاطین عهد شمس الدین
که کان و دریا را از یمین اوست سیار*
کمینه بندهٔ او به ز قیصر و کسریٰ
کهینه چاکر او به ز خان چین صد بار[1]
خدای جل جلاله وزیر سلطان را
بفضل خویش ز احداث چرخ مأمون دار

---

نظام ملک و سپهر کرم قوام الدین — که کرد بذل کفش خسته سینهٔ کانرا
محمد بن ابی سعد صاحبی که دهد — برای قوت نشو و نما مر ارکانرا
اگر نه نفحهٔ اخلاق او مدد کردی — کجا بدی بطراوت اثر گلستانرا
اگر نه پرتو رأی منیر او بودی — ز سایه رنج بدی آفتاب رخشانرا
همیشه صدر وزارت باو مشرف باد — مدام تا که بود دور چرخ گردانرا[2]

---

تاجهانرا بقاست باقی باد — مطربش زهره ماه ساقی باد
ذات او را خدای عز و جل — هر دم از حادثات واقی باد
دولت او ز جان خصمانش — بر ترقی و در تراقی باد[3]

---

اس قصیدہ میں نظام الملک کے تدبّر اور دبدبہ کا اعتراف کرنے کے

---

(۱) جوامع الحکایات قلمی حصہ اول ص ۱۹۴ الف -
(۲) جوامع الحکایات قلمی حصہ اول ص ۲۳۶ الف - (۳) ایضاً ص ۹۴۹ الف -
* 'یسار' (عابدی) -

بعد اپنی خواهش پیش کرتے هوئے اپنا قصہ مختصر الفاظ میں بیان کرتا هے ۔ وہ کہتا هے کہ میں مختلف درباروں میں پھرا هوں لیکن چونکہ کہیں شنوائی نہیں هوتی اس لئے پھر تیرے دربار میں آگیا هوں ۔

آصف ثانی فرخندہ نظام الملک آن
کاسمان گشت پی خدمت او پشت دوتاہ
آن جنیدی نسب و خلق کہ از راہ کرم
اوست بر جملہ اکابر بمثل خسرو و شاہ
آنکہ درگاہ جلالش همہ اشراف و سلوک
قبلۂ حاجت سازند و سر خیل جباہ
بحر انعامش بر خلق چنان گشتہ محیط
کہ درو وهم مهندس نکند هیچ شناہ
ای شدہ بحر کفت غیرت کان و دریا
وی شدہ خاک درت مایہ دہ دولت و جاہ
گرید از آتش غم خصم تو مانندۂ شمع
چون گل از باد صبا عفو تو خندد ز گناہ
از پی کحل برین گنبد کحلی هر شب
خاک درگاہ تو گیرند کواکب بہ جباہ
صاحبا قصۂ داعی بکرم اصغا کن
کہ مثل گشت کنون قصۂ او در افواہ
داعی مخلص عوفی کہ ز احداث زمان
میشود خون دل مسکینش بروزی صد راہ
گرچہ در مرتبہ رابع عقل و هنر است
صفر آحاد بود حاصل او یعنی آہ
مدتی عمر برآمد بہ حصول اغراض
همچو دربان نگران معتکف هر درگاہ

رنگ و بوی کرم از کس چو ندید و نه شنید
با چنین تحفه دگر ره بتو آورد پناه
ذات او هست نباتی بکرم آبش ده
چون شود تازه پس از وی ثمری تازه بخواه
او روان کرد زبان را چو بمدح تو دراز
تو ازو دست حوادث بکرم کن کوتاه
تا که در نور و ضیاء ماه نتابد چون خور
تا که در مرتبه فرزین نبود همچون شاه
دشمن جاه تو در حبس ابد باد چنان
که* برون ناید هرگز چون سایه ز چاه[1]

---

صاحب عادل نظام الملک عالی اقتدار
کز جلال او رُخ اقبال گلگون میرود
آب گوهر می رود از لفظ او اندر جهان
هم بنوعی دیگر آب دُرّ مکنون میرود
سائل از بذل کفش مسرور و خرم میرود[3]
بحر از بذل کفش با طبع محزون میرود
جاودان در مسند اقبال بادا شاد ازانکه
طائر فضل از جلال او همایون میرود[2]

---

و در عهد بزرگی ایام مبارک او مؤرخ گشته و صیت بزرگواری بمحاسن جمال اخلاق گرفته ۔

نقش طراز و سکه بقدر جلال باد عادل نظام ملک محمد قوام دین

(۱) جوامع الحکایات قلمی حصه اول ص ۲۱۲ ب ۔
(۲) ایضاً ، ص ۵۳۶ ب ۔
* 'که برون ناید هرگز چو سرِ سایه ز چاه' (عابدی) ۔
(۳) 'میشود' (عابدی) ۔

تا از خزانهٔ گہر لعل آب دار بودند در عذاب براطلاق دام[1] دین[2]

---

آن صاحب ستوده که دام نضای عرش
شہباز قدر و جاه ورا آشیان سزد
عادل نظام ملک محمد که دهر را
معمار رأی قاهر او قہرمان سزد
بر قصر قدر او را از دولت جوان
هندوی پر قدر زحل پاسبان سزد
برجیس کو به سعد جهانراست میزبان
در منزل سعادت او میہمان سزد
مریخ کواست شعلهٔ از ناز ختم[3] او
در روز حشر بر سر زخمش سنان سزد
ناهید آنکه عود طرب بر کنار اوست
از بہر بزم قدر ورا درمیان سزد
تیر فلک محرر دیوان او بود
مه پیک تیز تاز وی از مہرجان سزد
پیوسته شاد باش که این ملک شرق را
قدرش روان فزاید و رایش جوان سزد[4]

---

اور یہ کہ وزیر کا دربار جملہ عالم کا مرکز ہے ۔

آن صاحبی که بذل کفش منہدم کند
در عرصهٔ زمانه بناء نیاز را
تا خوان بروی مکرمت او نہاده شد
کس گرسنه نه بیند ازین بیش آز را

---

(۱) 'عام' باید باشد (عابدی) ۔
(۲) جوامع الحکایات قلمی حصہ اول ص ۵۳۵ ب ۔
(۳) 'نار خشم' (عابدی) ۔ (۴) ایضاً ، ص ۵۶۴ الف و ب ۔

بادا نمازگاه دو عالم جناب او
چندانکه سجده رکن بود مر نماز را[۱]

---

نظام الملک دستوری که باشد فلک بر درگہش چون داد خواهی
قوام الدین محمد آنکه شاید ظفر را ظلّ درگاهش پناهی
برای زادن نورسعادت شب آبستن بود مانند داهی
خورم سوگند اگر دارد بعالم چنین دستور هرگز هیچ شاهی
حسودش گرچونقره زخم‌خورده‌است گدازان باد همچون زر کاهی[۲]

---

قوام دین محمد محمد بو سعد
که در نهاد زمین هستیش شباب آورد
ز آفتاب مسلم شده است آن نوری
که نور رایش در روی ماهتاب آورد
چو دید جوهر تیغش فلک بشکل نجوم
زابر بر رخ خود پرده و نقاب آورد
شگفت نیست که روزی سوی خطا تیرش
چو رأی روشن او از خطا صواب آورد
هر آن سوال که در ملک بود مشکل چرخ
زبان تیغ جوابش ازان جواب آورد
بقاش باد که در خاک هند ز آتش تیغ
زبان هیبت بر روی ملک آب آورد[۱]

یہ ایک رباعی بھی اس کی مدح میں ہے :

سر پیش توام سری که بر خط ننهد از قلزم رنج پای برشط ننهد
بستی توبه حزم فتنه را پای چنانکه شاهین ز هواش چنگ بربط ننهد[۳]

(فروری ۱۹۳۹ع)

---

(۱) ایضاً، ص ۳-۵۷ لف - (۲) جوامع الحکایات حصہ دوم -
(۳) ایضاً، حصہ اول ص ۵۹۸ ب -




# سلطان التتمش کے دور میں علمی و ادبی تحریکات

آغا عبدالستار خان

ساتویں صدی هجری کے ابتدائی دور میں هندوستان میں ایک ایسا انقلاب عظیم آیا جس نے تاریخ هندوستان میں ایک نئے باب کی بنیاد رکھی - یعنی اسلامی حکومت کا عَلَم مستقل طور سے اس سر زمین میں لہرانے لگا -

سلطان محمود غزنوی کے حملوں کے بعد دو صدی کے زمانے میں جس میں شاهان غزنه و غور نے اپنی حکومت کی بنیاد هندوستان کے شمالی علاقوں میں قایم رکھی تھی ان سلاطین کو اپنے سیاسی اور ملکی جھگڑوں سے اتنی فرصت میسر نہیں تھی که علم و ادب کی خدمت میں کوئی حصه لیتے اور اگر ایسی چند مثالیں دستیاب بھی هوئیں تو وه مستثنیات میں شمار هونے کے قابل هیں -

البته یه کہا جا سکتا هے که غزنی چونکه سلطنت کا پایتخت تھا ، اس لئے وهاں شعر و ادب کی گرم بازاری رهی اور اس کی هوائے جانفزا ادب پرور ثابت هوئی - اسی ضمن میں ملتان اور لاهور بھی آ جاتے هیں جہاں کی حکومتیں ٹمٹماتے هوئے چراغ کی طرح کبھی علم و سخن کے میدان میں مجلس بزم اور کبھی اپنے قیام و استحکام کے لئے مجلس رزم گرم کرتی رهیں - لیکن یه حالت اپنے زمانے کی آپ نظیر رهی اور ایک مفتش کو اس عہد کے واقعات و حالات کی تلاش و تجسس میں همدوش یاس چھوڑ گئی -



یہ وہ زمانہ تھا جب ہر طرف شورش ہی شورش نظر آتی تھی اور اسلامی حکومتیں ایک بحران کی کیفیت سے گذر رہی تھیں ۔ ایران میں قدما کے دور کا خاتمہ ہو رہا تھا اور شاعری طبقۂ متوسطین کے ہاتھوں میں جا رہی تھی کہ دفعۃً تاتاریوں کے حملہ نے ہوا کا رخ بدل کر اس دور پر کاری ضرب لگائی اور شیرازۂ نظام درہم برہم کر دیا ۔ تاتاریوں کا حملہ قیامت کبریٰ سے کم نہیں تھا ۔ یہ طوفان سخت جہان جہان سے گذرا اپنے دنبال میں نیستی اور بربادی کے آثار چھوڑتا چلا گیا ۔ نہ صرف یہ بلکہ علوم و فنون کے بیش بہا خزائن کو صفحۂ ہستی سے حرف غلط کی طرح مٹا گیا ۔

آخر وہ وقت آیا جب یہ طوفان قیامت زا اپنے تمت کو پہنچ گیا اور دنیا ایک مرتبہ اور اطمینان کا سانس لے کر علوم ماقبل کے جو خزائن برباد ہو چکے تھے ان کے فراہم کرنے میں مصروف ہو گئی اور جدید اضافے تاریخ و دواوین کی صورت میں ایک نیا قالب اور نئی طرز لے کر منظر عام پر آئے ۔

قادر مطلق کے کارنامے بھی عجیب ہیں ۔ جب ماوراءالنہر اور خراسان جو ان ایام میں شعر و ادب کے گہوارے تھے اس مصیبت کا سامنا کر رہے تھے تو اہل ہند ان کو دعوت دے رہے تھے کہ وہ اس کی پر سکون فضا میں آ کر پناہ گزین ہوں اور اپنی خدا داد قابلیت کے جوہر دکھانے کے لئے اس سرزمین کو اپنا وطن ثانی بنا لیں ۔ چنانچہ ہم یہ کہنے میں مبالغہ سے کام نہیں لے رہے کہ اس حملہ کا ایک فائدہ یہ ہوا کہ اس کی وجہ سے علماء ، فضلاء اور شعراء کا ایک گروہ اپنے اپنے شہروں کو خیرباد کہہ کر ہندوستان کی طرف ہجرت کر آیا اور اس سرزمین کی پر امن فضا میں علم و ادب کی خدمت میں مشغول ہو گیا ۔

قبایل کھوکھر کی سرکوبی کے بعد سلطان معزالدین محمد بن سام

٦٠٢ھ میں غزنین سے واپس آ رہا تھا کہ دمیک کے مقام پر ایک فدائی ملاحدہ کے خنجر سے راہی عالم بقا ہوا ۔ ملک قطب الدین ایبک جو بیس سال سے ہندوستان میں والی ہند کے فرایض ادا کر رہا تھا اس ملک کا پہلا خود مختار بادشاہ ہوا ۔ اس اولوالعزم سلطان کو حکومت کرتے ہوئے چار سال اور چند ماہ ہی ہوئے تھے کہ دارالخلافہ لاہور میں چوگان کھیلتے ہوئے گھوڑے سے گرا اور عقبیٰ کو سدھارا ۔

اس قلیل عرصہ میں سلطان کو اتنی فرصت نہ تھی کہ ملک میں اپنا اقتدار جمانے کے سوا کسی اور کام کی طرف متوجہ ہوتا ، یا علم کے موتیوں سے اپنے تاج کو زینت دیتا ۔ ہاں علم کا نہال خود بخود نشو و نما پاتا رہا اور یہ اور بات ہے ۔ کیونکہ اسلامی حکومتوں میں علوم و فنون کا چرچا ہمیشہ سے اپنی ایک امتیازی شان کے ساتھ چلا آتا رہا ہے مگر ہمیں افسوس سے کہنا پڑتا ہے کہ شاہان سلف کی سوانح لکھنے کا رواج بہت کم رہا اسی لئے ہمیں ان کے کارنامے بالتفصیل نہیں ملتے اور نہ ہی ان کے دیگر مشاغل کے متعلق پتہ چلتا ہے ۔ یہ فن بابر کے زمانے میں زیادہ استقلال کے ساتھ ظہور میں آیا ۔

سلطان قطب الدین ایبک کے زمانے میں ایک دو شاعروں کے نام اور ان کے اشعار سے ہم متعارف ہوتے ہیں ۔ ان سے ہماری مراد تاج الآثر کا مصنف اور امام ملک الکلام بہاء الدین اوشی[1] ہیں ۔ اول الذکر نے ہندوستان کو وطن بنایا ۔ لیکن بہاء الدین ہندوستان سے اوش چلے گئے اور وہاں شیخ الاسلامی کے منصب پر فائز ہوئے ۔ نظم و نثر دونوں میں کمال رکھتے تھے ۔ طبقات ناصری میں سلطان کی سخاوت کے ذکر میں مؤخر الذکر کی ایک رباعی موجود ہے ، اور لباب الالباب میں ایک قصیدہ کے چند اشعار ۔

---

(١) طبقات ناصری مطبوعہ ص ١٣٨ ، ہفت اقلیم قلمی ص ٣٠٣ ، تحفۃ الکرام مطبوعہ ص ٣٢٣ ، اور روز روشن مطبوعہ ص ١٠٥ پر موصوف کا سنہ وفات ٦٠٧ھ لکھا ہے ۔ مجمع الصفحاء جلد اول ص ١٧١ ۔

سلطان ایبک کی وفات پر شمس الدین التتمش امراء و وزراء دھلی کی دعوت پر بداؤں سے دھلی آیا اور تخت سلطنت پر متمکن ھوا اور چھبیس سال اور چند ماہ بادشاھی کی نوبت بجا کر رھگرائے عالم جاودانی ھوا ۔ لیکن تخت سلطنت نصف صدی سے زیادہ اس کے خاندان میں رھا جو تاریخ میں ''خاندان غلامان'' کے نام سے مشہور ھے ۔

سلطان التتمش تخت پر جلوہ افروز ھو کر ملک میں امن قایم کرنے اور جدید فتوحات کے حاصل کرنے میں مشغول ھو گیا ۔ قریبی علاقوں پر قبضہ کر لینے کے بعد ۶۱۲ھ میں سلطان تاج الدین یلدز سے جنگ کی اور فتح یاب ھوا ۔ ۶۱۳ھ میں سلطان ناصر الدین قباچہ سے جنگ کے بعد لاھور پر قابض ھو گیا اور اسے اپنے پائتخت آچہ و ملتان کی طرف دھکیل دیا ۔ جہاں وہ ۶۲۵ھ تک حکمرانی کرتا رھا اور بالآخر سلطان کی دوسری مہم کی تاب نہ لا کر دریا میں غرق ھو کر مر گیا ۔

ناصر الدین قباچہ کے دربار میں بھی علم و سخن کا چرچا رھتا تھا ۔ چنانچہ یہاں سدید الدین محمد عوفی اور مولانا منہاج سراج منہاج آئے جو بعد میں سلطان التتمش کے پاس دھلی چلے آئے ۔ سدیدالدین عوفی نے دربار قباچہ میں لباب الالباب فارسی کا اولیں تذکرہ تألیف کیا ۔ جس نے ناصر الدین قباچہ کا نام ھمیشہ کے لئے زندہ کر دیا ۔

سلطان شمس الدین التتمش ایک روشن دماغ اور عالی حوصلہ بادشاہ تھا ۔ بچپن سے اولیاء اور فقراء کی صحبت کا دلدادہ تھا ۔ اسی لئے ذوق علم سے بھی بہرہ یاب تھا ۔ اس کے اوصاف شمار کرتے ھوئے منہاج الدین لکھتا ھے ۔[1] ''آں سلطان عادل ، باذل ، منصف ، کریم ، غازی ، مجاھد مرابط عالم پرور، عدل گستر فریدون فر، قباد نہاد ، کاؤس ناموس سکندر دولت بہرام شوکت . . . بود ۔''

'عالم پرور' ھونے کے علاوہ شعر فہمی کا ملکہ بھی خوب پایا

---

(۱) طبقات ناصری ص ۱۶۵ ۔ (۲) تاریخ فرشتہ جلد دوم ص ۳۸۲ ۔

تھا ۔ چنانچہ اس کے اس ذوق و شوق کا اندازہ اس ایک واقعہ سے کیا جا سکتا ہے کہ جب ناصری شاعر نے سلطان کی تعریف میں قصیدہ لکھ کر پڑھنا شروع کیا اسی وقت سلطان کی توجہ کسی اور کام کی طرف مبذول ہو گئی ۔ شاعر کو انتظار کرنا پڑا ۔ فارغ ہو کر سلطان نے باوجود اس ظاہری بے توجہی کے قصیدہ کا مطلع پورا دھرا دیا اور اس کی داد یوں دی کہ شاعر سے دوبارہ پڑھنے کی فرمایش کی ۔ اس واقعہ سے ہمیں سلطان کے خدا داد حافظہ کا بھی پتہ چلتا ہے ۔

اس کے ذوق سخن کی ایک اور مثال ذیل میں عرض ہے ۔

۶۱۲ھ میں التتمش نے تاج الدین یلدز کو شکست دی ۔ اس وقت مجدالملک بہاء الدین علی المجاجی قید میں محبوس تھا ۔ بہاء الدین نے فتح کی مبارکباد دیتے ہوئے ایک رباعی سلطان کی خدمت میں روانہ کی ۔ سلطان اسے پڑھ کر بہت محظوظ ہوا اور نہ صرف اسے آزاد کر دیا بلکہ خلعت فاخرہ سے اعزاز بخش کر امیر بداؤں بھی مقرر کر دیا ۔[1]

۶۲۴ھ میں جب سلطان التتمش بلاد سوالک سے ایک نئی فتح کے بعد دھلی لوٹا تو امیر روحانی نے کئی قصائد لکھ کر خدمت عالی میں پیش کئے ۔ اور انعام و اکرام پایا ۔[2]

۶۲۶ھ میں خلیفہ المستنصر باللہ (۶۲۳ — ۶۴۰ھ) کا سفیر بغداد سے التتمش کے دربار میں خلعت فاخرہ اور اسپ تازی لے کر پہنچا تو نہایت شان و شوکت سے اس کا خیر مقدم کیا گیا ۔ سلطان نے دربار منعقد کیا اور بڑے فخر سے خلعت کو زیب تن کیا ۔ اس واقعہ کو جن شعراء نے یادگار کے طور پر اپنے تہنیتی قصائد میں قلمبند کیا اور سلطان کی خدمت میں پیش کرکے خراج تحسین حاصل کیا ان میں تاج ریزہ بھی تھا ۔ جس

---

(۱) لباب الالباب جلد اول ص ۱۱۴ ۔

(۲) تاریخ فرشتہ جلد اول ص ۶۶ نولکشور ، منتخب التواریخ جلد اول ص ۶۵ کلکتہ ، طبقات ناصری ص ۱۷۲ ۔

کا قصیدہ ایک غلطی کی بنا پر قصائد انوری کے ساتھ شامل ہو کر نولکشور کے ہاں چھپ بھی گیا ہے ۔ اس قصیدہ کا مطلع یہ ہے :

مژدہ عالم را ز عالم آفرین آوردہ اند

ز انکہ شہ را از خلیفہ آفرین آوردہ اند

اسی طرح صدر الدین محمد ابن حسن نظامی ، سدید الدین عوفی اور مولانا منہاج سراج منہاج نے بھی سلطان کی اور شہزادوں کی مدح میں قصائد رقم کئے ۔

سلطان التتمش کو علماء و شعراء کے علاوہ صوفیاء سے خاص شغف تھا اور ہمیشہ سے ان کی صحبت کا متمنی رہا ۔ طبیعت میں رقت اور گداز ، مسکنت اور فقر کا مادہ تھا ۔ وہ ان کی خدمت اپنا فخر سمجھتا ، اپنے لمحات فرصت ان کی صحبت میں گذارتا اور مجالس تذکیر گوئی کے ساتھ خاص اشتیاق ظاہر کرتا ۔ منہاج سراج منہاج کی بہت سی تذکیریں سلطان نے سنیں اور بہت خوشنود ہوا ۔ یہی مؤرخ لکھتا ہے[۱] ”غالب ظن آن است کہ ہرگز پادشاہی بحسن اعتقاد و آب دیدہ و تعظیم علماء و مشائخ مثل او از مادر خلقت در قماط سلطنت نیامدہ ۔“

جب خواجہ قطب الدین بختیار کاکی کی دھلی آنے کی خبر پائی تو بقول فرشتہ ”وگویند شمس الدین التتمش چون از آمدن خواجہ قطب الدین بختیار کاکی وقوف یافت لوازم شکر الہی بجا آوردہ خواست بشہر در آوردہ متوطن سازد آنحضرت کمی آب را معذرت خواستہ دران وقت اجابت ننمود ۔“[۲] لیکن دوسرے موقعہ پر جب خواجہ تشریف لائے تو سلطان نے شاندار طریقہ سے استقبال کیا اور مراسم پیدا کئے چنانچہ دھلی کا قطب مینار اسی پاک ہستی کی یادگار معلوم ہوتا ہے جسے سلطان نے ایک خاص عقیدت سے تعمیر کروایا ۔

دوسری جگہ مذکور ہے ۔ ”و در تاریخ حاجی بخاری مسطور است کہ

---

(۱) طبقات ناصری ص ۱٦۷ ۔ (۲) تاریخ فرشتہ جلد دوم ص ۳۷۹ ۔

پیر خواجہ معین الدین چشتی یعنی شیخ عثمان هارونی در عهد شمس الدین محمد التتمش بدهلی تشریف آورد چون مرید او بود در تعظیم و تکریمش دقیقۂ فرو نگذاشت ۔''[1]

سلطان التتمش کے عہد حکومت پر تبصرہ کرتے ہوئے ضیاء برنی لکھتا ہے :

'' در عهد سلطان شمس الدین از خوف قتل و نکال چنگیز خان ملعون ملوک و امرای نامدار که سالها سری و سروری کرده بودند و وزراء و معارف بسیار بدرگاه سلطان شمس الدین پیوستند و از وجود آنچنان ملوک که نوادر ملوک دهر بودند و از حضور آنچنان وزراء و معارف که در شرف جریت و اصالت و فضائل و هنرمندی و خردمندی در ربع مسکون نظیر خود نداشتند درگاه سلطان شمس الدین (روکش درگاه) محمودی و سنجری شده بود و اعتبار تمام گرفته ۔''[2]

آگے چل کر فاضل مؤرخ چند علماء بانام کا ذکر کرتا ہے جو اس کے اپنے زمانے میں موجود تھے ۔ ان میں سے بعض کو وہ عہد شمسی کی یادگار قرار دیتا ہے اور گذشتگان کی اولاد میں سے شمار کرتا ہے جو فتاویٰ لکھنے اور بیان کرنے میں معتبر سمجھے جاتے تھے ۔ ان میں سے کئی بلبن کے دربار کی زینت کا باعث ہوئے ۔[3] بلبن مجلس چہلگانی میں سے تھا ۔ سلطان کی یہ مشہور مجلس سرکردہ اصحاب پر مبنی تھی جو اپنی شجاعت اور قابلیت کی وجہ سے اکثر مشیروں کا سا کام کرتے ۔ مہمات پر جاتے اور طغرائے امتیاز حاصل کرتے ۔ سلطان التتمش کے زمانے میں ممالک غیر سے بھی کتابیں لائی جاتی رہیں جو پند و نصائح کے لحاظ سے جامع تصور کی جاتیں چنانچہ برنی رقمطراز ہے ۔ ''سلطان ناصرالدین

---

(۱) تاریخ فرشتہ جلد دوم ص ۳۷۷ ۔

(۲) تاریخ فیروز شاهی ص ۲۷ ۔ (۳) ایضاً ص ۱۱۲ ' ۱۱۱ ۔

باپسر گفت که چون من و برادر مهترمن مفردات لغت ...تمام کردیم ... معذرت کنند و پسران مرا مؤرخان دانا و دبیرپیشگان استاد ' کتاب آداب السلاطین و تالیف مأثر السلاطین کہ از بغداد برخواجہ زادگان ما ' پسران سلطان شمس الدین آوردہ بودند تعلیم کنند ۔[1]''

سلطان اپنے علمی ذوق و شوق کی وجہ سے سلطان محمود کی طرح اکناف و اطراف عالم سے اساتذہ اور شایقین علوم کو دارالخلافہ میں جمع کرنے کا متمنی رہتا اور شاہی عنایات سے سرفراز کرتا ۔ سلطان ایبک کو 'لک بخش' کہتے تھے ۔ لیکن سلطان التتمش کو سخاوت میں حاتم طائی اور شجاعت میں علی کرار قرار دیتے ہوئے منہاج لکھتا ہے[2] ۔ ''اگرچہ سلطان کریم قطب الدین علیہ الرحمة بخشش لک در زمان خود ظاہر میکرد اما سلطان سعید کریم شمس الدین طاب ثراہ بعوض ہر یک لک صدلک بخشید ....'' ۔

اور یہ کہ :

''از اول عہد دولت و طلوع صبح مملکت در استجاع علمای بانام و سادات کرام و ملوک و امراء و صدور و کبراء زیادت از ہزار لک ہر سال بذل فرمود و خلائق اطراف گیتی را بحضرت دہلی .... احضرہا السادات جمع آورد ۔'' یہاں تک کہ شہر دہلی سلطان کے فضل و کرم سے ''محط رجال آفاق'' بن گیا ۔

عہد شمسی میں کئی مدارس دہلی میں موجود تھے جن میں ناصریہ اور معزیہ بڑے پایہ کے معلوم ہوتے ہیں ۔ ان کا انتظام منہاج الدین مؤلف طبقات کے سپرد تھا ۔ سلطانہ رضیہ کے زمانے میں جب ملاحدہ اور قرامطہ نے جامع مسجد دہلی پر حملہ کر دیا تو ان کا ایک گروہ مدرسۂ معزیہ کو مسجد سمجھ کر اس میں داخل ہو گیا اور کافی نقصان پہنچایا[3] ۔

---

(۱) ایضاً ' ۱۴۴-۴۵ ۔ (۲) طبقات ناصری ص ۱۶۶ ۔
(۳) ایضاً ' ۱۸۹ ۔

سلطان التتمش کی علم دوستی، معارف پروری اور اولیاء اللہ سے عقیدت کا تذکرہ کرنے کے بعد ضروری معلوم ہوتا ہے کہ اس کے وزیر مملکت کی سرگرمیوں کا مختصر ذکر کیا جائے۔ وزیر بادشاہ کا دست راست ہوتا ہے۔ جب سیاسی اور ملکی معاملات میں اس کی رائے سے فائدہ اٹھایا جاتا ہے تو علمی مجالس میں جب کہ وہ خود بھی عالم باعمل ہو اس کا وجود کیسے نظر انداز کیا جا سکتا ہے۔ یوں بھی وزیر سلطان کا مشیر اور دوست ہوتا ہے۔ چنانچہ جب تک وہ وفادار اور بہی خواہ سلطنت ہوتا ہے اس کی ہستی محترم و مکرم سمجھی جاتی ہے۔ یہی حال ہمارے سلطان کے وزیر نظام الملک محمد بن ابی سعید الجنیدی کا تھا۔ وہ ایک بڑا مدبر اور صاحب علم و فضل تھا۔ اس کے ذوق سلیم نے سدید عوفی کو مجبور کیا کہ وہ جوامع الحکایات کی تکمیل جاری رکھے۔ چنانچہ شاعر نے اپنی یہ تصنیف اسی وزیر کے نام پر معنون کی اور وزیر کی شان میں قصائد و قطعات لکھے۔

اس وزیر کی مدح میں مصنف تاج المآثر بھی رطب اللسان ہے اور تاج ریزہ نے بھی اس کی مدح میں دو قصیدے لکھے ہیں[1] جن کے مطلع ہیں:

(۱) بیدلان را روی تو آئینۂ جان آمده است
وز لب و دندان تو لوء لوء مرجان آمده است

(۲) صبح خیزانی که وصف آن خط و خد کرده اند
در ره فکرت نوشتن جہد بیحد کرده اند

سطور بالا رقم کرنے کے بعد ہم سلطان کے زمانہ کے شعراء اور نثر نگاروں کو لیتے ہیں اور ان کے حالات فرداً فرداً ناظرین کے پیش کریں گے۔ تاکہ سلطان کے مربی علوم و فنون ہونے کے ساتھ ساتھ ہمارا ان کی ذات سے بھی تعارف ہو جائے۔

---

(۱) تاج المآثر عکس نسخہ برٹش میوزیم ص ۱۲۱ ب۔
(۲) دیوان انوری نولکشور ص ۱۳۶ و ۸۷۔

# شعرائے کرام

## (۱) صدر اجل بہاء الدین علی

صدر کے عہدے پر ممتاز تھے ۔ ان کا نام علی اور بہاءالدین لقب تھا اور مجدالملک خطاب ۔ باپ کا نام ابو بکر احمد الجاجی تھا جنہیں عوفی صاحب الکبیر علاء الملک، ملک الامراء ضیاءالدولة والدین والوزراء کے لقب اور اعزاز سے یاد کرتا ہے اور ان کی شہرت اور امارت پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتا ہے ، ''عاش حمید اومات شہیداً'' ، ابوبکر احمد پہلے دھلی میں اقامت گزین تھے پھر اسفزار چلے گئے ۔ عوفی اپنی سیاحت کے دوران میں وہاں پہنچا اور ان کے دربار کی شان و شوکت دیکھ کر حیران رہ گیا ۔ یہاں عوفی کی آؤ بھگت خوب ہوئی ، چنانچہ لکھتا ہے :

''داعی را بکمال تربیت پائمردی کرد تا در خدمت او بماند و ہر ہفتہ روز آدینہ نوبت تذکیر عقد کردی'' ۔

ابو بکر احمد ان تذکیروں کو بغور سنتے اور انعام و اکرام کی بارش کرتے ۔ لباب میں تذکرہ نگار نے ان کے چند اشعار بھی نقل کئے ہیں ۔ جن میں ایک قصیدہ اور چند رباعیات بھی ہیں ۔

ان صورت حالات میں عوفی ان کے خاندان سے خوب واقف معلوم ہوتا ہے ۔ چنانچہ ہونہار بیٹے کے حالات کے تذکرے میں لکھتا ہے کہ وہ ایک بڑی ہمت والا انسان تھا اور آغاز شباب سے ملک و سلطنت کے اعلیٰ مدارج پر پہنچنے کا متمنی تھا ۔ یہی وجہ تھی کہ وہ اپنی تمام طاقتوں کو اس طرف مبذول کر چکا تھا اور جہد للبقا کے شارع پر گامزن ہو کر اس زینہ تک پہنچ گیا جہاں اس کی قسمت کا ستارہ لحظہ بہ لحظہ مزید تابانی کے ساتھ چمکنے لگا ۔

وہ ایک ممتاز شخصیت کا مالک تھا ۔ عوفی کے الفاظ میں ''آنچہ درین ایام شہامت او کفایت شدہ ہرگز در بلاد ھند کسی نشان نداده است و

در ضمیر ہیچکس نگذشتہ و یکی ازیں جملہ فتح جاجنگر است''۔

رائے جاجنگر بڑا طاقتور راجہ تھا اور بلاد ھند میں اس کا کوئی مد مقابل نہ تھا۔ وہ ۷۰۰ ھاتھی، ایک لاکھ سوار، دس لاکھ پیادے اور اور بہت سی طاقت کا مالک تھا۔ اس کے برخلاف ہمارا ہیرو ۱۵۰ سواروں کے ایسے دستہ کے ساتھ جو اس کے اپنے خویش و اقارب پر مشتمل تھا غنیم کے مقابلے کے لئے نکلتا ھے اور ایسے زبردست رائے کو نیچا دکھانے کے لئے ساحل سمندر کا رخ کرتا ھے جہاں سے ایک طوفانی حملے کی صورت میں وہ رائے موصوف کو دھکیل کر اپنی راجدھانی میں محصور ھونے پر مجبور کرتا ھے[1] اور آخرکار چند ھاتھیوں کو خستہ حال اور منہزم اور مقہور کرکے جاجنگر پر قابض ھو جاتا ھے اور اسے فتح کر لیتا ھے۔ طرفین کی تعداد کو مد نظر رکھتے ھوئے ھم ابتداً یہ کہے بغیر نہیں رہ سکتے کہ اس میں بہت کچھ مبالغہ کیا گیا ھوگا۔ لیکن اگر ھم یہ باور کرنے میں حق بجانب ھیں اور یہ ایک تاریخی واقعہ بھی ھے کہ شیر شاہ سوری نے اپنی فوج کے بارہ آدمیوں کی مدد سے سارا بنگال فتح کر لیا تو ھمارے ہیرو کا یہ کارنامہ کچھ ناممکن نہیں۔

اس مبارک موقعہ پر علی انعام و اکرام و خلعت خسروانہ کا حقدار تھا لیکن الٹا اسے متہم کیا جاتا ھے کہ ''تو نے خطبہ و سکہ اپنے نام پر کیا اور چتر و دور باش اختیار کیا'' یہ بے بنیاد الزام اس کے سر منڈھا جاتا ھے۔ ۲۰ لاکھ تنگے اس سے وصول کئے جاتے ھیں اور نہ صرف یہ بلکہ قید خانہ میں مدت تک مقید کرکے رکھا جاتا ھے۔

آخرالامر جب ملک شمس الدین التتمش نے ملک تاج الدین یلدز پر فتح پائی تو علی کی قسمت کا تاریک ورق پلٹا۔ یہ جنگ ۶۱۲ھ میں تراین کے میدان میں لڑی گئی جہاں تاج الدین یلدز کو شکست فاش ملی

---

(۱) قباچہ کی حدود کے بیان میں اتنا کہنا ضروری ہے کہ جاجنگی دھلی میں رھتا تھا۔ وھاں سے ایک سے بغاوت کرکے قباچہ سے کچھ سازباز پیدا کر لیا ھوگا۔ اس لئے اس کے نام پر فتوحات کرتا اور یوں دشمنوں کے ھاتھوں تکلیف اٹھاتا۔

اور وہ پابہ زنجیر التتمش کے سامنے لایا گیا ۔ بعد میں اسے بداؤں کے قلعہ میں بھیج دیا گیا جہاں اس نے اپنی بقیہ زندگی کے دن گذارے[1] ۔ لیکن بقول ابن الاثیر وہ قتل کر دیا جاتا ہے[2] ۔

عوفی لکھتا ہے ۔ ''وچنان فتحی کہ در ضمیر او نگذشته بود بمواتات دولت او را روی داد ۔ صدر اجل کبیر مجدالملک رباعی انشاء کرد و بنزدیک او فرستاد و آن رباعی اینست ۔''

چون ملک تو شدیکی بصد بخش مرا    امید تو حق نکرد رد بخش مرا
هر چند شفاعتم کسی می نکند    شکرانهٔ این فتح بخود بخش مرا

التتمش یہ رباعی سنتا ہے اور اس کو آزاد کر دیتا ہے ۔ ساتھ ہی ایک خلعت خاص بھی عنایت کرتا ہے ۔ اس طرح علی کچھ عرصہ سلطان کی خدمت میں اپنا وقت گذارتا ہے ۔ آخر کار بداؤں کی ریاست اس کے سپرد کر دی جاتی ہے ۔

اس زمانے میں بھڑانچ سالہا سال سے تمرد و عصیان کی حالت میں چلا آتا تھا ۔ علی اسے کمال ہمت سے فتح کرتا ہے ۔ اس کے بعد وہ قنوج پر حملہ آور ہوتا ہے اور وہاں سے ۲۵ لاکھ کا گراں قدر مال سمیٹ کر شاہی خزانہ میں داخل کرتا ہے ۔ یہ ایک زبردست کارنامہ تھا ۔ کیونکہ اب تک اس علاقہ سے کسی اور حاکم نے دو لاکھ سے زائد کا مال کبھی نہیں بھیجا تھا ۔ الغرض علی اپنے عزم و اردے میں اس طرح کامیاب ہو رہا تھا کہ حسد کی چنگاری پھر بھڑک اٹھتی ہے اور دشمنوں کو اس مشہور واقعہ کا علم ہوتا ہے ۔ وہ بغض و عناد سے کام لے کر اس پر طرح طرح کی تہمتیں تراشتے ہوئے اسے بالآخر مقید کروانے میں کامیاب ہوتے ہیں اور ایک عرصہ تک بندی خانہ سے اس کا چھٹکارا نہیں ہونے دیتے ۔ جب ان کی آتش غضب فرو ہوتی ہے تو وہ اسے آزاد کرتے ہیں ۔ اور یہ فریب دے کر کہ تمہیں ہندوستان کی افواج کا

(۱) طبقات ناصری ص ۱۷۱ ۔ (۲) تواریخ کامل جلد دوازدہم ص ۱۳۳ ۔

افسر اعلیٰ مقرر کیا جاتا ہے پائتخت سے دور پھینکوا دیتے ہیں ۔

چنانچہ وہ ہندوستان روانہ ہوتا ہے ۔ یہاں پہنچ کر وہ ایک لشکر جرار تیار کرتا ہے اور بنارس کی فتح کے علاوہ دیگر کارہائے نمایاں سرانجام دیتا ہے ۔

حاسدین کے منصوبے جب ہر طرح خاک میں ملتے نظر آتے ہیں تو وہ نہایت کمینہ حرکات کے مرتکب ہوتے ہیں ۔ اس کی جان کے لاگو ہو جاتے ہیں اور اسے دفعتاً قتل کروانا چاہتے ہیں کہ اچانک کوئی شخص مخبری کرتا ہے اور علی کو تمام حالات سے مطلع کر دیتا ہے ۔ علی خبردار ہو جاتا ہے اور اس طرح اس کی جان بچ جاتی ہے ۔

وہ مجلس عیش و نشاط کو ایک دم چھوڑ دیتا ہے اور باہر آ کر تمام امرا کو لشکر گاہ میں جمع ہونے کا حکم دیتا ہے اور ان پر نوازش و شفقت کا اظہار کرتا ہے ۔ اس اثناء میں علی تقریر کرتا ہے جو بزبان عوفی حسب ذیل ہے ۔

''معلوم همگنان است که ولایت هندوستان را ملک شهید قطب‌الدنیا والدین (ایبک) تغمده الله برحمته کشاده است و این بلاد بطریق ارث خداوند زادهٔ جهان ملک معظم علاء الحق والدین ماک ملوک الشرق خلدالله ملکه را میرسد و من پروردهٔ این دولت ورضیع آن حضرتم ۔ تمامت هندوستان را بجهت آن شهزاده مستصفی و مستخلص خواهم کرد ۔''

سلطان معزالدین محمد بن سام ۶۰۲ھ میں شہید ہوتا ہے اور ہندوستان میں قطب‌الدین ایبک اس کا غلام ایک آزاد سلطنت قائم کرتا ہے ۔ غزنی لاوارث ہو جاتا ہے ۔ لیکن جلد ہی سلطان علاءالدین محمد بن بہاءالدین محمد[1] بن سام کے سپرد کردیا جاتا ہے (یہ سلطان چونکہ بامیان سے آتا ہے اس لئے بامیانی کہلاتا ہے) اب حکومت کا سلسلہ غزنین تک محدود

---

(۱) راورٹی جلد اول ص ۴۹۲ ۔

ہو جاتا ہے ۔ ادھر تاج الدین یلدز کے پے در پے حملے شروع ہو جاتے ہیں جن کی وہ تاب نہیں لا سکتا ۔ چار و ناچار بامیان لوٹتا ہے جہاں سلطان علاءالدین محمد خوارزم کا حملہ اسے نیست و نابود کرتا ہے اور وہ راہی ملک بقا ہوتا ہے[1] ۔

تمام امراء علی کے اس دبدبہ اور رعب کے قایل ہو جاتے ہیں اور اس کی بیعت کرتے ہیں چنانچہ عوفی کے قول کے مطابق وہ تمام فتوحات اور خطبہ و سکہ سلطان ناصرالدین قباچہ کے نام پر کرتا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ قباچہ سلطنت غزنی کا طرفدار تھا ۔ ۶۱۷ھ میں اس کے قاصد قباچہ کے پاس آتے ہیں اور اس کی وفاداری کا پیغام پہنچاتے ہیں قباچہ انہیں تشریفات فاخرہ عنایت کرتا ہے اور علی کو ''باسم ملکی او را اشرف گردانید ۔''

اس واقعہ کی اہمیت کو مد نظر رکھتے ہوئے اسی سال عید کے موقع پر عوفی اپنے خطبہ میں اس کا ذکر کرتا ہے[2] ۔

جہاں ہم اپنے ہیرو کو ایک بہادر اور با اقبال ہستی کے کیریکٹر میں دیکھتے رہے ہیں وہاں ہم یہ بھی سمجھتے ہیں کہ وہ اس شہامت و شکوہ اور جنگجویانہ طبیعت کے ساتھ ساتھ شعر کی لطافت اور موزونیت سے بھی خالی نہیں تھا اور چونکہ باپ بھی اس فن میں دسترس رکھتا تھا اس لئے گویا بیٹے نے ارثاً حاصل کیا ۔

اس کے خوش آیند لطایف میں سے ایک یہ ہے کہ ایک روز اس کے تین ترکی غلام جو حسن و خوبی میں بے مثل تھے ، شکار سے واپس آ رہے تھے ۔ علی نے انہیں دیکھا تو بہت متاثر ہوا ۔ فی‌الفور یہ رباعی کہہ ڈالی :

میران ز شکار گاہ چنان می آیند  چون ماہ دو ہفتہ ہرسہ بس رعنایند
رخشان رخشان بروزچونانکہ بشب  گوئی کہ نگین کمر جوزایند

---

(۱) ایضاً ، ۲۶۷ ۔ (۲) لباب الالباب جلد اول ص ۱۱۵ ۔

وہ دشمن جن سے علی کو سخت تکلیف ہوئی غالباً رانہ بنارسی جو بعد میں صاحب برید ہوا اور بوبکر مبشر امیر حاجب[1] معلوم ہوتے ہیں۔ یہ دونوں قطب الدین ایبک کے زمانے سے چلے آتے تھے اور علی کی جان کے درپے رہتے ۔ چنانچہ قطب‌الدین ایبک کی حین حیات میں علی نے ایک رباعی بھی موصوف کی خدمت میں ان کی بابت لکھی ۔ مثلاً

پیش کار تو ای مبارک ایام وی مقبل روزگار شادی فرجام
مپسند کہ رانہ[2] و مبشر باشند کز تیغ تو صد رانہ مبشر شد نام

علی ایک فیاض ، خوش طبع اور صاحب ثروت انسان تھا ۔ لیکن جو موجود ہوتا تھا وہ انعام و اکرام اور دیگر مصارف مین دے ڈالتا ۔

حمید قہندزی لکھتا ہے کہ جب وہ دھلی آیا تو علی کی خدمت میں حاضر ہوا تاکہ اس سے کچھ انعام پائے ۔ علی کا خزانہ اب خالی تھا ۔ قہندزی کو کچھ نہ ملا ۔ تاہم موقع کی تلاش میں رہا ۔ ایک دن علی کو مست و مخمور دیکھا اور یہ رباعی پیش کی :

ای قاعدۂ دست تو زر بخشیدن چہ زر کہ بگنجہا گہر بخشیدن
روزی صد رہ چو آب‌گردد خورشید از شرم کف دست تو در بخشیدن[3]

علی یہ رباعی سنتا ہے ۔ لیکن اس حالت میں بھی جب کہ وہ مخمور ہے ، فی‌البدیہ یہ جواب دیتا ہے :

زین پیش زما بود اگر بخشیدن ہر بیتی را خانۂ زر بخشیدن
اکنون چودل‌وخزینہ پرگشت‌وتہی مائیم و زبان* و خر بخشیدن

یہ وہ زمانہ تھا جب قسمت اس سے منہ موڑ چکی تھی ۔

---

(۱) تاج المآثر عکس نسخہ ص ۶۱ الف پر امیر حاجب سراج الدین ابوبکر ہے ۔ شاید یہی صاحب ہیں ۔

(۲) لباب الالباب جلد اول ص ۳۲۶ تعلیقات میں مرزا محمد قزوینی لکھتے ہیں ۔ ''ظاھرا ھمان رانا است کہ بلغت ھندی لقب شاھزادگان و راجگان است و این کلمہ در شعر علاءالدین غوری نیز استعمال شدہ است ۔''

(۳) تعلیقات در لباب الالباب جلد اول ص ۳۲۶ ۔ یہ شعر بزم آرای سے منقول ہے ۔ * 'گاو' باید بعد از 'زبان' اضافہ شود (عابدی) ۔

## ناصری

زمانے کی گردش کا مارا یہ شاعر ماوراء النہر سے خواجہ قطب الدین بختیار اوشی المعروف بہ کاکی (م ۶۳۳ھ) کی خدمت میں حاضر ہونے کی نیت سے دھلی آتا ہے اور ان کا 'نشان خانہ' دریافت کرتا ہوا نیاز حاصل کرتا ہے[1] ۔ فوائد الفواد اور فرھنگ نامۂ قواس کی قدیم تصنیف میں ھمیں اس شاعر کا مختصر حوالہ مل رہا ہے لیکن فرشتہ میں حالات زیادہ ھیں اس لئے ھم ابتدا اسی مؤرخ سے کرتے ھیں :

فرشتہ لکھتا ہے کہ ناصری کچھ عرصہ ان کے بقعہ میں قیام کرتا ہے اور پھر مطلب برآری کے لئے حضور کے سامنے جاتا ہے[2] ۔ زمین بوسی کا شرف بجا لاتا ہے اور ایک قصیدہ جو اس نے سلطان شمس الدین التتمش کی مدح میں کہہ رکھا تھا پیش کرکے التماس کرتا ہے کہ خواجہ اس پر فاتحہ پڑھ دیں تاکہ بادشاہ سے اچھا انعام حاصل کر سکوں ۔ خواجہ فاتحہ پڑھتے ھیں اور فرماتے ھیں جاؤ انشاء اللہ تمہیں خوب صلہ ملے گا ۔ ناصری خوش ھوتا ہے ۔ قسمت نے یاوری کی ۔ فاتحہ کی یہ دعا حاجت برآری کے ائے اکثر پڑھی جاتی ہے لیکن جس طریق پر خواجہ نے پڑھی ۔ وہ میں درج ذیل کرتا ھوں :

"فرمود کہ ھر کہ را مہمی و کاری مشکل شود فاتحہ را ھمچنین خواند ۔ اول بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ بخواند ۔ میم الرحیم را در لام الحمد ضمّ کردہ بخواند و چون اینجا رسد کہ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ سہ بار گوید الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ و چون سورہ تمام کند آمین سہ بار گوید ۔ حق تعالیٰ آن مہم را کفایت رساند ۔"[3]

---

(۱) سیر العارفین قلمی ص ۳۵ الف ۔ (۲) تاریخ فرشتہ جلد دوم ص ۳۸۲ نولکشور۔
(۳) فوائد الفواد ص ۴۷ ۔

اس کے بعد ناصری سلطان کے دربار میں پہنچتا ہے اور یہ قصیدہ پڑھتا ہے۔ مصنف فوائد الفواد رقمطراز ہے:[1]

''حکایت در باب پادشاهان افتاد که ایشان را در شعر شنیدن رغبتی است فرمود که سلطان شمس الدین وقتی بار عام داده بود ناصری شاعر شعر را ادا کرده مطلع آن شعر این بود

ای فتنه از نهیب تو زنهار خواسته تیغ تو مال و فیل[2] زکفار خواسته

اسی اثناء میں سلطان کی توجہ یکلخت دوسری جانب منعطف ہو جاتی ہے۔ ادھر ناصری بھی چند اشعار پڑھ ڈالتا ہے لیکن بقول فرشتہ سلطان کی بے توجہی سے گھبرا کر ناامیدی کے خوف سے خواجہ سے غائبانہ اعانت کا طالب ہوتا ہے اور جلد ہی سلطان کو اپنی طرف مخاطب پاتا ہے۔ چنانچہ سلطان اس سے خطاب کرکے کہتا ہے: بخوان۔

''ای فتنه از نهیب تو زنهار خواسته تیغ تو مال و فیل زکفار خواسته''

ناصری سلطان کی قوت حافظہ سے متعجب ہوتا ہے اور حسب فرمایش ابتدا سے سارا قصیدہ سناتا ہے۔ اختتام پر سلطان اشعار کی تعداد معلوم کرتا ہے جو ترپن کے قریب تھی۔ ان کے مطابق ہر شعر کے لئے ایک ہزار سفید تنکہ کے حساب سے ۵۳ ہزار سفید تنکہ کی گراں قدر رقم صلہ میں عطا کرتا ہے[3]۔ ہمیں افسوس سے کہنا پڑتا ہے کہ اس زور دار قصیدہ کا صرف مطلع ہی دستیاب ہو سکا۔ ناصری اس مال کو سمیٹتا ہوا واپس خواجہ کے حضور میں آتا ہے اور اسے ان کی خدمت میں پیش کرتا ہے۔ وہ انکار کرتے ہیں یہ اصرار کرتا ہے کہ نصف تو قبول کیجئے اور حاجتمندوں میں تقسیم کر دیجئے۔ خواجہ ہرگز قبول نہیں کرتے اور اتنا کہہ کر واپس کر دیتے ہیں کہ خدا کرے اس سے تم اپنی ضروریات کا انتظام کر سکو۔

(۱) ایضاً، ص ۲۱۳-۲۱۲ - (۲) سیر العارفین قلمی 'ملک'۔
(۳) سیر العارفین قلمی ص ۳۵ ب؛ تاریخ فرشتہ جلد دوم ص ۳۸۲؛ مخزن الغرائب قلمی منتخب التواریخ جلد اول ص ۶۵ -

مصنف سیر العارفین اس واقعہ کا یوں ذکر کرتا ہے:[1]

"نقل است از مولانا منہاج سراج کہ مضبط طبقات است کہ از ناصری شنیدم کہ چون قصیدہ بحضرت سلطان شمس الدین می بردم فاتحہ از سلطان المشائخ قطب الدین قدس سرہ یافتہ بودم چون بہ پیش سلطان بردم۔ سلطان مذکور در حین خواندن مطلع بچیزی دیگر پرداخت . . . . خواجہ قطب الدین را درمیان آوردم . . . . ۔"

طبقات میں کسی ناصری شاعر کا مذکور نہیں ملتا البتہ ایک امیر امام ناصر شاعر کا ذکر آتا ہے۔ جب سلطان رضیۃ الدین (۶۳۴-۶۳۸ھ) کے عہد میں ملاحدین اور قرامطہ نے شورش برپا کی اور مساجد اور مدارس میں داخل ہو گئے اور مسلمانوں کا خون ناحق بہایا تو شہر کے غیور اصحاب اکٹھے ہوئے اور ان کا قلع قمع کیا۔ چنانچہ منہاج سراج منہاج کے الفاظ میں:

"مبارزان حضرت چنانچہ نصیر الدین بلارامیؔ و امیر امام ناصر شاعر و دیگر مردان باسلاح . . . . تیغ در ملاحدہ و قرامطہ گرفتند . . . . ۔"

ممکن ہے کہ یہ وہی ناصری شاعر ہو جو بعد میں ترقی کر کے امیر اور امام کے اعلیٰ مراتب تک پہنچ گیا، لیکن یہ سب کچھ ثبوت کا محتاج ہے۔ فرہنگ نامۂ قواس میں جو ایک قدیم لغت ہے اور جس کا تذکرہ اشارۃً ابتدا میں کیا جا چکا ہے۔ ناصری مذکور کا لفظ ذیل کی تشریح میں یہ شعر ملتا ہے۔ چنانچہ بزبان فرہنگ نامہ:[2]

"کلالہ موی را گویند ناصری گفتہ است:

گرد چمن کلالہا زیر کلال لالہا  خوردہ زمی پیالہا مست سوار میرود

---

(۱) سیر العارفین قلمی ص ۳۵ ب۔

(۲) فرہنگ نامۂ قواس روٹو ص ۳۰۔

## شمس دبیر

شمس دبیر اس صدی کی ایک برگزیدہ ہستی ہے جسے خواجہ نظام الدین اولیاء کے آستاد ہونے کا فخر حاصل ہے۔ یہ صاحب علم و فضل جہاں علم فروع و اصول و معقول و منقول میں اپنا ثانی نہ رکھتا تھا وہاں شعر و سخن میں بھی ایک امتیازی شان کا مالک تھا۔ اس کے ساتھ ساتھ ہم اسے کاروبار سلطنت میں بھی ایک نمایاں حصہ لیتے ہوئے دیکھتے ہیں۔

شمس دبیر کا زمانہ شیخ الاسلام فرید الدین قدس اللہ سرہ کے وقت سے شروع ہوتا ہے اور آٹھویں صدی ہجری کے پہلے عشرہ کے اختتام کے قریب ختم ہو جاتا ہے۔ ہمیں اس شاعر کے سن پیدائش کے متعلق کوئی اطلاع نہیں ملتی، اور نہ ہی حالات ہمیں کسی نتیجہ پر پہنچانے میں معاون ثابت ہوتے ہیں۔

حسن سجزی مصنف فوائد الفواد بعبارت ذیل اس کا تعارف کراتے ہیں:[1]

> خواجه از نسبت این معنی حکایت فرمود که وقتی شمس دبیر بخدمت شیخ الاسلام فرید الدین قدس الله سره العزیز شعری آورده بود هم در مدح شیخ شعری مطول و اجازت طلبید تا بخواند شیخ طیب الله ثراه فرمود که بخوان۔ شمس شعر ایستاده بخواند چون تمام شد شیخ نور الله مرقده فرمان داد۔ بنشین۔ چون نشست فرمود که باز بخوان بعد ازان شیخ الاسلام قدس الله سره العزیز هر بیتی را آنچه دران بود بیان می کرد۔ خواجه ذکر[ه] الله بالخیر بر لفظ مبارک راند که مشائخ شعر کم شنوند۔ خاصه مدح خویش۔ کمالیت احوال شیخ ببین که بشنید و استحسان فرمود۔ الغرض بعد ازان از استماع

(۱) فوائد الفواد مطبوعه ص ۱۲۷ -

آن شعر فرمود که مطلوب تو چیست ۔ ۔ ۔ ۔ ۔''

اس پر شمس جواب دیتا ہے کہ مصیبت کا وقت ہے میری ماں بوڑھی ہے اور میں اس کی خدمت گزاری میں مشغول رہتا ہوں ۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ شمس کا والد اس وقت تک فوت ہو چکا تھا اور خاندان کا سارا بوجھ اس کے سر پر تھا ۔ چنانچہ یہی مصنف بزبان شیخ نظام الدین آگے چل کر لکھتا ہے :

''در مبدأ حال که او مفلس بوده است چون او را روزگاری شد بر آن آب نمانده ۔ ۔ ۔ ۔ ۔''[1]

اس کے بعد شیخ کے حکم کے مطابق وہ شکرانہ پیش کرتا ہے جس کی مقدار پچاس جیتل کے قریب ہے ۔ شمس اسے حاضرین کے درمیان تقسیم کرتا ہے جس میں خواجہ نظام الدین کہتے ہیں ۔ چار میرے حصے میں آئے ۔ اس پر شیخ نے فاتحہ پڑھی اور بہت جلد بعد شمس سلطان غیاث الدین کے بیٹے کا دبیر ہو گیا ۔

شیخ فرید الدین شکر گنج ، شمس دبیر کے استاد تھے جن سے اس نے قاضی حمید الدین کی لوائح پڑھی تھی ۔[2] اگر شمس کو شیخ فرید جیسا استاد ملا تو اس نے اپنا حق یوں ادا کیا کہ نظام الدین جیسا عالم روزگار پیدا کیا ۔

خواجہ نظام الدین کے والد احمد بن دانیال غزنیں سے ہندوستان آئے اور بداؤں میں مقیم ہوئے اور اسے اپنا وطن بنا لیا ۔ نظام الدین ۶۳۴ھ میں پیدا ہوئے ۔ جب پانچ سال کے ہوئے تو والد کا سایہ سر سے اٹھ گیا اور پرورش کا بار والدہ کے ذمے آن پڑا ۔ جب یہ ذرا سن تمیز و رشد کو پہنچے تو انہیں استاد کامل کی تلاش ہوئی ۔ چنانچہ تحصیل علوم کے سلسلے میں دھلی چلے آئے ۔[3] یہاں شمس کی شہرت کا ستارہ بلندی

---

(۱) فوائد الفواد ص ۱۶۲ ۔ (۲) ایضاً ، ص ۱۶۷ و ۱۶۲ ۔

(۳) فرشتہ جلد دوم ص ۳۹۱ نولکشور ۔

پر تھا ۔ اور شہر کے تمام علماء و فضلاء ان کے پاس مشکل مسائل کے حل کے لئے آتے اور اسے گویا اپنا استاد تسلیم کرتے[۱]۔ چنانچہ نظام الدین بھی اس کے شاگردوں میں شامل ہو جاتے ہیں اور مکتب میں تحقیق علم اور مطالعۂ کتب میں کمال انہاک دکھاتے ہیں ۔

مصنفین سیرالاولیاء ، اخبار الاخیار اور گل رعنا لکھتے ہیں کہ نظام الدین نے مقامات حریری شمس سے پڑھی اور علم حدیث بھی حاصل کیا[۲] ۔ چنانچہ استاد کے خاص حجرہ میں داخل ہو جاتے ہیں ۔ جہاں صرف انہیں اور دو اصحاب یعنی مولانا قطب الدین ناقلہ اور مولانا برہان الدین عبدالباق کو آنے کی اجازت تھی[۳] ۔ فوائد الفواد میں مرقوم ہے کہ شمس کا مقام ایک خاص چھجہ تھا جہاں قاضی فخرالدین ناقلہ اور مولانا برہان الدین باق بیٹھا کرتے۔ خواجہ فرماتے ہیں ۔ '' استاد کہتے تم بھی یہاں بیٹھا کرو ۔ لیکن میں تعظیماً انکار کیا کرتا جس پر انہوں نے مجھے بزور جگہ دی ۔''

شمس کے متعلق ایک اور واقعہ مشہور ہے ۔ وہ یہ کہ جب کبھی کوئی شاگرد غیر حاضر ہوتا یا دیر سے آتا تو شمس سوال کرتا کہ میں نے کیا کیا جو تم نہیں آئے ۔ مجھے بتلاؤ کہ میں ویسا ہی کروں جیسا کہ تم چاہتے ہو ۔ نظام الدین بھی کہتے ہیں ۔ مجھ سے بھی اگر کوئی ایسی غلطی ہو جاتی تو مجھے اس طرح مخاطب کرتا :

آخر کم از آنکہ گاہ گاہی      آئی و بما کنی نگاہے

شمس یہ شعر پڑھتا تو اس کی آنکھیں پرنم ہو جاتیں ۔[۴] حاضرین پر اس کے ذوق کا بڑا اثر ہوتا ۔ سیرالعارفین کا مصنف لکھتا ہے کہ شمس شیخ کا اس زمانے میں جب کہ انہیں ابھی حضرت فرید سے خلافت نہیں ملی تھی

---

(۱) سیر العارفین قلمی ص ۶۳ الف ۔

(۲) سیر الاولیاء مطبوعہ ص ۵۷۳ ، اخبار الاخیار مطبوعہ ص ۸۹ و ۶۵ ، گل رعنا قلمی ۔

(۳) سیر العارفین قلمی ص ۶۳ الف ۔ (۴) فوائد الفواد ص ۶۷ ۔

بڑی تعظیم کرتا تھا۔[1] شمس شیخ فرید کی دل و جان سے خدمت بھی کرتا۔ ان کا کھانا تک پکاتا۔ افطاری کے وقت دو تین دوستوں کو بلا لیا کرتا۔ جن میں نظام الدین بھی ہوا کرتے۔[2]

مصنفین فوائد الفواد و سیرالاولیاء شمس دبیر کی قابلیت، لیاقت، خوش خلقی، خوش اخلاق، بذلہ سنجی، ظرافت طبع اور درویش مشربی کے معترف ہیں۔ اور اسے ''معدن لطافت و کان ظرافت' عجیب لطافتی داشت کہ در شہر مثل او نبود، بادرویشان پیوندی داشتی یا محبتی بایشان'' وغیرہ وغیرہ جملوں سے یاد کرتے ہیں۔

ایک لطیف واقعہ بدین الفاظ بیان ہوا ہے۔[3] ''وقتے دوستی بجانب شمس الملک رقعہ نوشت بخط مغشوش چنانکہ مطالعہ آن بغایت دشوار بودی۔

برفور برظہر آن رقعہ نوشتہ [اتنا منکم [خط] کخط بط فی الشط فلا تکتب الینا۔''

ایک بار اس نے خواجہ نظام الدین اور دیگر دوستوں کے ساتھ سفر بھی کیا ہے جس کا ذکر فوائد الفواد میں ان الفاظ میں آیا ہے:

''فرمود کہ من و شمس دبیر و شیخ جمال الدین ہانسوی علیہ الرحمۃ وقتی یکجا از خدمت شیخ باز گشتم و چند منزل یکجا بودیم و برسر راہی رسیدیم کہ از آنجا دو راہ میشد او طرف سنام خواست شدن وما جانب سرستی۔ چون وداع میکردیم شیخ جمال الدین روی سوی شمس کرد واینمصرع بگفت ع

اے یار قدیم راست میروی

آنساعت ذوق این مصرع عظیم درگرفت ہم درو و ہم در شیخ جمال الدین ہانسوی و ہم در من۔''[4]

---

(۱) سیر العارفین قلمی ص ۶۳ ا۔
(۲) فوائد الفواد ص ۱۶۲۔
(۳) سیر الاولیاء ص ۵۷۳۔
(۴) فوائد الفواد ص ۱۲۷۔

سیرالاولیاء میں یہ واقعہ ذرا تصرف سے مذکور ہے۔[1] یہ کہنا بھی ضروری معلوم ہوتا ہے کہ شمس دبیر اور حسن سجزی میں رشتہ داری کے تعلقات بھی تھے۔ جس کے سلسلہ میں حسن دہلوی کا بیان ہے۔

"بندہ عرضداشت کرد کہ بندہ را باو نسبت قرابتی ہست . . . .
خواجہ ذکرہ اللہ بالخیر فرمود کہ ہم قوم بود بندہ گفت آری۔"[2]

اور دوسری جگہ:

"بندہ را پرسید کہ تو شمس دبیر را دیدہ بودی بندہ عرضداشت
کہ آری بندہ را باو نسبت خویشی و قرابتی ہم بود۔"[3]

اب تک تو ہم شمس کے حالات ایک عالم، فاضل اور کامل استاد کی صورت میں پیش کرتے رہے جس کی وجہ سے وہ ترقی کرتے کرتے جیسا کہ ہم آیندہ سطور میں پیش کریں گے سلطنت کا ایک رکن اعلیٰ بن گیا۔ اب ہمیں اس پر ایک نگاہ بحیثیت شاعر کے بھی ڈالنا چاہیے۔ گو اس ضمن میں ہم اتنے خوش قسمت نہیں کہ اس کے کلام کے متعدد نمونے ناظرین کی خدمت میں پیش کر سکیں۔ لیکن 'بفحوائے القلیل دلیل علی الکثیر' جو کچھ اس وقت مل سکتا تھا حاضر ہے۔

اس میں شک نہیں کہ شمس دبیر ایک بلند پایہ اور بے مثال شاعر تھا اور بدایونی کے قول کے مطابق ملک الکلامی کے درجہ تک پہنچ گیا تھا اور خود سلطان غیاث الدین بلبن سے شمس الملک کا خطاب حاصل کر چکا تھا۔

ہم دیکھتے ہیں کہ فوائد الفواد[4] میں شمس دبیر شیخ فرید الدین کے سامنے ایک طول طویل قصیدہ لکھ کر پیش کرتا ہے اور پڑھ کر سناتا ہے۔ شیخ بہ کمال شفقت اسے سنتے ہیں اور اس کے لئے دعا فرماتے ہیں۔ تذکروں میں ہمیں اس قصیدہ کا ایک شعر بھی نمونے کے

---

(۱) سیر الاولیاء ص ۱۲۷ - (۲) فوائد الفواد ص ۱۲۷ -
(۳) فوائد الفواد ص ۱۶۲ - (۴) فوائد الفواد ص ۱۲۷ -

طور پر نہیں ملتا ۔

سیرالاولیاء میں البتہ شیخ کے بارے میں جذبۂ محبت الٰہی سے سرشار ہونے اور رموز اسرار عشق سے آگاہی حاصل کرنے اور معبود حقیقی کی بارگاہ میں تضرع کے بیان میں مصنف نے شمس دبیر کا ایک شعر ثبوت میں پیش کیا ہے چنانچہ کہتا ہے ۔ ''شمس الدین دبیر خوش گوید بیت:

آه سربستۂ من اشک مرا در دل گفت
خیز باری تو برون رو که گذر یافتۂ

بدایونی اس کا ایک قصیدہ نقل کرتا ہے جو سلطان ناصرالدین محمود شاہ پسر سلطان شمس الدین التتمش کی مدح میں ہے ۔ اس کے چند اشعار حسب ذیل ہیں:[1]

ای همه کار دلم از تو بنادانی خام — دادۂ دوش مرا وعدۂ سهانی خام

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

شاه محمود شه آن سلطان کز فر پدر — دیگ یک آرزوش نیست بسلطانی خام

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

خسرواشمس دبیراست قوی پخته سخن — نیست چون دفتریان سوخته دیوانی خام

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

ناصردینی و دین آنکه به پیش ملکش — شد ز شاهان هوس ملک سلیمانی خام

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

هست او پخته وشعرش چوزر پخته ونیست — سخنش چون سخن پخته خاقانی خام

محمد مظفر حسین روز روشن طبع ۱۲۹۷ھ میں شاعر مذکور کے متعلق لکھتا ہے ۔[2] ''طبعش از اقسام شعر بسوی قصیده بسیار مائل بود'' اور مذکورہ بالا قصیدے کے اولین تین شعر درج کرتا ہے ۔ مصنف مذکور یہ بھی لکھتا ہے کہ هشت بہشت میں امیر خسرو نے اس کی تعریف کی ہے ۔

(۱) فرشته جلد دوم ص ۳۸۹ ۔ (۲) سیر الاولیا ص ۹۲ ۔
(۳) منتخب التواریخ کلکته ص ۹۴ ۔ (۴) روز روشن ص ۳۵۴ ۔

لیکن معلوم ہوتا ہے اس نے غلطی کی ہے۔ اور شہاب مہمرہ کو شمس کی جگہ تصور کر لیا۔

ملا عبدالقادر بدایونی رقمطراز ہیں۔[۱] ''امیر خسرو قدس سرہ عیار اشعار خود را بر محک قبول طبع او زدہ بآن مباہات فرمودہ در دیباچۂ غرۃ الکمال کلام خود را بذکر مناقب و نشر محامد او زیور تمام بخشیدہ۔''

لیکن دیباچہ غرۃ الکمال سے اس بیان کی تائید نہیں ہوتی۔ اس میں صرف ان کا نام مذکور ہے۔ ''تاروزی شاہزادہ خرد بغرا خان بزرگی فرمود و در خانۂ خان معظم کشلو خان بن کشلیخان کہ ابن عم او بود مہمان آمد . . . . . برابر او از ندما شمس الدین دبیر و قاضی اثیر بر اثر آن قران سعدین و اجتماع نیرین من کہ عطاردم شرفی داشتم ازان طرف ان دوگانہ یگانہ نوبت سخن پنجگانہ کردہ۔'' کہاں تک ہمارے دعویٰ کے لئے دلیل ہیں۔

فوائد الفواد میں اس کا سنام جانا مذکور ہے اور اس کی ماں بھی یہیں کہیں بتائی جاتی ہے۔ مؤرخ فرشتہ اس سے غالباً یہ نتیجہ نکالتا ہے کہ وہ سنام کا رہنے والا تھا۔ چنانچہ اس کے الفاظ میں :

''و منقول است کہ شمس الدین نام شاعری کہ ساکن قصبۂ سنام بود بہ قصبۂ اجودھن آمدہ نسخۂ کہ در علم سلوک شیخ حمید الدین ناگوری نوشتہ بود بخواندن آن مشغول گشت . . . . . .''

سیرالعارفین اور فرشتہ میں اسے خوارزمی بھی لکھا گیا ہے۔ لیکن یہ نسبت وزنی معلوم نہیں ہوتی ' اس لئے کہ قدیم مصنفین اسے کسی ایسے نام سے منسوب نہیں کرتے۔ واقعات اسے ہندوستانی نژاد ثابت کر رہے ہیں اور اگر وہ پدری یا جدی نسبت سے مشہور ہوگیا ہو تو یہ اور بات ہے۔ شمس رفتہ رفتہ دبیری ' منشی گری ' ندیمی اور ملکی کے مراتب

---

(۱) منتخب التواریخ ص ۹۳ -

طے کرکے مستوفی ممالک ہندوستان بن جاتا ہے اور بادشاہ غیاث الدین بلبن سے شمس الملک کا خطاب حاصل کرتا ہے۔

ہم ذیل میں مختلف حوالے پیش کرتے ہیں :

فوائد الفواد صفحہ ۶۷ - ''فرمود کہ آری او وقتی مستوفی شدہ بود خواجہ تاج ریزہ درباب او این بیت گفتہ است

بیت ؎ صدر اکنون بکام دل دوستان شدی

مستوفی ممالک ہندوستان شدی

سیرالاولیاء صفحہ ۳۷۷ - '' بعدہ فرمود مستوفی الملک ہندوستان شدہ بود تاج ریزہ در مدح او این بیت گفتہ است۔

بیت ؎ صدر اکنون . . . الخ

سیرالعارفین قلمی صفحہ ۳۶و : ''غیاث الدین مصالح و مسالک ممالک خود بدان تفویض نمود۔ چنانچہ تاج الدین سنگریزہ در مدح او گفتہ است :

شمسا کنون بکام دل دوستان شدی

فرمانده ممالک ہندوستان شدی

اخبار الاخیار صفحہ ۸۹ : صدر اکنون . . . الخ

اسی طرح گل رعنا ، منتخب التواریخ اور فرشتہ میں بھی یہ شعر تاج ریزہ کے تعلق میں مذکور ہے۔

شمس کی وفات کے متعلق اتنا عرض کرنا ہے کہ :

محمد خان شہید کی وفات ۶۸۳ھ میں ہوتی ہے۔ امیر خسرو دیباچہ غرۃ الکمال میں جسے ملا عبدالقادر بدایونی بھی نقل کرتا ہے رقمطراز ہے :

''و ملک شمس الدین دبیر و قاضی اثیر خواستہ بلباس ماتم دامن گیری کنند۔''

جس سے عیاں ہے کہ وہ ۶۸۳ھ تک زندہ ہے اور مصنف روز روشن کی روایت کی رو سے وہ ۷۰۷ھ میں رہ نورد عالم جاودانی ہوتا ہے چنانچہ :

”و در سنہ سبع و سبعمأتہ در مغرب لحد غروب کرد ۔“

اعجاز خسروی میں ایک خط سے جو ”برادرم نجم الملۃ والدین“ کے نام ہے معلوم ہوتا ہے کہ شمس دبیر نے اپنا دیوان امیر خسرو کو عنایت کیا تھا ۔ میں اصل عبارت اعجاز خسروی کی یہاں نقل کر دیتا ہوں ۔[۱]

ناگاہ ذات منور شمس الدین دبیر نور اللہ الی یوم الدین چون آفتاب قیامت بر سر این ذرہ آمد طلعت الشمس کشمس الطلعہ از گرمی آن مہر برخود بسوختم و خونم از حرارت درونی بیرون جوشید از احتراق طاقت آن نداشتم کہ سوی او توانم دید ۔ مع ھذا چشم بجالش تیز کردم ۔ آب در چشم من بگشت . . . . . . . . . . بعد از انتظار بسیار بندہ را وداع کرد و آیت العود خیرٌ برخواند و دیوان خاص کہ نظمش از نثر و شعر سخن میگوید یادگار بکاتب سپرد ، و خود بمقر دولت رسانید ، و نادیدن آن عزیز را برتقدیر خدای علیم حوالہ کرد ۔

قران السعدین میں شمس الدین دبیر کا نام ان شعروں میں آ رہا ہے جہاں سلطان ناصر الدین محمود اسے رسالت کے فرائض انجام دینے کے لئے روانہ کرتا ہے[۲] چنانچہ :

جست رسولی کہ گذارد پیام — هر چہ بگویند بگوید تمام
گر سخن از صلح بود یا نبرد — کم نکند هیچ زنیروی مرد
دید کہ کس نیست ز برنا و پیر — در خور این کار چو شمس دبیر

نزھۃ الخواطر تالیف مولانا عبدالحی مرحوم شمس الدین کے متعلق عبارت ذیل لکھ رہے ھیں :[۳]

الشیخ الفاضل شمس الدین السنامی الدبیر کان من العلماء المبرزین فی الانشاء و قرض الشعر قرأ اللوائح علی القاضی حمید الدین ناگوری وأخذ الطریقۃ عن الشیخ فرید الدین مسعود الاجودھنی و کان متولیاً بدیوان

---

(۱) اعجاز خسروی رسالہ خامسہ مطبوعہ نولکشور ص ۵۲ ۔
(۲) قران السعدین مطبوعہ ص ۱۰۲ ۔
(۳) نزھۃ الخواطر مطبوعہ ص ۵۵-۵۶ ۔

الا انشاء فی عهد السلطان ناصر الدین محمود بن الایلتمش وله قصائد غراء فی مدیحه ولما قام بالملک السلطان غیاث الدین بلبن بعثه الی بنگاله مع ولده بغرا خان و ولاء علی دیوان الا نشاء بها وکان شاعرا ابلیغا مجید الشعراء اعتراف بفضله امیر خسرو بن سیف الدین الدهلوی فی فاتحة غرة الکمال و خاتمة هشت بهشت وافتخر بتحسینه شعره ۔ ومن شعره قوله رحمه الله .... الی غیر ذلک من الابیات الرائقة مات سنة سبع و سبعمائة کمافی (روز روشن)

(مئی ۱۹۳۹ع)

# اقتباس از فرحت الناظرین

مولوی محمد شفیع

محمد اسلم بن محمد حفیظ پسروری انصاری قادری نے شاہ عالم کے زمانہ میں فرحت الناظرین کے نام سے ایک فارسی تاریخ لکھی ہے جس میں عام اسلامی تاریخ کے علاوہ ہندوستان کی تاریخ بھی ۱۱۸۴ھ تک دی ہے ۔ ذیل کا اقتباس شیوخ و علماء و شعرائے ہند کے متعلق جو زیادہ تر عہد عالمگیر سے تعلق رکھتے ہیں، اس کمیاب کتاب کے ایک نسخہ سے لے کر ہم درج ذیل کرتے ہیں ۔ یہ نسخہ ریاست کپورتھلہ کے کتاب خانہ میں ہے اور اس کا اور اس کے مصنف کا کچھ حال ہم اسی میگزین کے نمبر ۱۰ ص ۱۶ پر درج بھی کر چکے ہیں ۔*

چون از سوانح سلاطین عصر خاقان اعظم پرداختہ لابد . . . کہ از مشائخین عظام و علمای کرام و شعرای نامدار معاصر خلیفۂ کامگار مجملی مذکور نمایم اگرچہ بہ اکثری ازین صلہ(؟) خوارق عادات مشہور و کشف کرامات معروف بودند، لاجرم محرر این اوراق احوال جمعی مشاهیر مشایخ عظام مرقوم میسازد بجی (بعون؟) رب‌المعبود ۔

## مشایخ عظام

### (۱) المستغنی عن‌التوصیف شیخ عبداللطیف[1]

از علوم دینی و معارف یقینی بہرۂ تمام داشت و در امر معروف و نہی منکر مبالغہ می نمود و مبلغ قلیل از وجہ حلال بہمرسانیدہ بدان تجارت و

(۱) دیکھو منتخب التواریخ خافی خاں ۲ : ۵۵۵ ۔

* یہ بیان جس کا یہاں حوالہ دیا گیا ہے اس مجموعے کی تعلیقات میں دیکھیں (عابدی) ۔

از کسب بلاشبهه آنچه حاصل می شد بمصارف ضروریه صرف می نمودند و اکثر در زاویه مسدود داشتی و فتوح و نذور نگرفتی و طریقهٔ مریدی و پیری درمیان نبود، و بغیر زوجهٔ محترمه خادمهٔ دیگر نداشت و کم کسی را پیش خود راه دادی، خدیو حق (پرست) در ایام پادشاهزادگی در برهانپور بارها بمنزل آن عزلت گزین تشریف برده صحبت معنوی داشته اند، شیخ هم بے ثقینه(؟) برای امور دینی بخدمت می آمد و آنچه از اشعار مستقیم شیخ فراهم گرفته بودند تا آخر عمر برسم خاطر فیض مظاهر بود او در سنه هزار[1] و شصت هجری (۱۰۶۰) داعی حق را اجابت فرمود، در بلده برهانپور مدفون گردید و وقت رحلت وصیت کرد، که در[2] محوطهٔ مرقدش باز نباشد تا مردم قبر پرست نشوند تاریخ فوتش آه زان شیخ کامل یافته اند - ۱۰۶۵

## (۲) شیخ برهان شطار برهانپوری

او در ترک علایق و درک حقایق و کسب فضایل یگانه بود و خرقهٔ خلافت از شیخ عیسیٰ سندی داشت و او مرید شیخ محمد لشکر و او خلیفه شیخ محمد غوث گوالیاری بود خدیو خدا پژوه[3] را در ایام پادشاهزادگی مکرر با آن اهل طریقت ملاقات دست داده و اقسام مردم مریدش بودند و منتصف شعبان سنه هزار و هشتاد وسه (نه ؟)[4] [۱۰۸۹؟] که سنین عمر آن ستوده سیر از هشتاد متجاوز بود در برهان پور مرحله پیمای سفر واپسین گردید -

## (۳) مجمع المکارم و مرجع الاکارم میر سید محمد قنوجی[4]

جامع معقول و منقول، کاشف معضلات فروع و اصول همواره بدرس

(۱) یہ سن مادۂ تاریخ کے مطابق نہیں ہے - (۲) آ : در محوطه مرقدش بار -
(۳) یعنی اورنگ زیب -
(۴) دیکھو خافی خاں ۲ : ۵۵۵ جہاں شیخ کا سن وفات ۲۲ جلوس عالمگیری دیا ہے جو ۱۰۸۹ھ کے مطابق ہے - خافی خاں نے جس کا والد شیخ کی خدمت میں حاضر ہوا تھا ، حال شیخ کا مفصل دیا ہے -

علوم دینی و نشر معارف یقینی اشتغال داشته، خلیفه شیخ محب‌الله اله آبادی بود، حضرت فردوس[1] آشیانی اواخر ایام سلطنت خویش سید را از بلدهٔ قنوج که مولد و منشاء او بود به خواهش و اعزاز تمام طلبیده بقرب خویش اختصاص داده بودند - بعد از انکه آنحضرت به ریاض رضوان خرامیدند حضرت ظل اللهی سید را از مستقر الخلافه اکبر آباد بکمال توقیر و احترام طلب حضور فرموده بشرف تقرب و مجالست اقدس بلند پایگی بخشیدند و حضرت فانی مصنفات حجة الاسلام محمد غزالی قدس سره علی‌الخصوص کتاب افادات آیات احیاءالعلوم و فتاوای عالمگیری که در زمان سعادت نشان تالیف یافته و دیگر کتب سلوک را در هفته سه روز با سید مذکور مذاکره میکردند و دوام آن سید عالی مقام بدرس طلبه و افادهٔ طلاب اشتغال داشت -

در سنه[2] پانزده جلوس رحلت نمود -

## (۴) سید فیروز

درویش مرتاض و از اهل مجاهده بود خدیو خدا طلب در بلدهٔ خجسته بنیاد اورنگ آباد که سیاح بود طلب حضور فرموده در باغ دولت خانه مقدس برای او منزل مقرر نموده بودند اکثر شبهای جمعه پیش سید تشریف برده صحبت معنوی میداشتند -

## (۵) ملا شاه بدخشی

از خلفای قدوهٔ عرفان شیخ میر قادری قدس سره بود، شعر عارفانه داشت و اشعار موجدانه می‌گفت، و دائم منبسط بود، دارا شکوه اعتقا[د] مفرطی باو داشته، و ملا یکچند پیش از انتقال پیر روشن ضمیر زمستان بلاهور و تابستان به‌کشمیری گذرانید، بعد ازان بموجب اشاره آن رهنمای سرگشتگان وادی طلب در کشمیر رخت اقامت انداخت و باعانت نواب بیگم صاحب و دارا شکوه عمارات عالیه طرح نمود، فردوس آشیانی یکبار

(۱) یعنی شاهجهان -

(۲) ۱۰۸۲ھ -

بمنزل او تشریف برده بودند از اشعار آبدار اوست :

آن ابروی کجش را تیغ خمیده گفتم
زان تیغ اشارتی کرد ''بالای دیده'' ! گفتم

و تاریخ جلوس میمنت مانوس خلیفهٔ اللهی را چنین در سلک نظم کشیده[1] :

صبحی دل من چون گل خورشید شگفت    حق پیدا شد غبار باطل را رفت
تاریخ جلوس شاه اورنگ مرا    ظل الحق گفت، الحق این را حق گت
۱۰۶۹

او از کشمیر بلاهور آمده در سنه چهارم جلوس والا رحلت نمود در مقبره پیر خود مدفون گردید ـ

تاریخ فوتش بر لوح قبرش کشیده اند:

داد ملا شاه در توحید جان
۱۰۷۲

## (۷) ملا خواجه

موطنش بهار و از اکابر زادهای آن دیار و بوارستگی بسر می برد و بلباس خشن و طعام ناگوار خرسندی داشت و پیرامون تاهل(نه) گردید و بی تکلف تنها به کوچه و بازار سیر می کرد، بارها فردوس آستانی بخانهٔ ملا خواجه رفتند ملاقات نه کرد و خود بخانهٔ فردوس آستانی آمده بارها ملاقات نموده مسرور ساخت، ملای[2] سعدالله خان را باوی کمال تعلق و اعتقاد بود، و در اوایل جلوس بادشاه حق آگاه که [3]سنه یکهزار و شصت و هشت [۱۰۶۸] باشد روزی بسیر باغ فیض بخش لاهور رفته بود در انجا دو سه مرتبه گفت مرا می طلبند و همدران اوقات داعی حق را لبیک گفته در مقبرهٔ پیر خود مدفون گردید ـ (مئی ۱۹۲۸)

(۱) خافی خاں ۲ : ۴۸ ـ (۲) آ : بملای ـ
(۳) عالمگیر کا پہلا جشن جلوس یکم ذی قعدہ ۱۰۶۸ھ میں ہوا مگر سکہ اور خطبہ اس جلوس میں نہیں ہوا (خافی خاں ۲ : ۳۹) ـ

## ۷- شیخ محمد سعید[۱]

مرید والد خود شیخ احمد سرهندی بود ، فاضل متشرح و عالم متورع بود ، بارشاد خدا طلبان و درس علوم دینی اشتغال می نمود ، جودت طبع و خیالات بلند او از حاشیه که برحاشیه خیالی نوشته بر ارباب تدقیق ظاهر می گردد ، و در سنه چهارم جلوس عالمگیری عازم وطن اصلی گردید ، ولد ارشد این مغفور شیخ عبدالاحد[۲] به میان گل مشهور که بفضل و کمال ظاهر و باطن موصوف بود، تاریخ رحلتش قیل اُدخُلُوها[۳] بسلام امنین یافته و شیخ ممدوح و شیخ سعد الدین و شیخ عبدالاحد مسطور مکرر بملازمت پادشاه دین پناه رسید (۵) مشمول عواطف و احسان شدند -

## ۸- شیخ محمد معصوم[۴]

مرید و خلیفهٔ والد بزرگوار خود شیخ احمد بود، در تربیت مریدان و تعبیر وقایع حل مشکلات اینان از برادران و سائر شیوخ زمان امتیاز داشت و از تصانیف سه جلد مکتوبات است که بس اسرار غریبه و نکات عجیبه و علوم بدیعه دران اندراج یافته و بنابر استدعای پادشاه دین پناه چند بار ببارگاه عظمت و جاه رسیده باقسام تبجیل و تکریم و انواع توقیر و تعظیم مخصوص گشته بود و در سنه هزار و هفتاد و نه [۱۰۷۹] ازین دار پر ملال به نزهت سرای وصال انتقال نمود، تاریخ رحلتش :

"رفته ز جهان امام معصوم"
۱۰۷۹

یافته اند -

---

(۱) خزینة الاصفیا ص    پر ان کا نام احمد سعید دیا ہے -
(۲) آپ کا حال دیکھو خزینة الاصفیا ص ۶۲۳ پر -
(۳) اس مادہ سے ۱۰۷۲ھ حاصل ھوتا ہے مگر خزینة الاصفیا ص ۶۰۲ پر ان کا سن وفات ۱۰۷۰ھ دیا ہے -
(۴) ان کا حال خزینة الاصفیاء ص ۶۰۳ پر زیادہ تفصیل سے دیا ہے - نیز تذکرهٔ علمای هند ص ۲۱۲ پر -

شیخ محمد معصوم بفضائل صوری و کمالات معنوی اتصاف داشت و روی از اسباب بر تافته بظاهر و باطن متوجه مسبب راست بود و شیخ عبدالله حادی فضایل صوری و معنوی جامع فواصل ظاهری و باطنی بود و سیف الدین معارف باطنی را با علوم ظاهری جمع کرد و در طی مراتب سلوک و طرق عرفان و اجتماع طلاب و تکمیل مریدان از سائر اقران و مشائخ زمان امتیاز داشت ، این هرسه بزرگوار بانعام خلیفهٔ الہی ممتاز بوده باعزاز و احترام بسر بردند - در عہد فرخ سیر انتقال کردند ، واحدی (بقولی ؟) در عہد بہادر شاہ انتقال کرد رحمہم اللہ

## ۹- شیخ محمدؒ یحییٰؒ

ابن شیخ احمد شیخ سرہندی بود به تقویٰ و صلاح اتصاف داشت و اکثر اوقات بدرس علوم متداوله می گشت (کذا) مکرر بدرگاہ سلاطین پناہ رسیدہ مورد مراحم اعطاف شاہنشاہی شدہ در عہد بہادر شاہ فوت کرد رحمہ اللہ -

## ۱۰- شیخ داؤد گنگوہی رحمۃاللہ

از فرزندان شیخ عبدالقدوس وجانشین والد ماجد خود شیخ محمد صادق بود بسماع و وجد شغف تمام داشت ، و در اثنای تواجد گریہای شور انگیز نمودی و در حضار مجلس درد و سوز سرایت کردی مکرر بخدمت فردوس[1] آشیانی و خلیفة الرحمانی[2] رسیدہ مشمول عواطف گردیدہ بود و در سنه پنجم جلوس والا از دار محنت به نزہت گاہ جنت رحلت نمود -

## ۱۱- سید جعفر احمد آبادیؒ

صاحب فضل و کمال وجانشین والد ماجد خود سید جلال بود، اشعار دلآویز و نکات حکمت آمیزاو حالت بخش ارباب حال است، و دیوان ترتیب دادہ و کتابی محتوی بر احوال سادات عظام تألیف نمودہ روضات

---

(۱) شاہ جہان - (۲) اورنگ زیب -

نام نهاده و صفا تخلص می کرد ، و این چند بیت از اشعار اوست :

راز ما در زمانه افتاد است　　بزمها را فسانه افتاد است
ای صفا درمیان ماه رخان　　شاهد ما یگانه افتاد است
جزمن که گرفته ام دو زلفش　　کس در شب تار مار نه گرفت

بحضور رسیده بگوناگون عنایات و انعام نقد و خلعت و فیل مخصوص شده بوطن مراجعت نموده ـ نهم ذیحجه سنه یکهزار و هشتاد و پنج هجری (۱۰۸۵ ھ) ازین رباط غرور بسرای سرور انتقال نمود ـ

## ۱۲ـ سید برهان

نبیرۀ مخدوم جهانیان روح الله روحه ، نخستین کسی است ازین قبیله که بدیار گجرات بارشاد خلایق پرداخت و در قریه هنوه (؟) سه کروهی احمد آباد مدفون گشت و سید محمد مشتهر بشاه عالم نبیرۀ سید برهان مسطور صاحب خوارق بود از بس شهرت مستغنی از ذکر و بیان است ، مرقدش در رسول آباد زیارت گاه اهل آن دیار است و سید محمد پدر سید جلال بصباحت وجه و فصاحت زبان موصوف بود ، فردوس آشیانی دو بار سید را دیده بود و او در سنه هزار و چهل و پنج [۱۰۴۵ ھ] ازین منزل فانی بمنزهات آنجهانی رخت کشیده و در گنبدی که نزدیک مقبرۀ شاه عالم قدس سره واقع شده مدفون گردید ، او در تاریخ ولادت خود باین مصراع :

"من و دست و دامان آل رسول"
۹ ۲ ۹

ملهم شده ، سید جلال پدر سید جعفر مذکور مغفور بصفات مرضیه و اخلاق سنیه موصوف بود و مضامین رنگین و معانی دلنشین را به لباس نظم می آراست و رضا تخلص می کرد از منظومات اوست :

من از غم تو در آتش ، تو شمع بزم رقیب
کلیم مست تمنا و جلوه برسنگ است

در سنه هزار و پنجاه و دو (١٠٥٢ ه) فردوس آشیانی سید را از احمد آباد به کمال خواهش و مهربانی طلبیده بمنصب شش هزاری و خدمت صدارت کل ممتاز فرموده بودند، غره جمادی الاولی سنه یکهزار و پنجاه هفت [١٠٥٧] از محنت کدهٔ دنیا بسرای صور عقبیٰ رحلت نمود ، تاریخ وفاتش :

جانشین حیدر کرار بود
١٠٥٧

یافته اند و دو پسر داشت مهین پور او سید جعفر مذبور و خلف دیگر خان رفیع مکان رضوی خان صدرالصدور خلیفه الهی بود ۔

## ۱۳ ۔ سید نعمت اللهؒ

بوفور دانش و جودت طبع اتصاف داشت ، مولد او قصبهٔ نارنول است در اثنای سیاحت بولایت بنگاله رسیده اقامت نمود ، شاه شجاع باو طرفه اعتقادی داشت و اکثر بمنزل او رفته استفاده می نمود و بعد از شکست شاه شجاع دل از مملکت بنگاله بر گرفت دران اوقات سید را با پادشاه گیتی ستان مکاتبات و مراسلات اتفاقات افتاده ۔ در سنه هزار و هفتاد و دو [١٠٧٢] ازین مرحله آنچنان رو بتافت که جوینده از وی نشانی نیافت ۔

## ۱۴ ۔ شیخ نور الحق دهلویؒ

فاضل محدث و عالم متبحر بود ۔ خلیفه و جانشین پدر خود شیخ عبدالحق دهلوی است رحمةالله علیه و شیخ مذکور نسبت و ارادت سلسلهٔ قادریه و سادالیة (شاذ لیه ؟) داشت و او بر سی جز صحیح بخاری شرحی وافی داشت و معضلات و مشکلات احادیث راحل ساخته و در تقویت مذهب امام ابو حنیفه رضی الله عنه جهد بلیغ نموده و احادیث مخالف این مذهب را تاویلات خجسته فرموده و بر عضدی و شرح مطالع و شرح هدایه حکمت و دیگر کتب متداوله حواشی دارد و در نظم و نثر وحید زمان بود ، این رباعی ازوست :

## رباعی

از شیوهٔ همدسان این دور خلاف گویم رمزی اگر نگیری بگذاف
چون شیشه ساعتند پیوسته بهم دلها همه پرغبار و روها همه صاف

بارها به ملازمت اقدس عالمگیر بادشاه رسیده بعنایات پادشاهانه ممتاز گردیده بود ـ در سنه هزار و هفتاد وسه [۱۰۷۳] که سنین عمرش به نود[1] و دو رسیده بود عزیمت سفر آخرت کرد ، تاریخ و فاتش قبض العلم یافته اند ـ ۱۰۷۳

## ۱۵- شیخ بازید سهارنپوری

عالم متورع و فاضل متشرع بود و خرقهٔ خلافت از شیخ محمد معصوم سهرندی قدس سره یافته همواره بدرس طلبه و ارشاد طلب (طالبان ؟) اشتغال داشت ، و از مادون حق و از ماسوی مقطع بود ، بملازمت خلیفه الهی رسیده، ممتاز بانعامات دیده (نذور ؟) بود ، و در بلدهٔ سهارنپور بدرس و تدریس و تذکیر اوقات خودرا معمور میداشت ـ در سنه یکهزار و یکصد و ده هجری [۱۱۱۰] رحلت نمود ـ

## ۱۶- شیخ[2] پیر محمد لکهنوی

بفضل و کمال (و) بی تعلقی و وارستگی درست مرید شیخ عبدالله ژنده پوش بود ، و شیخ عبدالله[3] از متوطنان نواحی کوه لبنان بود، پیوسته ژنده پوشیدی و از اسباب دنیا چیزی باخود نداشته ـ سفر بسیار کرده بود ـ وادی دشوار گذار را بقدم توکل پیموده بود و نسبت ارادت به سلسلهٔ چشتیه داشت ـ در روضهٔ معینیه شیخ پیر محمد را اشتغال و اذکار تلقین

---

(۱) ماثر الکرام ج ۱ ص ۲۰۲ : نود سال عمر یافت ، یہی ریو نے لکھا ہے ـ (دیکھو فہرست ص ۲۲۴)

(۲) دیکھو خزینة الاصفیا ص ۳۷۴ خصوصاً اقتباس معارج الولایه جس کا مصنف ان سے ملا ہے ـ صاحب معارج نے اخبار الاولیا (قلمی) میں بھی اپنی ملاقات کا ذکر قریباً اسی طرح کیا ہے ـ

(۳) ان کا حال دیکھو خزینة ص ۳۸۹ ـ

فرموده و آنچه درین طریق لابد سالک است تعلیم نموده و بسکونت قصبهٔ لکهنؤ دلالت کرده عزیمت دیار عربستان نمود، و شیخ باشارهٔ پیر خود در قصبهٔ لکهنؤ مقیم بوده بدرس علوم دینی و کتب سلوک اشتغال داشت، و شیخ در روضهٔ متبرکه مخدوم شیخ مینا قدس سره چهار سال بچله کشی مشغول بود و از انجا باجازت مخدوم در شاه‌جهان‌آباد رفته چندی در مقبرهٔ اسوهٔ اولیا قطب‌الاقطاب انزوا گزیده بعد مرور ایام در دارالخیر اجمیر رفته در روضهٔ قدوة الواصلین حضرت خواجه معین الدین چشتی سجزی بچله کشی پرداخت - در اثنای چله خواجه را دیده و ملهم شده که در لکهنؤ رفته استقامت نمایند ولایت لکهنؤ به شیخ میناست و شما را بسلطان المشائخ آندیار ملقب گردانیدم، شیخ باجازت خواجه در لکهنؤ آمده برتلهٔ که الحال روضه نعلیه (؟) شیخ درانجا واقع است زیر درخت کهیشه (؟) وانبلی که الی یومنا هذا آن درخت ایستاده یادگار از آن معارف آگاه‌اند بسر نموده توطن گزیده بدرس علوم دینی و تربیت مریدان پرداختند، و توکل شیخ نه بحدی که در احاطهٔ تحریر و تقریر در آید - کرا یارا که به تحریر آن پردازد - غیر از حبه و دستار و اوراد و کتب ضروری چیزی باخود نداشتند و سوای بوریا و آفتابه وضوی آوندی هم نبود - همه عمر در توکل بسر برد و در سنه هزار[۱] و هشتاد و پنج [۱۰۸۵] وفات یافت رحمة الله علیه و عزیزی تاریخ فوتش بخدا پیوست
۱۰۸۵
یافته، بعد فوتش ستوده باخلاق، حقایق و معارف آگاه شاه آفاق بهاری خلیفه و سجاده نشین شیخ مرحوم گردیده قدم قدم طریقه پیر خود مسلوک داشت و در علوم دینی تفوق از قران خود می نبشت[۲] (کذا مصحفاً) در سنه یکهزار و هشتاد و هفت (۱۰۸۷) از دارلفنا بدارالبقا خرامید -

---

(۱) خزینه میں ۱۰۸۰ھ ہے (۲) از اقران خود می جست ؟

ز آسمان گر تیغ بارد سر نخارد اهل دل
نیش سوزن بر دل نامرد زخم خنجرست
مرد نتوان گفت او را کو تن آراید بزر
زینت مردان ست آهن زر زنان را زیور است
مرد را کردار عالی‌قدر گرداند نه نام
هر کسی کو را علی نام ست نی چون حیدرست
از معانی افتخار سینهٔ عالم بود
عزت معدن نه از کوه ست بل کز گوهرست
سرخی روی منافق لاله را ماند که او
اسود القلب ست اگرچه رنگ رویش احمرست
نی کسی کاهل بیابان شد دم وحدت زند
خون هر آهوی صحرائی نه مشک ازفرست
اصل ایمان در نیابی در فقیه بی اصول
کامتحان دین او را احتضار محضرست

## مدح سلطان السلاطین سکندر

(بڑے جوش سے کرتے ھیں ۔ ایک جگہ کہتے ھیں)

(میان من و تو دوستی ز بہر خداست
نه از برای متاع زمانهٔ غدار)
قد و رخسار و زلف و لعل روح افزای آن دلبر
یکی عرعر یکی اختر یکی عنبر یکی شکر
چه عرعرعرعر رعنا چه اختر اختر زیبا
چه عنبر عنبر سارا چه شکر شکر عسکر
رخ ودندان وخط و موی مشک افشان او باشد
یکی لاله یکی ژاله یکی هاله یکی عنبر

چه لاله لالهٔ رنگین چه ژاله ژالهٔ سیمین
چه هاله هالهٔ مشکین چه عنبر عنبر ابتر
دل و آه و سرشک سرخ و رگهای وجود من
یکی منقل یکی مشعل یکی جدول یکی مسطر
چه منقل منقل پرخون چه مشعل مشعل گردون
چه جدول جدول گلگون چه مسطر مسطر دفتر

. . . . . . . . . .
. . . . . . . . . .

شهی کش هست دربان و غلام و چاکر و خادم
یکی نوذر یکی سنجر یکی قیصر یکی سرور
چه نوذر نوذر اعظم چه سنجر سنجر اکرم
چه قیصر قیصر منعم چه سرور سرور اکبر
سکندر شاه کزدست و دل و قدر و شرف دارد
یکی قدرت یکی شوکت یکی رفعت یکی لشکر
چه‌قدرت قدرت بیچون چه شوکت‌شوکت افزون
چه رفعت رفعت‌گردون چه لشکر لشکر بی مر
نگر گوپال و تیر و ناوک و شمشیر تیز او
یکی مالک یکی سالک یکی هالک یکی اژدر
چه مالک مالک هیجاچه سالک سالک بے پا
چه هالک هالک اعداچه‌اژدراژدراقیر(اقهر؟)
ز طبع و تیغ و جود دست و از فرق سرش نازد
یکی ملت یکی نصرت یکی دولت یکی افسر
چه ملت ملت احمد چه نصرت نصرت بیحد
چه دولت سرمد چه افسر افسر مفخر

ز فیض و لطف و جود و بذل او پیوسته می کاهد
یکی مدفن یکی مخزن یکی معدون یکی گوهر
چه مدفن مدفن کالا چه مخزن مخزن دریا
چه معدن معدن درها چه گوهر گوهر ازهر

## مدح سلطان ظهیرالدین محمد بابر بادشاه

(رزم جنگ پانی پت)

ز افغان فغان برآمد آندم که شد حسامت
اشباح را مخرب ار واح را محصل
از صدمهٔ سمندت هر فیل کوه پیکر
در خاک و خون فروشد همچون حمار در گل
در حلقهٔ سپاهت کامد عدو پر از خون
چون نقطهٔ ز سرخی در چشم گشته داخل
چون در دعا برآمد بسم الله از زبانت
از خنجرت هماندم خصم تو گشت بسمل
یک دم ز قلب افغان تیغت نگشته یک سو
ی آب دور گردد باخون چوگشت واصل
مردن گزید خصمت بر زندگی که او را
مشکل نمود آسان آسان نمود مشکل

## بزم

در مکتب سعادت بهر قضای گردون
برجیس را ضمیرت آموخته مسائل
در بزم نکته‌دانی فکر تو مجلس ماه
در مجمع معانی رأی تو شمع محفل

لعل و زمرد آرد بر جائی سبزه و گل
باران ابر دستت جائی که گشت نازل
از دست در فشانت دیوانه گشته دریا
بادش کشد ازان رو پیوسته در سلاسل

(شعر اخیر کی ندرت قابل داد ہے)

## ایضاً

(اس قصیدے کی تشبیب بابر کے تیموری ذوق کی ہوبہو تصویر ہے اور شاعر کے کمال کی سند) ۔

باد جان پرور و زید ای ابر نوروزی بہار
شد چمن مرسبز بر فرشش لآلی کن نثار
'چار باغ' بادشه دارد نشان هشت خلد
آب چون آمد مثال سلسبیلش در کنار
شد کنار جوئبار از سبزه مینای بساط
تا دهد سلطان گل اندر کنار جویبار
رشتهائی از هوا چون تار زر بیرون کشید
میکند هر رشته پر باران بدر شاهوار
لاله دارد جام یاقوتی پر از می از چه روی
نرگس اندر عین مستی سرگران گشت از خمار
تا کلیم عندلیب آید بدستان در کلام
از برای او هوا بر شاخ گل افروخت نار
شاخسار سرد و اوراق شجر بنگر که هست
در بر هر برگ طوطی بر سر هر شاخسار
همچو لعل جان فزایان غنچه را شیرین دهن
همچو روی دلکشایان لاله را رنگین عذار

صوفیان سبز پوش باغ را وجدست و حال
از سرود بلبل و از دستک برگ چنار
اندرین موسم که در کشتی نشیند پادشاه
آفتابی دان که اندر ماه نو گیرد قرار
در بهار مجلسش میخواند بلبل این غزل
برمثال عاشق شوریده دل بربوی یار

## غزل

ای ز رشک عارضت پیوسته گل در خار خار
در غم رویت چومن جان داده در هر سو هزار
از چه رو سر برندارد لاله در صحن چمن
گر نماند از عارض رنگینت ای گل شرمسار
سنبل پیچان تو از سرکشی مشکین کمند
نرگس فتان تو از خونخوری مردم شکار
چشم تو با طاق ابرو هندوی محراب گیر
خال تو با زلف مشکین کافر زنار دار
میدود پیوسته دل بر رشتهٔ هر موی تو
بر مثال عنکبوتی [1] کو دود بر روی تار [2]
جان سر گردان ز روزنها که دارد سینه ام
سوی خورشید رخت رقصان برآید ذره وار
چشم تو در عین بیماری ز خون مردمان
باز می ناید نمی ترسد ز عدل شهریار

---

(۱) (خوبی تشبیہ ملاحظہ ہو)

(۲) اسی مضمون کو سیادت لاہوری نے باندھا ہے :

همین نه دل بقفایش رود ز کوچه آه    چو عنکبوت دود دیده هم بتار نگار

دونوں شعروں کا فرق ظاہر ۔ سیادت کی تشبیہ زیادہ بلیغ ہے ۔ پہلے مصرع میں کوچہ کی جگہ رشتہ زیادہ مناسب معلوم ہوتا ہے ۔ (حسرت شروانی)

شاه جم سیرت ظهیر الدین محمد بابر آنکـه
خاک درگاهش بود مسجود شاهان کبار

. . . . . . . . . . . . . . . . . .
. . . . . . . . . . . . . . . . . .

از خراسان چون بهندوستان شدی آمد ترا
بخت و دولت در یمین و فتح و نصرت در یسار
دشمنت را زندگی شد خواب آسایش خیال
خود خیال و خواب را چندان نباشد اعتبار
در صف هیجا شد از گرد و غبار موکبت
چهرهٔ افلاک قیر و دیدهٔ خورشید قار
صور اسرافیل گشته بانگ سرنای و نفیر
فیلها جنبیده هر سو چون بمحشر کوهسار

. . . . . . . . . . . . . . . . . .
. . . . . . . . . . . . . . . . . .

خون بد خواهان دمادم شد روان مانند جوی
نیزها بنمود سردستان کنار جویبار
اندران معرض ندا از هاتف غیبی رسید
سوی تو نصرمن الله سوی دشمن الفرار
از نهیب شوکت شیر افگنت در روز رزم
شد زمین در اضطراب و آسمان در اضطرار
از جلوست شد مشرف تخت دارالملک هند
آسمان برپایهٔ تخت تو شد کوکب نثار
ملک هندوستان ز انصافت چنان رونق گرفت
رستهٔ بازار اردو شد ز کابل تابهار

# مراثی

مرثئے بہت درد ناک کہے ہیں۔ معلوم ہوتا ہے خون جگر نوک قلم سے تراوش کر رہا ہے۔ سب مرثئے بصورت ترکیب بند ہیں۔ نمونہ ملاحظہ طلب۔

## مرثیہ پیر و مرشد

ای دیده خون بریز که دلدار غائبست
یعنی جمال آن مه رخسار غائبست
ای ظلمت ستم رخ آفاق را بپوش
کان آفتاب عالم انوار غائبست
شیخی که سر حق ز لبش می شنود خلق
اکنون میان عالم اسرار غائبست
در غار غم روید که آن یار غار دین
همچون نبی کنون بدل غار غائبست
زان جان همی کنیم که جانان نهفت روی
زان غم همی خوریم که غمخوار غائبست
انوار آن جمال بمعنی محیط ماست
گر صورتش ز دیدهٔ خونبار غائبست
یارب چه حالتست که امروز در جهان
صبر و قرار از دل ابرار غائبست
یعنی سمای دولت و دین زیر خاک شد
زین غم هزار جامهٔ اسلام چاک شد

مرثیہ فرزند پیر و مرشد موسوم بہ عبداللہ

## بند دوم

یعنی از روی زمین مطلع انور برفت
قرةالعین سماء الحق ازین دار برفت
در بیابان بلا ماهمه سر گردانیم
پیشوای دل و دین قافله سالار برفت
دل برآریم ز جان جان بدر آریم ز تن
دل و جان راچه توان کرد که دلدار برفت
جگرم پاره شد و سینه پر افگار بماند
سیل خون دمبدم از دیده برخسار برفت
کوه را طاقت آن نیست که این بار کشد
آنچه برجان من خسته درین بار برفت
می خلد خارغم اندر جگر و سینه ازانک
گل رعنای من از عرصهٔ گلزار برفت
باز جنبید ندانم ز کجا سیل فنا
که ازو خانهٔ دین‌دار ز دیوار برفت
غم دل با که توان گفت که از روئے زمین
بقضای فلک آن محرم اسرار برفت
طالبان از غم او جامهٔ جان چاک زدند
خویش را سینه در آتش زده برخاک زدند

## مرثیه فرزند خود مسمی به حسن

روزگار بیوفا بامن عجائب کار ساخت
سینه‌ام افگار کرد و دیده‌ام خونبار ساخت
بخت من بیدار بود و فتنهٔ محنت بخواب
بخت را در خواب کرد و فتنه را بیدار ساخت

سوز غم را بادل بی صبر من همدرد کرد
صبر را از سینهٔ پر درد من بیزار ساخت
ای عزیزان یوسفم گم کرد این گرگ کهن
دیدهٔ یعقوب چون اشک زلیخا خوار ساخت
صد هزاران داغ محنت بردل پر خون نهاد
مردن آسان کرد برمن زندگی دشوار ساخت
دیدهٔ ما هردم از عکس رخش گلزار بود
دور گردون آن همه گلزار را پرخار ساخت
آنکه از رویش درو دیوار ما پر نور بود
روزگار اندر میان ما و او دیوار ساخت
دیده گریان سینه بریان دل پریشان جان خراب
همچو مرغ نیم بسمل می طپم در اضطراب

## مرثیه سلطان سکندر لودهی

خلق حیران و پریشانست شهنشاه چه شد
همه بر سینه زنان دست که الله چه شد
مهر در آتش غم سوخت شفق چون بارید
انجم از چرخ فروریخت که آن ماه چه شد
ظلمت آباد شد آفاق ز شام غم او
یارب آن طلعت خورشید سحرگاه چه شد
خون گره شد بگلو ز آه دمم شد مسدود
در غم آنکه مرا همدم و همراه چه شد
ویحک! آن فرحت و آن بهجت و آن حال چه گشت
آوخ آن دولت و آن مسند و آن گاه چه شد

تا بدنبال وی افسوس کنان می رفتم
هیچ مردم نشد از رفتنش آگاه چه شد
نیکخواهان وی این لحظه اجل خواه شدند
کان خدادان و خدا بین و خدا خواه چه شد
هاتفم گفت مپندار که او در خاک است
قدمش همچو پیمبر بسر افلاکاست

اس کا اخیر شعر ہے :

باد همچون تو سزاوارِ سریر و دیهیم مردم چشم تو سلطان جهان ابراهیم

## ترجیع بند در معرفت

ای رخت در جمال تو پیدا وی جمال تو بر رخت شیدا
عارضت نور دیدۀ مردم مردم از عارض تو نابینا
مانده تنها بعین تنهائی کرده پیوند باهمه تنها
همه نام تو بر زبان دارند مومن و گبر و کافر و ترسا
گاه ناظر بدیدۀ وامق گاه منظور در رخ عذرا
رفته از ذات در سرای صفات هشته بر او غشاوۀ اسما
جمله اسم و صفات را ناگاه دیده در ذات ظاهر و پیدا
گاه دریا بموج کرده ظهور گاه شد موج عین آن دریا
یار با ما و ما همه بی او مانده تنها چو او* بی ما
گرنهانست چیست چندین شور ور عیانست چیست این غوغا
مطرب دل به پرده می گوید تننا تن تنا و تن در نا

که همو عابد و همو معبود
لیس فی الدار غیره موجود

## ترکیب بند معرفت

سائیم خلاصۀ دو عالم تفسیر حروف اسم اعظم

---

* 'بود' درینجا باید اضافه شود (عابدی) ۔

هم ذات خدا ز ما مبیّن　هم نور صفت بما مسلم
مشهود رخ صفات و اسما　مسجود فرشتۀ معظم
همواره بما کمال مضمر　پیوسته بما جمال مدغم
از بهر ظهور صورت دوست　آئینه معنی است آدم
دریای محیط بے کرانه　این طرفه که شد عیان ز شبنم
هر قطره که شد ز موج پیدا　هم موج فرو کشید و هم یم
آنکس که شود نهنگ این بحر　باشد به نهیب ورطه بی غم
نی ننگ ز شر نه خرم از خیر　نی خوش ز ثنا نه ناخوش ازذم
بیزار ز قید کفر و اسلام　آزاد ز جنت و جهنم

این است کمال رهرو دین
اینجا ازل و ابد یکی بین

یہ ترکیب بند نا تمام رهتا هے اور ناتمام کتاب تمام هو جاتی هے ۔ سارا ترکیب بند جوش اور زور کلام کا آئینہ هے ۔

## غزل

هم نے اوپر بیان کیا هے کہ اس مجموعے میں غزل نہیں ۔ خوش قسمتی سے دو غزلیں قصیدوں کے ضمن میں آ گئی هیں ۔ ایک لکھی جا چکی هے ۔ دوسری ملاحظہ هو جو پیر و مرشد کے قصیدہ میں لکھی هے (شعر قصیدہ)

در هوای مجلسش میخواند بلبل این غزل
زد گریبان تا بدامن چاک ازین گفتار گل

---

ای قدت شمشاد و عارض لاله و رخسار گل
لالہات ریحان دمد شمشادت آرد بار گل
در گلستان سنبل از نسرین برافگن کز حیا
باز گردد غنچه و باشد نهان در خار گل

تا نهان کردی رخ ای سرو روانم از نظر
می فشانم دمبدم از دیدهٔ خونبار گل
گرچه رنگین و لطیف و نازک آمد در چمن
پیش رخسارت ندارد قیمت و مقدار گل
بت پرستت شد نشان زرد کفرش برجبین
ریسمان دارد بگردن بسته چون زنار گل
در فراقت نالهٔ زار من آرد گر بگوش
از نوای نغمهٔ بلبل بود بیزار گل
ناظر رویت رقیب و من بفریاد و فغان
بلبل اندر ناله و در چشم بوتیمار گل
باشد از خار جفای عارض رنگین تو
چون دل بلبل همه تن در چمن افگار گل
اندکے باروی رنگینت نباشد نسبتش
گرچه شوید زآب شبنم روی خود بسیار گل
بر گلستان رخت هر تار زلفت حلقه زد
می نماید روی تو از حلقهٔ هر تار گل
تا خیال رویت ای گل خانهٔ چشمم گرفت
در نظر می آیدم هر سو درو دیوار گل
چشم من در انتظارت همچو نسرین شد سپید
تا بزلفین سیه کردی نهان ای یار گل
می سزد گر نایدت عاری ازین زار و ضعیف
زانکه از خاری ندارد در گلستان عار گل
پیش مخدوم جهان نالم چو بلبل از غمت
زانکه لطفش دراماں دارد ز جور خار گل

## کلام پر رای

جمالی را جمال شعر زیبا فریب گردش چشمی مگر نیست
برای شاعری آماده هر چیز ''ورای شاعری چیزی دگر'' نیست

وہ جو آل تیمور کے شعرا کے یہاں ہے۔

(نومبر ۱۹۳۳ع)

# بسلسلۂ شیخ جمالی و فرزندان او

(ڈاکٹر) یٰسین خان نیازی

اوریئنٹل کالج میگزین بابت ماہ نومبر ۱۹۳۳ع میں شیخ جمالی کنبوہ اور اس کے بیٹوں کے سلسلہ میں ایک قابل قدر مضمون شائع ہوا ہے۔ مضمون نگار نے اس ضمن میں ایک دو ایسے نادرالوجود غیر مطبوعہ تذکروں کے حوالے دئے ہیں جو رامپور لائبریری میں موجود ہیں اور جن میں جمالی اور اس کے بیٹوں کی بابت بصیرت افروز مواد محفوظ ہے۔

مضمون نگار نے بعض استدراکات کے بعد شیخ جمالی کے دیوان سے اس کی غزل کے نمونے بھی پیش کئے ہیں۔

چونکہ تا حال شیخ عبدالحی حیاتی پسر شیخ جمالی اور سلیم شاہ سور کے تعلقات پر کسی قسم کی روشنی نہیں ڈالی گئی ہے اور نہ ہی شیخ جمالی کی مثنوی مہر و ماہ پر تبصرہ کیا گیا ہے اس لئے ذیل میں حیاتی اور سلیم شاہ کے تعلقات کے بارے میں صاحب منتخب التواریخ کا مختصر مگر اہم نوٹ نقل کرنے کے بعد مثنوی مہر و ماہ پر تبصرہ کیا جائے گا۔

بدایونی سال ۹۵۹ھ کے ضمن میں شیخ عبدالحی کے متعلق یوں رقم طراز ہیں:

"و در همیں سال شیخ عبدالحی ولد شیخ جمالی کنبوی دهلوی که بفضائل علمی و شعری آراسته و صاحب سجاده و ندیم و مصاحب خاص الخاص سلیم شاه بود ودیعت حیات سپرد و

سید شاہ میر آگرہ این تاریخ یافت :

گفت ناسم همی شود تاریخ      بندہ وقتیکه درمیان نبود

(جلد اول ص ۳۱۰)

## مثنوی مہر و ماہ

مثنوی مہر و ماہ مصنفہ شیخ جمالی المتوفی ۹۴۲ھ ایک نادرالوجود کتاب ہے۔ چنانچہ مشرق اور مغرب کے گراں مایہ اور نامور کتب خانوں کی فہرستوں میں اس کا مذکور نہیں ملتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ راقم الحروف اور دوسرے اہل قلم نے جو شیخ کی بعض تصانیف پر تبصرہ کر چکے ہیں اسے نایاب لکھا ہے۔

اس مثنوی کا ایک قلمی نسخہ پنجاب یونیورسٹی لائبریری میں موجود ہے، یہ نسخہ ایک سو اٹھارہ اوراق پر مشتمل ہے۔ تقطیع معمولی، ہر صفحہ میں سترہ سطریں۔ آغاز کے چند صفحات نہیں ہیں۔

کاتب کا نام نہیں مگر سن کتابت ۱۰۸۲ھ دیا ہے۔

تاریخ تصنیف یوں بیان کی ہے :

چو تاریخش بجوئی ای خدا بیں      نگر در مہر و ماہ مرشد دین

۹۰۵

مثنوی کے عنوانات حسب ذیل ہیں :

(۱) مناجات

(۲) نعت

(۳) مدح حضرت سلطان العارفین سماءالحق والدین

(۴) در شان نفس امارۂ نابکار و نصیحت بعض ابنای روزگار

(۵) سبب نظم کتاب جو یوں بیان کیا ہے :

عشق رسول میں وطن مالوف اور خویش و اقارب کو خیرباد کہنا :

بدارالملک دهلی جای کرده      فلک را سر بزیر پای کرده

(۱) اس نسخه کا پته همیں اپنے دوست سید محمد عبداللہ اسسٹنٹ لائبریرین سے ملا۔ هم اس کے لئے سید موصوف کے مرهون منت هیں۔

بگلزار سخن گوئی چو بلبل غزل گویان بعشق روی هر گل
صریر کلکم آن آواز دادی نوای عاشقی را ساز دادی
نه کلکی بلک طوطی شکر بار چکیدی آب حیوانش ز منقار
خضر وقتان عهد من بصد جان حیاتی یافته زان آب حیوان
من خاکی مزاج آتشین دل شده زان آب حیوان پای در گل
ز شوق کعبه و مهر مدینه چو مهرم روز و شب می‌سوخت سینه
که آن خورشید عالمتاب آن جاست مدار کعبهٔ ارباب آن جاست
شه پیغمبران یعنی محمد گرامی کوکب افلاک سرمد
ز مهرش در کشیدم بادهٔ ذوق بجام عشق از میخانهٔ شوق
- - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - -
ز خویشان و عزیزان دل کشیدم غریبی را صلاح خویش دیدم
- - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - -
قدم برداشتم در راه بالخیر فضای ربع مسکون را زدم سیر

## تبریز پہنچنا

بدین اندیشه بعد از مدتی چند قضا در عرصهٔ تبریزم افگند

اهل تبریز کا جمالی کے ساتھ حسن سلوک مگر اس کا ان کی دوستی سے اجتناب کرنا۔

مبادا باکسی پیوند گیرد که بعد از وصل در هجران بمیرد

اهل تبریز کا مثنوی مہر و ماہ کی تصنیف کی بابت درخواست کرنا

بگفتند ای چراغ عشق بازی ز تو پروانهٔ جان در گدازی
ترا راه حجاز از اشتیاق است سزاوار تو این راه عراق است
نشین در پرده های دیدهٔ ما که جای مردم بینا است این جا
کتابی هست مهر و مشتری نام بشهرت همچو مهر و مشتری عام
ز تصنیف سپهر فضل عصار که او استاد استادانست درکار
تو هم در فکر مهر (و) مشتری باش بمهر دل مراو را مشتری باش

مثنوی مہر و ماہ کی تصنیف شروع کرنا :

دل غواصم از بحر معانی بدست آورد در کامرانی
ملک گنجینہ بر طبعم کشادہ فلک برپای فکرم بوسہ دادہ
باسرار نہانی یافتم بار سعادت ہمنشین و دولتم یار
دلم اسرار نقش لوح محفوظ بہ ہمرازان عالم کردہ ملفوظ
چوعیسی از دم جان بخش اشعار حیات تازہ بخشیدم بعصار
بجان مہر و مہم را مشتری گشت ز مہر و مشتری جانش بری گشت

استادان مثنوی کی یاد میں :

چہ لافم من کہ استادان این کار ازین نوعی سخن راندند بسیار
تواریخ کہن و افسانۂ نو حدیث رستم دستان و خسرو
ز فردوسی و استاد نظامی بنظم آمد معانی را تمامی
در آخر خسرو ہند آمد از پی کہ شد کام جہان شرین لب از وی
چو خسرو بخت دیگ کامرانی صلا در داد بر خوان معانی
بدان خوان کرم چیزیکہ بگذاشت ازان جامی نصیب خویش برداشت
چو بر خوانش رسیدم من ازان پس نشد میل دلم برخوردۂ کس

بحمد اللہ مرا ہم توشۂ بود
اگر خرمن نبودہ خوشۂ بود

(۶) حکایت در تکلف شعر
(۷) داستان مہر و ماہ

بدخشاں کے ایک بادشاہ کے ہاں اولاد نہیں ہوتی ۔ وہ فقرا کی خدمت میں حاضر ہوتا ہے اور ان سے اولاد نرینہ کی دعا مانگتا ہے ۔ بادشاہ کو معلوم ہوتا ہے کہ بدخشاں کے پہاڑوں میں ایک باکمال درویش رہتا ہے ۔ چنانچہ وہ وزراء سمیت اس کی خدمت میں حاضر ہوتا ہے اور حسب معمول تولد فرزند کی دعا مانگتا ہے ۔ درویش کی دعا مستجاب ہوتی ہے اور بادشاہ کے گھر لڑکا پیدا ہوتا ہے ۔ جس کا نام ماہ رکھا

جاتا ہے۔

شاہزادہ سن بلوغت کو پہنچتا ہے۔ ایک رات شاہزادی سہر کی شبیہ خواب میں دیکھتا ہے اور غائبانہ طور پر اس کے دام محبت میں گرفتار ہو جاتا ہے۔

شہزادی سہر کی تصویر یوں کھینچی ہے:

| | |
|---|---|
| نہ حوری بلک خورشیدی پری رنگ | کہ از عکس رخش گوہر شود سنگ |
| گہر در درج لعلش وقت خندہ | ہوا در برگ گل شبنم فگندہ |
| زبانش در دہن با در دندان | تگرگ و سوسن اندر غنچہ پنہان |
| لبش از شہد و از شکر سرشتہ | ذباب شکر و شہدش فرشتہ |
| بت خورشید عالمتاب دلخواہ | چو خورشیدیکہ آمد رہزن ماہ |
| دہانش پستۂ خندان شکستہ | صدف را گوہر دندان شکستہ |
| لبش جان خضر را آب دادہ | رخش خورشید و مہ را تاب دادہ |
| بگیسو کافر و از رخ مسلمان | بہ نرگس خون خوردوزلب دہدجان |
| . . . . . . . . . . . . | . . . . . . . . . . . . . . |
| دو زلفش تا میانش پیچ در پیچ | دہانش چون میانش ہیچ در ہیچ |
| بشوخی غمزہ را خونخوار کردہ | جہان از غمزہ در خونخوار کردہ |
| گلش را جعد سنبل بر کرانہ | مہش را چاہ بابل درمیانہ |
| بزیر ابروی او چشم پر خواب | دو ہندو سر نہادہ زیر محراب |

بادشاہ کو شاہزادہ کے فرط عشق اور غم و اندوہ کی اطلاع ہوتی ہے لیکن شاہزادہ دریافت کرنے پر اپنا راز محبت افشا کرنے سے گریز کرتا ہے۔ بادشاہ اس بلائے بے درمان کی چارہ جوئی کے لئے اپنے وزیر کے ساتھ مشورہ کرتا ہے۔ وزیر اسے درویش موصوف کی خدمت میں حاضر ہونے کی تدبیر پیش کرتا ہے۔ چنانچہ بادشاہ، وزیر اور شاہزادہ درویش کے پاس جاتے ہیں۔ درویش طول طویل غور و فکر کے بعد شاہزادہ کو شاہزادی سہر کے باپ بہرام کا نام اور اس کے مستقر سلطنت مینا کا

پتہ دیتا ہے ۔ وزیر شاہزادہ کے لئے اپنے بیٹے عطارد کی وفا شعاری اور جاں نثاری کی دعا مانگتا ہے ۔ درویش وزیر کو یقین دلاتا ہے کہ اس کی دعا قبول ہوگی ۔

بادشاہ ایک نقاش بلواتا ہے جو درویش کے بیانات کے مطابق سہر کی تصویر تیار کرتا ہے ۔ لیکن تصویر مکمل ہونے پر شاہزادہ دوئی کے اندیشہ سے تصویر پھاڑ دیتا ہے ۔

ماہ ، عطارد اور شاہی لشکر تلاش سہر میں وطن کو خیر باد کہتے ہیں اور آخرکار ساحل سمندر پر پہنچتے ہیں ۔ کشتیوں میں بیٹھ کر منزل مقصود کو روانہ ہوتے ہیں ۔ لیکن دفعتاً ایک قیامت کا طوفان نمودار ہوتا ہے ۔ کشتیاں تتر بتر ہو جاتی ہیں ۔ شاہزادہ اکیلا رہ جاتا ہے ۔ اس کی کشتی پاش پاش ہو جاتی ہے ۔ لیکن وہ شکستہ کشتی کے ایک ٹکڑہ سے چمٹ جاتا ہے جو طوفان تھمنے کے بعد ساحل پر جا لگتا ہے ۔

سمندر سے نکل کر ماہ خشکی کا راستہ لیتا ہے ۔ اور چلتے چلتے کوہ قاف میں جا نکلتا ہے ۔ وہاں ایک مجذوب سے ملاقات ہوتی ہے ۔ کچھ عرصہ کے بعد موسلا دھار بارش آتی ہے ۔ ماہ بارش کے سیلاب میں بہ جاتا ہے ۔

ادھر وزیر زادہ عطارد طوفان کی مہلک تکالیف سے جانبر ہو کر ایک ہولناک دشت میں وارد ہوتا ہے ۔ چلتے چلتے ایک قلعہ دکھائی دیتا ہے جس کا نام طربلوس ہے ۔ اس قلعہ میں ایک دیو رہتا ہے ۔ جس کے کوائف سن کر عطارد دھل جاتا ہے ۔

اسی اثنا میں عطارد کو شہزادہ کی آمد کی بشارت ہوتی ہے ۔ ماہ طربلوس میں وارد ہوتا ہے اور ایک ہجر دراز کے بعد برسوں کے بچھڑے ہوئے دوست بغل گیر ہوتے ہیں ۔

طربلوس کا مالک اہرمن ماہ اور عطارد کے ہاتھوں مارا جاتا ہے اور طربلوس میں ماہ کا سکہ رائج ہو جاتا ہے ۔

بہرام کو ماہ کی شجاعت اور مردانگی کا علم ہوتا ہے۔ وہ اپنے وزیر سعد اکبر کو اس مرد دیو افگن کے حالات معلوم کرنے کے لئے روانہ کرتا ہے۔ سعد اکبر طربلوس میں پہنچتا ہے۔ شاہزادہ کے ساتھ ملاقات ہوتی ہے جس سے وہ بہت متأثر ہوتا ہے۔

سعد اکبر مینا کی جانب واپس لوٹتا ہے۔ بادشاہ کے یہاں حاضر ہو کر اپنے مشاہدہ بیان کرتا ہے۔ اس کے بعد شاہزادی کے پاس جاتا ہے اور اسے شہزادہ ماہ کی رعنائی اور مردانگی کی داستان سناتا ہے۔

مہر شاہزادہ پر عاشق ہو جاتی ہے اور اپنا راز محبت سعد اکبر کو بتاتی ہے۔ سعد اکبر شاہزادی کی عشق و محبت کی اطلاع اپنے خادم شہاب کی وساطت سے ماہ تک پہنچاتا ہے۔

ماہ اور عطارد شہزادی کی ملاقات کے لئے ایک مخصوص باغ میں جاتے ہیں شہزادہ اور شہزادی کی ملاقات ہوتی ہے۔

ماہ :

نمی دانی کہ من ماهم توئی مهر مرا روشن نگردد بی رخت چهر
چو ذره مهری از خورشید یابد شود سرگشته سوی او شتابد
منم ذره توئی مهر جهان تاب ز مهر خود دل این ذره دریاب
دلم از محنت غم های ماضی به پیشت عرض دادن نیست راضی
در ایام وفا ذکر جفا را نمودن روی می پوشد وفا را

بدطینت کیوان غمازی کرتا ہے اور بہرام شاہ کو شاہزادہ اور شاہزادی کے عشق و محبت کی معرکہ آرائیوں کا علم ہو جاتا ہے۔ وہ مواخذہ کے لئے سعد اکبر کو طلب کرتا ہے۔ شاہزادہ اور عطارد جان بچا کر اپنے دارالسلطنت طربلوس پہنچتے ہیں۔

اسی اثنا میں اسد شاہ روم شاہزادی مہر کے شہرہ آفاق حسن سے آگاہ ہو کر بہرام شاہ سے لڑکی کا رشتہ طلب کرتا ہے اور دھمکاتا ہے کہ اگر معاملہ اس کے حسب منشا نہ ہوا تو نتائج برے ہوں گے۔

بہرام شاہ اسد کی تعمیل حکم کے لئے رضامند نہیں ہوتا ۔ چنانچہ وہ اس کا مقابلہ کرنے کے لئے ماہ سے مدد چاہتا ہے ۔ ماہ بخوشی بہرام کی مدد کرتا ہے ۔ حریف میدان کارزار میں شکست فاش کھا کر ماہ کے ہاتھوں گرفتار ہوتا ہے اور داغ غلامی قبول کرنے پر اس کی جان بخشی ہوتی ہے ۔

اس کے بعد مہر و ماہ کی شادی منائی جاتی ہے اور وہ بادشاہ کی اجازت سے مہر کو طربلوس لے جاتا ہے ۔

فصل بہار میں جشن نوروزی منایا جاتا ہے جس میں عیش و عشرت کے تمام سامان مہیا کئے جاتے ہیں مگر خضر شاہزادہ کو باپ کی وفات کی خبر سنا کر راگ رنگ کو منغض کر دیتا ہے ۔

شاہزادہ کو والد کی وفات کی خبر سے اس قدر رنج ہوتا ہے کہ وہ بے ہوش ہو جاتا ہے اور اس روح فرسا صدمہ سے جانبر نہیں ہو سکتا ۔

ماہ کے فوت ہونے کے بعد عطارد اس کی تجہیز و تکفین کا بندوبست کرتا ہے اور وہ وہیں صحن باغ میں دفن ہو جاتا ہے ۔

مہر شاہزادہ کی موت کے صدمہ کی تاب نہیں لا سکتی ۔ زار و قطار روتی ہے ۔ یہاں تک کہ اس کی روح قفس عنصری سے پرواز کر جاتی ہے ۔ ماہ کی قبر شق ہوتی ہے اور مہر کے لاشہ کو اپنی آغوش میں لے لیتی ہے ۔

پری چون تربت دلدار خود دید بصد زاری زبان بکشاد و نالید
که در خاک‌ای قمر رخسار چونی تو ماهی درمیان غار چونی
بری از بار گل آزردہ گشتی تنی کز پیرهن افسرده گشتی
کنون در زیر چندین بار چونست نمیدانم درین آزار چونست
عذار نازکت کان بود چون روح شدی از سایهٔ زلف تو مجروح
چسانست این زمان افتاده در گل ز جور آسمان مجروح چون دل

بیک معدن دو گوهر گشت پنهان یکی بود آن دو تن را جوهر جان
چو بود آن هردوتن را جان زیکنور دل ایشان شد از دال دوئی دور

مہر و ماہ کی وفات کے بعد ان کے رفقا کی نظروں میں یہ جہان ناپائدار بے وقعت ہو جاتا ہے۔ وہ بچھڑے ہوئے مخدومین سے ملنے کے لئے بے تاب ہیں۔ چنانچہ وہ موت کو حیات مستعار پر ترجیح دیتے ہیں اور عالم بے ثبات کو خوشی خوشی خیرباد کہتے ہیں۔

گذشتند از جہان یاران یکدل بفردوس برین کردند منزل
همین رسم است گوئی اندرین دیر یکی ساکن یکی در سرعت سیر
یکی زین خانه بیرون می نهد پای بیاید دیگری در وی کند جای
درین خانه قراری نیست کس را که این شکر همی راند مگس را

## (۸) خاتمه کتاب

در ایامیکه گشت این نامه بنیاد که بنیادش چو بنیاد ابد باد
بجان بودم ز دشت غربت سخت کشیده در طریق بیدلی رخت
گہی با دام و دد دمساز گشته گہی با خار و خس همراز گشته
درازی شب و درد و غم و راه ز داسان مرا دم دست کوتاه
توکل را رفیق خویش کرده غم و درد و بلا در پیش کرده
جدا از خلق و دل را داشته پاس له طوبی لمن لا یعرف الناس
نه همدردیکه رازش میتوان گفت غم راه درازش می توان گفت
گہی در روم و گاهی جانب شام نداده خویش را یک لحظه آرام
بہر وادی روان تنہا و بی کس گه از مصرو گه از بیت المقدس
سرشک آسا دوان از سوز سینه گہی در مکه گاهی در مدینه
چو زلف دلبران خاطر پریشان ضعیف و ناتوان چون چشم ایشان
دوان با دود دل مانند خامه بدیسان در ره انشاء نامه

دو بیت از مادر فکرم همی زاد   یکی ماندی یکی می رفتی از یاد
بفکر گوهری از پای تا فرق   شدم در ورطهٔ خون جگر غرق
من از نوک قلم بشگافتم جان   که آرم گوهری بیرون ازین کان
تو پنداری که اندر معدن فکر   نماندست این زمان یک گوهر بکر
در پیغامبری مسدود گشته   وجود فیض کی نابود گشته
بغربت خاطرم کم جمع بودی   ولی فکرم مثل شمع بودی
اگرچه بودم از دهلی بسی دور   دلم می یافت از حب الوطن نور
ز بعد مکه سیرم در عجم بود   ولی بی هند خاطر می نیاسود
ز هندوستان اگرچه دور بودم   چو طوطی در قفس مهجور بودم

## سکندر شاه کی مدح

من آن خضرم که از فیض الهی   کشیدم آب حیوان از سیاهی
- - - - - - - - - - - - -   - - - - - - - - - - - - -
بیاد پادشاه خویش هر دم   دل محزون من میگشت خورم
چه شاهی سرو باغ سرفرازی   سکندر شاه بن بهلول غازی
خطش آرائش روی معانی   کلامش عین آب زندگانی
ز روی معرفت درویش پرور   دو عالم را سلیمان وار سرور
سر رایت چو در پایش فتاده   قدم را بر سر رحمت نهاده
ز عدلش بر سر و پشت بز و میش   کشیده شانه‌گرگ از ناخن خویش
بصحرائی که آهو پا نهاده   پلنگ آنجا هزاران بوسه داده
ز انوار کلام روح پرور   کند صد انوری را دیده انور
جمالی نظم او تا نده چون شمع   افاضل بر رخش پروانه سان جمع
جنابش قبلهٔ ارباب دانش   تراب بارگاهش آب دانش
زهی اسکندری کز دانش پاک   خضررا آب حیوان بخشد از خاک
خداوندا ! چنین شاه جوان بخت   بمادا تا ابد پاینده بر تخت

دلم را در دعایش دار معمور به بخشا از رخش چشم مرا نور
ثنایش گرچه طبعم می کشاید ز من غیر از دعا دیگر چه آید
که در غربت دعا را فتح باب است دعا های غریبان مستجاب ست

شاعر کا اپنی زبوں حالی اور رنج و الم کو اس مثنوی میں پیش کرنا :

چه از بر و چه از بحر و چه از کوه دلم بود از غریبی کان اندوه
ز درد بیقراری در زبونی روان هر دم برویم جوی خونی
اگر بر پا نبودی دیده سایل ز سوز بسته خاکستر شده دل
نهادم مهر و مه را قصه درپیش در آنجا ریختم درد دل خویش
برون دادم غم دل در فسانه حدیث مهر و ماهم شد بهانه
سواد نامه خود افسانهٔ ماست که این دود از دل دیوانهٔ ماست
مرا تا دل بایمان و یقین است محبت مذهب است و عشق دین است

---

گروهی را بدین ارشاد کردم جهانی را بدین ارشاد کردم
بحمد الله ز فضل لا یزالی جهانرا مرشد دین شد جمالی
چو تاریخش بجوئی ای خدا بین نگر در مهر و ماه مرشد دین
خداوندا بنور شمع اول که مهر و ماه زو افروخت مشعل
بلطف این نامه را پر نور گردان مثال مهر و ماه مشهور گردان

## مثنوی مہر و ماہ کی ادبی حیثیت

جمالی اپنے آپ کو مثنوی نویسی کے میدان کا شہسوار تصور کرتا ہے چنانچہ وہ اپنے آپ کو نظامی کا ہمپایہ بتاتا ہے :

چو نظم لولوی من با نظام است نظامی وار مقبولی تمام است
مرا از طعنهٔ حاسد غمی نیست که نظمم از نظامی هیچ کم نیست

اس میں شک نہیں کہ جمالی نے امیر خسرو اور آسمان ادب کے دیگر درخشندہ ستاروں کے برعکس حضرت نظامی کے استعمال کردہ افسانوں پر اپنی مثنوی کی داغ بیل ڈالنے سے اجتناب کیا ہے اور اپنی جولانی طبع

کے لئے ایک نیا میدان تلاش کیا ہے ۔ لیکن زور بیان نظامی ہی کا حصہ ہے اور یہ جمالی کے ہاں کہاں ' بندش کی چستی اور تراکیب کی شگفتگی جمالی کے ہاں کم مگر تکرار زیادہ ہے' وہ ایک بات بیان کرتا ہے اور دو چار اشعار کے بعد اسے دوبارہ دہراتا ہے ۔ مثلاً ایک جگہ سہر کے ہونٹوں کی تعریف میں لکھا ہے :

لبش از شہد و از شکر سرشتہ ذباب شکر و شہدش فرشتہ

اس کے بعد کے شعروں میں اس کے جسم کی تابندگی اور دہان کی خوبیوں کرتے ہوئے تیسرے شعر میں پھر اس کے لب جان بخش ' کے فیض اور آب و تاب کو خضر پرور اور سہر و ماہ آرا لکھا ہے ۔

لبش جان خضر را آب دادہ رخش خورشید و مہ را تاب دادہ

(فروری ۱۹۳۵ع)

# امام موفق نیشاپوری

پروفیسر ڈاکٹر محمد اقبال

امام موفق نیشاپوری آن اکابر اسلام میں سے ھیں جنھوں نے اپنی پرزور شخصیت سے اپنے زمانے کی سوسائٹی پر نہایت گہرا اثر ڈالا - لیکن باوجود اس کے افسوس ھے کہ ان کے حالات زندگی بالکل تاریکی میں ھیں - مسلمانوں نے تاریخ و رجال کے فن کو جس بسط و کمال پر پہنچایا اس سے بڑھ کر آج کل کا ترقی یافتہ زمانہ بھی کچھ کرکے نہیں دکھا سکا - لیکن اس شومی قسمت کا کیا علاج کہ وہ صدیوں کی کمائی حوادث زمانہ کی نذر ہو گئی ' آج بھی (جبکہ حالت یہ ھے کہ مسلمانوں کو اپنے اسلاف کے حالات سے بے اعتنائی ھے) فن رجال و سیرت کی جو بچی کھچی کتابیں طبع ھو کر ھمارے سامنے آ رھی ھیں ان سے اندازہ ھوتا ھے کہ آن باکمالوں کی فہرست کس قدر نامتناھی ھے - جن کے حالات کو سوانح نگاروں نے ھمارے لئے محفوظ کر دیا ھے ' لیکن جب ھم علوم کے اس سرمائے کا تصور کرتے ھیں جس کو آفات زمانہ ' حوادث و فتن اور خانہ جنگیوں نے تباھی کی نذر کر دیا - تو ھمیں ایک صدمہ آمیز حیرت ھوتی ھے کہ لٹ لٹا کر جو کچھ بچ رھا وہ بھی جب ایک حزینۂ بے بہا ھے تو متاع بردہ کی قیمت کا کون اندازہ کر سکتا ھے ؟

ممالک اسلام میں ھمارے نزدیک جس جگہ سب سے زیادہ تعداد میں علوم و فنون کے ذخیرے تباہ ھوئے وہ خراسان ھے ' سلطان سنجر کے عہد میں غزوں کا وحشیانہ حملہ ایک ایسی بے پناہ آفت تھا کہ جس نے مرو اور نیشاپور کو برباد کرکے فرش زمین کے برابر کر دیا - لیکن یہ حملہ بھی اپنی بربریت اور تباہ کاری میں اس طوفان وحشت کے

ساتھ کچھ نسبت نہیں رکھتا جو اس کے ستر برس بعد اسی بد نصیب خراسان بلکہ سارے ایران کو ''سیل تاتار'' بن کر بہا لے گیا ۔ ان حملہ آوروں کا ایران میں پہلا قدم چونکہ خراسان میں پڑا ۔ اس لئے ان کے غیظ و غضب کا بیشتر حصہ یہیں صرف ہوا اور ایران کے دوسرے حصوں کی نسبت مصیبت کا حصہ اس کو زیادہ ملا ۔ یہی باعث ہے کہ اہل خراسان کی محنتوں کے ذخیرے بہ نسبت اوروں کے زیادہ برباد ہوئے ۔ فضلاء خراسان کی تصانیف اور شعراء خراسان کے دو اوین کو انہی ناگہانی آفتوں نے ناپید کیا ۔ ورنہ آج رودکی و انوری ، فردوسی و خیام، غزالی و عطار کے متعلق ہمارا سرمایۂ معلومات بالکل دگرگوں ہوتا ۔

امام موفق بھی اسی بد نصیب خطے کی پیداوار ہیں۔ تاریخی شہادات جو آج ہمارے سامنے ہیں سب متفق ہیں کہ وہ اپنے زمانے میں علماء کے پیشوا تھے۔ قیاس میں نہیں آتا کہ ایسا شخص صاحب تصانیف نہ ہوا ہو ۔ لیکن تصانیف تو در کنار ان کا ذکر بھی کسی کتاب میں نہیں ملتا ، اور ادھر آدھر کی باتیں جو معلوم ہوئی بھی ہیں وہ بھی سب یقینی نہیں۔[1]

امام موصوف جیسے جامع کمالات کے سوانح زندگی میں یوں تو ہر اس شخص کو دلچسپی ہونی چاہئے جو تاریخ اسلام سے ذوق رکھتا ہو ، لیکن ان کی شخصیت ہمارے زمانے میں ایک خاص سبب سے جاذب توجہ ہوئی ہے ۔ وہ یہ کہ ان کے مکتب درس میں (ایک مشہور روایت کی رو سے) خواجہ نظام الملک ، عمر خیام اور حسن صباح ہم سبق تھے ۔ اور ان تینوں نے اس زمانے میں باہم یہ عہد کیا تھا کہ ہم میں سے جو بڑا ہو کر کسی اعلیٰ عہدے پر سرفراز ہو وہ باقی دونوں ساتھیوں کو جاہ و ثروت میں اپنے ساتھ شریک کرے ۔ اس روایت پر خیام کے سوانح نگار اس قدر بحث و تمحیص کر چکے ہیں کہ اب اس پر گفتگو کرنا

---

(۱) مولانا سید سلیمان ندوی اپنی جامع تصنیف ''خیام'' میں امام موفق کے متعلق معلومات کے بیشتر حصے کو کام میں لا چکے ہیں ۔ (دیکھو کتاب مذکور ص ۱۸-۳۵)

دلچسپی سے بالکل خالی ہے۔ اول اول نقادان مغرب نے اس داستان کی صحت کو شبہ کی نظر سے دیکھا۔ اس لئے کہ اس کو صحیح تسلیم کرنے میں واقعات و سنین کی بعض ایسی مشکلات پیش آتی تھیں کہ ان کو حل کرنا دشوار تھا۔[1] با ایں ہمہ یہ داستان مقبول رہی اور اب بھی ہے۔ اور بہت لوگ ہیں جو نہیں چاہتے کہ اس کو غلط ثابت کیا جائے لیکن حقیقت کا تقاضا کچھ اور ہے اور نئی معلومات کی روشنی میں ہم مجبور ہو چکے ہیں کہ اس کو ایک افسانے سے زیادہ وقعت نہ دیں۔ مولانا سید سلیمان ندوی نے اپنی جدید تصنیف 'خیام' میں اس داستان پر شرح و بسط کے ساتھ بحث کی ہے[2] اور آخر میں یہ ثابت کر دیا ہے کہ وہ فرضی قصہ ہے۔ انہوں نے استدلال کے ساتھ خیام کی ولادت کا تقریبی سال ۴۴۰ھ معین کیا ہے۔[3] جو بہمہ وجوہ قرین صحت معلوم ہوتا ہے۔ چونکہ امام موفق کی وفات کا سال بھی یہی ہے۔[4] لہذا خیام کا ان کی مجلس درس میں شریک ہونا ناممکن ہے، ہمارے نزدیک داستان مذکور کو غلط ثابت کرنے کے لئے یہ قوی ترین دلیل ہے جس کے بعد کوئی اختلاف رائے باقی نہ رہنا چاہئے۔

لیکن یہ قصہ اگر فرضی ثابت ہو گیا۔ تو اس کے یہ معنی نہیں کہ امام موفق کی ذات سے ہمیں کوئی دلچسپی باقی نہیں رہی، ہم نے اس مضمون کے شروع میں کہا ہے اور پھر کہتے ہیں کہ انہوں نے اپنی زبردست شخصیت سے اپنے وقت کے حالات پر بہت بڑا اثر ڈالا ہے اور سیاسی اور مذہبی معاملات میں نمایاں حصہ لیا ہے۔ ایسے شخص کے حالات تاریخ دان کے لئے یقیناً بڑی اہمیت رکھتے ہیں۔ لیکن ہمیں افسوس کے ساتھ وہی بات پھر دہرانی پڑتی ہے کہ تاریخ و تراجم کی کتابوں میں

---

(۱) تفصیل کے لئے دیکھو میرا مضمون بہ عنوان "عمر خیام" (رسالہ اردو ۱۹۲۳ع ص ۳۷۷-۳۷۸)۔

(۲) ص ۱۸ بیعدہا۔ (۳) ص ۵۷-۶۰۔

(۴) ایضاً ص ۳۲ بحوالۂ طبقات الشافعیہ للسبکی۔

جو ہمارے سامنے ہیں ان کا بالتفصیل کہیں ذکر نہیں ملتا ۔

امام موفق کا نام ہبۃ اللہ بن محمد ہے ۔ موفق اور جمال الاسلام لقب ہیں ، تعجب ہے کہ سبکی نے طبقات الشافعیہ میں ان کے والد قاضی محمد بن الحسین البسطامی اور ان کے صاحبزادے امام ابوسہل کے ترجمے دئے ہیں ۔ لیکن خود ان کا ذکر نہیں کیا ۔ قاضی محمد بن الحسین بن محمد بن الہیثم[1] بن القاسم بن مالک القاضی ابو عمر اصلاً بسطامی تھے ۔ علم و فضل کا کمال بغداد و اصفہان و اہواز اور دیگر شہروں میں رہ کر حاصل کیا ۔ ۳۸۸ھ میں نیشاپور کے قاضی مقرر ہوئے ۔ فقہ و کلام و وعظ میں ان کی شہرت عالمگیر ہو چکی تھی ۔ اس لئے اہل نیشاپور ان کے مسند قضا پر آنے سے بے انتہا خوش ہوئے اور سلطان[2] کو شکریہ اور دعا کا خط لکھا ، قاضی موصوف متعدد بار سلطان کی طرف سے خلیفہ القادر باللہ کے دربار میں سفیر ہو کر گئے ۔ اور اپنی طلاقت لسان اور حسن بیان سے اس عہدے کے نازک فرائض کو اس خوبی اور کامیابی سے انجام دیا کہ دربار خلافت کے وزراء نے ان کے کمال اور لیاقت کی شہادت دی کہ ایسے پرعظمت دربار میں ایک اقبالمند سلطان کا قاصد ایسا ہی ہونا چاہئے ۔ ان کی سحرالبیانی اور تصدیر فتوی میں براق ذہن مشہور عالم تھی ۔

قاضی ابو عمر کی شادی امام ابوالطیب الصعلوکی کی بیٹی سے ہوئی جو ۳۶۹ھ میں اپنے والد امام ابوسہل صعلوکی کی وفات پر نیشاپور میں فقہ حنفی کے مفتی اور اصحاب حدیث کے رئیس مقرر ہوئے تھے ۔[3] علم و فضل

---

(۱) سمعانی میں محمد کے والد کا نام ابراہیم بجائے الہیثم دیا ہے اور ابراہیم سے اوپر کا حصہ نسب کا نہیں دیا (کتاب الانساب بذیل البسطامی) ۔

(۲) سلطان محمود غزنوی سے مراد ہے ۔

(۳) سمعانی ذکر صعلوکی ، یہ معین کرنا مشکل ہے کہ آیا یہ شادی قاضی ابو عمر کے نیشاپور آنے کے بعد ہوئی یا پہلے ہو چکی تھی ۔ قیاس تو یہی چاہتا ہے کہ بعد ہوئی ہوگی ۔ لیکن اگر یہ صحیح ہے تو پھر یہ ماننا پڑے گا کہ اس

(باقی اگلے صفحہ پر)

کے دو ممتاز خانوادوں کی اس مواصلت کا جو نتیجہ ہونا چاہئے وہ ظاہر ہے ۔ اس مبارک نسل سے علماء وائمہ کی ایک جماعت پیدا ہوئی جن کے پیشرو امام موفق نیشاپوری ہیں ۔

امام موصوف کے سن ولادت کا کسی ترجمہ نگار نے ذکر نہیں کیا۔ لیکن یہ بتحقیق معلوم ہے کہ ۴۰۷ھ میں وہ اپنے والد کی جگہ پر مسند تدریس پر جاگزیں ہوئے اور رئیس شوافع تسلیم کئے گئے ۔ اس وقت سے لے کر ۴۴۰ھ تک (جو ان کی وفات کا سال ہے) نیشاپور میں ان کی مجلس درس برابر جاری رہی جس میں علماء و ائمہ زمانہ تک شریک ہوتے تھے ۔

نیشاپور میں امام موفق نے اپنے زمانے میں بہت بڑا سیاسی انقلاب دیکھا ۔ وہ یہ کہ ۴۲۹ھ میں غزنویوں کا دور ختم ہو کر سلجوقی حکومت قائم ہوئی ۔ اس سال ماہ ذیقعد میں جب ابراہیم اینال[1] طغرل کی طرف سے فوج لے کر نیشاپور آیا اور اہل شہر سے اطاعت قبول کرنے کو کہا تو اعیان و اکابر نے جمع ہو کر باہم مشورہ کیا۔ امام موفق بھی موجود تھے۔ انہوں نے یہ رائے دی کہ اطاعت قبول کر لینی چاہئے ۔ ورنہ شہر غارت ہو جائے گا۔ غزنوی حکومت کی طرف سے مدافعت کے لئے ابھی کوئی نہیں پہنچا تھا ۔ اس لئے ان کی رائے پر عمل کرتے ہوئے لوگوں نے اطاعت قبول کی اور اعیان شہر جمع ہو کر (جن میں امام موفق بھی تھے) ابراہیم کے استقبال کے لئے گئے ۔ اور اس کو لا کر باغ خرمک میں اتارا ۔ جس کو خاص اس موقع کے لئے سجایا گیا تھا ۔[2] جمعہ کے

---

تقریب سعید کی تاریخ ۳۸۸ھ یا اس کے بعد کا کوئی سال ہے کیونکہ اسی سال وہ نیشاپور آئے ہیں (دیکھو آوپر) اس لحاظ سے امام موفق (جو ان کی اولاد اکبر تھے) ۳۸۹ھ یا ۳۹۰ھ سے پہلے پیدا نہیں ہوئے ہوں گے ۔ لیکن ہمیں معلوم ہے کہ وہ اپنے والد کی وفات پر ۴۰۷ھ میں ان کی جگہ پر رئیس الشافعیہ ہوگئے تھے ۔ کیا یہ ممکن ہے کہ سترہ اٹھارہ برس کی قلیل عمر میں وہ اس جلیل القدر منصب بر سرفراز ہوئے ہوں ؟

(۱) سلطان طغرل کا سوتیلا بھائی ۔

(۲) دیکھو تاریخ بیہقی طبع کلکتہ ص ۶۸۷-۶۹۱ ' بیہقی ان کو ہر جگہ ''موفق امام صاحب حدیثان'' لکھتا ہے ۔

روز جامع مسجد میں طغرل کے نام کا خطبہ پڑھا گیا ۔ کئی ہزار آدمیوں کا مجمع تھا اور خطرہ تھا کہ چونکہ لوگوں کی ہمدردی غزنویوں کے ساتھ ہے ، کہیں اس نئے خطبے پر ہنگامہ برپا نہ ہو جائے ۔ لیکن امام موصوف اور ان کے ساتھ دیگر اعیان کے اثر کی وجہ سے لوگ خاموش رہے ۔ گویا سب نے طغرل کو بادشاہ تسلیم کر لیا ۔ اس واقعہ کے چند روز بعد خود سلطان طغرل نیشاپور آیا ۔ اس موقع پر بھی امام موفق دیگر اکابر شہر کو ساتھ لے کر اس کے استقبال کو گئے وہ تین ہزار مسلح سواروں کے ساتھ شہر میں وارد ہوا اور باغ شادیاخ میں اترا ۔ شہر کے لوگوں نے اس کی اور اس کے لشکریوں کی مہانداری کا بڑا اہتمام کیا ۔ اہل نیشاپور اور طغرل کے درمیان رابطۂ گفت و شنید امام موصوف ہی کے ذریعے سے ہوتا رہا ۔ طغرل نے اچھی طرح دیکھ لیا کہ امام صاحب کا لوگوں پر کتنا اثر ہے اور وہ کس کمال اور قابلیت کے آدمی ہیں ۔ اس کے علاوہ انہوں نے سلجوقیوں کو نیشاپور میں حکومت قائم کرنے میں جو امداد دی طغرل اس پر جتنا بھی ان کا ممنون احسان ہوتا کم تھا ۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ وہ آئندہ ہمیشہ کے لئے ان کا مرید بنا رہا اور ان کے اشارے پر چلتا رہا ۔ ۴۳۷ھ میں جب ناصر خسرو اپنے دوران سفر میں نیشاپور سے نکلا ہے تو امام موفق وہاں سے قومس تک اس کے ہم سفر ہوئے ۔ ان کا نام لیتے وقت وہ ان کو ''خواجۂ سلطان (یعنی سلطان طغرل کے مرشد) کہتا ہے :

''دوم ذیقعد از نیشاپور بیرون رفتم در صحبت خواجہ موفق کہ خواجۂ سلطان بود ۔''[1]

اب چونکہ فضل و کمال کے ساتھ ساتھ بادشاہ وقت کے پیر و مرشد

---

(۱) سفر نامہ طبع پیرس ص ۳ ، موسیو شیفر نے اپنے فرانسیسی ترجمے میں 'خواجہ' کا ترجمہ دبیر یا کاتب یعنی سیکرٹری کیا ہے ، اس کو ہم غلط نہیں کہہ سکتے اور عجب نہیں کہ امام موفق منصب وزارت کے فرائض بھی انجام دیتے رہے ہوں ۔

بھی ہوگئے اس لئے لوگوں کا رجحان ان کی طرف اور بڑھا۔ مجلس تدریس کے ساتھ ساتھ ارباب غرض کا مجمع بھی رہنے لگا۔ علماء، فضلاء، وزراء، ارباب حکومت، غرض ہر طبقے کے لوگ ان کے ہاں آتے تھے اور ہر قسم کا افادہ اور استفادہ ہوتا رہتا تھا۔ مشاہیر وقت کی باہمی شناسائیاں اور ملاقاتیں ان کے ہاں ہوا کرتی تھیں جن میں ایک قابل ذکر عمیدالملک کندری (وزیر طغرل) اور باخرزی (صاحب دمیۃالقصر) کی باہمی ملاقات ہے جو سب سے پہلے اسی مجلس میں ہوئی۔[1] یہ ۴۳۴ھ کی بات ہے، شدہ شدہ دونوں آپس میں بے تکلف ہوگئے یہاں تک کہ باخرزی نے مذاقیہ طور پر عمیدالملک کی ہجو کہی:

أقبل من کندر مسیخرة لنحس فی وجهه علامات
یحضر دور الامیر و هوفتی موضع امثاله الخرابات
فهو و . . . . . . . . . . کجنة عرضها السماوات

ابن الاثیر نے لکھا ہے کہ سلطان طغرل جب نیشاپور آیا تو اس کو ایک عربی دان کاتب کی ضرورت ہوئی۔ امام موفق نے عمیدالملک کی سفارش کی۔ سلطان نے اس کو اپنا کاتب بنا لیا وہاں سے وہ ترقی کرکے وزارت کے عہدے تک پہنچا۔ معجم الادباء میں ہے کہ باخرزی اس کی وزارت کے زمانے میں بغداد میں اس کے پاس گیا اور قصیدہ سنایا جس پر اس نے خلعت اور ہزار دینار انعام دلوائے۔[2]

---

(۱) معجم الادباء ج ۵ ص ۱۲۳-۱۲۵، خود باخرزی نے دمیۃ القصر ص ۱۸۰ ببعد پر یہ قصہ تفصیل سے لکھا ہے۔

(۲) معجم الادباء کی اصل عبارت یہ ہے: وصار وزیر محکما فورد علیه الشیخ علی بن الحسن وهو ببغداد فی صدر الوزارة فی دیوان السلطان فلما رآه الوزیر قال له انت صاحب ''أقبل'' فقال له نعم فقال الوزیر مرحبا وأهلا فانی قدتفاءلت بقولک ''أقبل'' ثم خلع علیه قبل انشاده . . . فلما فرغ من انشاد هذه القصیدة قال عمیدالملک لامراء العرب لنا مثله فی العجم فهل لکم مثله فی العرب ثم امرله بالف دینار مغربیة، مگر خود باخرزی نے صرف یہ لکھا ہے کہ فضرب الدهر ضربانه حتی صارالعیون مکانه

(باقی اگلے صفحہ پر)

امام موفق کی سفارش سے عمیدالملک کے علاوہ اور خدا جانے کون کون ترقی کے زینے پر چڑھا ہوگا۔ اسی سے عوام میں یہ چرچا پھیلا ہوگا کہ ان کی مجلس میں جو کوئی شریک ہوتا ہے اعلیٰ عہدے پر پہنچتا ہے۔ نظام‌الملک، عمر خیام اور حسن صباح کی ہم درسی کی داستان میں بھی ہمیں لوگوں کا یہ اعتقاد واضح طور سے نظر آ رہا ہے کیونکہ ان تینوں کا وہ مشہور عہد اسی اعتقاد پر مبنی تھا۔

ہم اوپر کہہ آئے ہیں کہ ہم درسی کی اس داستان کو سب سے پہلے فضلاء یورپ نے شبہ کی نظر سے دیکھا کیونکہ سنین و واقعات کی مشکلات کو حل کرنا مشکل تھا۔ ان مشکلات کا حل تجویز کرتے ہوئے لیڈن یونیورسٹی کے پروفیسر ہوتسما نے اپنا وہ مشہور نظریہ پیش کیا کہ یہ نظام‌الملک نہیں بلکہ سلجوقیوں کا ایک اور وزیر انوشیروان بن خالد تھا جو حسن صباح اور خیام کا ہم درس تھا، پروفیسر براؤن نے تاریخ ادبیات ایران میں اس نظریہ کی تحسین و تائید کرتے ہوئے لکھا ہے کہ منجملہ اور مثالوں کے یہ بھی ایک مثال اس امر کی ہے کہ اہل ایران عموماً گمنام لوگوں کے واقعات کو مشہور و معروف اشخاص کی طرف منسوب کر دیا کرتے ہیں۔ پروفیسر ہوتسما کا نظریہ اگرچہ اب قطعی طور پر ناممکن ثابت ہوا ہے۔[1] لیکن براؤن کے اس بیان میں صداقت ضرور ہے۔ کچھ عجب نہیں اگر یہ داستان عمیدالملک کندری اور باخرزی کے قصے سے پیدا ہوئی ہو کیونکہ اس کے بہت سے خط و خال اس قصے میں موجود ہیں جس طرح عمیدالملک اور باخرزی

---

(یعنی مکان الکندری) . . . و تصرفت بی احوال اوتنی الی دیوان الرسائل بالعراق فدخل الدیوان یوما دانا قریب عہد بالانتظام فیہ فلما وقع بصرہ علی اثبت صورتی واقرأہ تذکرالعہد القدیم سورتی فاقبل علی وقال انت صاحب اقبل . . . فقلت نعم اید اللہ سیدنا فقال قدتفاءلت بابیانک اذکانت مفتحۃ بلفظ الاقبال و قلت فیہ قصیدۃ (مگر خلعت و انعام کا کوئی ذکر نہیں)۔

(۱) دیکھو خیام، ص ۴۳-۴۷۔

امام موفق کی مجلس میں شریک تھے اسی طرح نظام‌الملک اور خیام شریک بنائے گئے ہیں ' دونوں جگہ ایک وزیر ہے اور دوسرا شاعر ۔ جس طرح عمیدالملک کے وزیر ہونے پر باخرزی اس کے پاس جا کر خلعت و انعام پاتا ہے اسی طرح خیام بھی نظام الملک کے وزیر ہونے کے بعد اس کے پاس جا کر وظیفہ و انعام سے سرفراز ہوتا ہے ' عمیدالملک اور نظام‌الملک دونوں ایک ہی شاہی خاندان کے وزیر ہیں اور دونوں کی اصل دھاقین میں سے ہے' عمید کے متعلق اخبارالدولۃالسلجوقیہ میں ہے کہ '' کان من اولاد دھاقین کندر '' (صفحہ ۲۳) اور نظام‌الملک کے بارے میں ابن خلکان لکھتا ہے :

''قیل ان نظام‌الملک کان من نواحیہا (ای نواحی طوس) و کان من اولاد الدھاقین ۔

خیام کی طرح باخرزی بھی نیشاپور ہی کا رہنے والا ہے[1] ' ان دونوں قصوں میں سب سے بڑی غیر مشابہ بات یہ ہے کہ اس فرضی داستان میں ایک تیسرا شخص حسن صباح بھی موجود ہے ۔ ہمارے خیال میں اس کی موجودگی اس داستان کی وجہ تصنیف سے سمجھ میں آ سکتی ہے جس کی توضیح خیام کے فاضل مصنف نے کر دی ہے ' وہ لکھتے ہیں :

''اس سے ظاہر ہے کہ یہ داستان قلعۂ الموت یا قلعۂ اصفہان میں گھڑی گئی ہے اور اس کا منشا صرف اتنا تھا تاکہ نظام‌الملک سے حسن بن صباح کی مخالفت کا راز ظاہر کیا جائے ۔'' (ص ۴۱)

امام موفق ۴۴۰ھ میں (غالباً پچاس برس کی عمر میں) فوت ہوئے ان کے بعد ان کے بیٹے امام ابوسہل محمد بن ھبۃ اللہ ان کی جگہ مسند افادۃ پر جاگزیں ہوئے ' سبکی ان کے ترجمے میں لکھتا ہے :

---

(۱) باخرز ناحیۃ من نواحی نیسابور (ابن خلکان، ترجمہ باخرزی) ۔

توفی ابوہ سنة اربعین فاحتف بہ الاصحاب و راعوافیہ حق والدہ و قدموہ للریاسة و قام الاستاد ابوالقاسم القشیری فی تہیئة اسبابہ و و استدعی الکل الی متابعتہ و طلب من السلطان ذلک فاجیب و ارسل الیہ الخلع و لقب بلقب ابیہ جمال الاسلام ۔[1]

ان کے والد کا انتقال ۴۴۰ھ میں ہوا جس کے بعد آن کے رفقا ان کے گرد جمع ہوئے اور ان کے حقوق کی وہی رعایت ملحوظ رکھی جو ان کے والد کی رکھی تھی اور ان کو ریاست کے لئے آگے بڑھایا اور استاد ابوالقاسم قشیری نے ان کے رواج کار کا بیڑا آٹھایا اور سب کو ان کی پیروی کرنے کی ترغیب دی اور سلطان (طغرل) سے بھی ان کی ریاست کو تسلیم کرنے کی درخواست کی جس کو اس نے منظور کیا اور ان کے لئے خلعت بھیجا اور جمال الدین کا لقب (جو ان کے والد کا لقب تھا) عطا کیا ۔

اگرچہ امام ابواسہل آگے چل کر بڑی قابلیت اور پایہ کے بزرگ ہوئے لیکن اس وقت ان کی جو عزت اور تعظیم ہوئی وہ محض ان کے والد کی رعایت حقوق تھی ورنہ خود ان کی عمر اس وقت صرف سترہ برس کی تھی[2] ۔ یہ ہردلعزیزی اتنی چھوٹی عمر میں حاصل کر سکنا مشکل ہے ۔ امام موفق کے ایک چھوٹے بھائی امام مؤید (عمر بن محمد ابوالمعالی) تھے ۔ ان کی مجالس تدریس بھی جاری تھیں ۔ ۴۶۵ھ میں فوت ہوئے ۔ (سبکی ج ۴ ص ۸)

امام موفق عربی میں شعر بھی کہتے تھے ، ان کا ترجمہ ہم کو

(۱) ج ۳ ص ۸۶

(۲) تتمہ طبع طہران ج ۲ ص ۷-۸

تاریخ و تذکرہ کی متداول کتابوں میں صرف ایک جگہ ملا ہے یعنی ثعالبی کی تتمة الیتیمه میں۔ لیکن افسوس کہ باوجود معاصرت اور ہم وطنی کے علامہ ثعالبی نے ان کے حالات سے ہم کو تشنہ رکھا ہے۔ صرف تعریف کے چند جملے کہہ کر چپ ہوگئے ہیں اور عذر پیش کیا ہے کہ ''اجل و ارفع من ان یذکر بالشعرالذی ہوادنی فضائلہ و اصغر خصایصہ''[1] اس کے بعد سات شعر نمونے کے طور پر دئے ہیں جن میں سے ذیل کا قطعہ جو ان کے بچپن کا کلام ہے ہمارے نزدیک حسن تخیل کی عمدہ مثال ہے :

| | |
|---|---|
| سمحت بروحی فی ہواہا لاننی<br>أری الموت فی حب الحسان یسیرا<br>أسیرو قلبی فی ہواہا مقید<br>فأعجب بانسان یسیر اسیرا | میں نے اس کی محبت میں اپنی جان دے ڈالی کیونکہ حسینوں کے عشق میں میں موت کو آسان سمجھتا ہوں۔ میں چلتا پھرتا ہوں حالانکہ میرا دل اس کی اُلفت میں مقید ہے، کیسی عجیب حالت اس شخص کی ہے جو بحالت اسیری چلتا پھرتا ہے۔ |

ذیل کے دو شعر امام موفق کی تعریف میں ایک شخص ابوالہیجا علی بن حمدان الخوافی نے کہے ہیں جن کو ثعالبی نے تتمہ میں نقل کیا ہے :

| | |
|---|---|
| ان الموفق لو کانت أناملہ<br>بحراً لاذن أہل الارض بالغرق<br>ولو نشرت علی الدنیا محاسبہ<br>ما انبتت غیر حسن الخلق والخلق | اگر موفق کا ہاتھ سمندر ہوتا تو دنیا بھر کے لوگ اس میں ڈوب جانے پر آمادہ ہوتے اگر تو اس کی خوبیوں کو روئے زمین پر بکھیر دے تو بجز حسن خلق اور حسن خلق کے زمین سے کچھ نہ اُگے۔ |

(فروری ۱۹۳۷ع)

---

(۱) تتمة الیتیمه، ج ۲، ص ۳۵

# مزدک و کیش او

عباس شوشتری

هم چنانکه جهان کوچک که بشر باشد عالم خواب و خیال است ممکن است جهان بزرگ که کائنات مینامیم نیز یک عالم خواب و خیال باشد و چونکه دست ما به دامن جهان بزرگ نمی رسد و از دانستن حقیقت آن عاجزیم باید دست به دامن خود بزنیم ـ ما در خواب ، خواب می بینم و در خواب خود را بیدار پنداشته گمان می کنیم که بیداری ما حقیقتی دارد ولی چون بیدار می شویم می یابیم که بیداری در خواب نیز خوابی بوده و ممکن است که این بیداری نیز یک گونه غفلت یا خواب بوده باشد ـ

پس خواب بر دو گونه است یکی در صورتیکه چشم باز است و اشیاء را می بیند و بنا بر دید اشیاء و لوازم طبیعتی ذهن او کار می کند و در متخیله امواج افکار بر می روند و فرو می آیند و دوم در غنودگی که چشم تن بسته و تن بی جنبش است و ظاهراً آرام به نظر می رسد ولی ذهن کار می کند و کیفیات ذهن چون تصاویر سینما مجسم شده در نگاه باطن او در جنبش می آیند و از دیدن آنها اثر های مخصوص بر او وارد می شوند ـ گاهی خوش و زمانی در رنج ، گاهی به لذت و زمانی به درد است ـ خود کوزه و خود کوزه گر و کوزه شکن می شود ـ خود می گوید و خود می شنود و خود متأثر می گردد ـ اگر اعضای رئیسه درست کار بکنند و دوران خون به اعتدال باشد در ذهن آرام او ، اندیشه ها مانند دوشیزگان که بگفته زرتشتیها اعمال نیک او می باشند بر ذهن محیط می گردند و او از آنها سرور و لذتی می یابد که مانند آن در عالم بیداری نمی یابد اگر

در بوستانی می گردد یا بر هوا می پرد ، غیر از گردش بوستان و هوا پیمائی بیداریست و اگر دوشیزهٔ زیبائی را ملاقات می کند و با او خوش می گذراند مادامیکه اثر آن تنی محض نشده سروری احساس می کند که در بیداری میسر نمی شود و هم چنین صدای نغمه در خواب غیراز زمان بیداریست بشرطیکه تن درست و دماغ صحیح و سالم باشد ـ عالم مخصوصی است و البته عالم خوشی است عالم بیداری را اگر یک گونه خواب بنامیم باید آن را ''خیال'' گفت که ممتاز گردد در عالم خیال نیز حرکات ما بنابر ساخت تن است اگر اعضای اندرونی به صحت باشند و درست کار بکنند و از بیرون اتفاق ناگوار روند هر که در عمل آنها خلل یا هیجان پیدا نکند اندیشه ما برجسته و صحیح می شوند و عمل که تعبیر آنهاست نیک می‌گردد، کننده لذت می برد و بیننده می پسندد و می ستاید بلکه گرویده می شود ـ عمل هر کس نتیجه خیال اوست و خیال نیز چنانکه گفتیم وابسته به چگونگی ساخت بدن و حرکات ذهنی است و هم چنانکه در خواب غنودگی تصاویر گونا گون دیده می شوند ، در عالم خیال نیز اعمال ما که نتیجه تصورات ذهن می باشند گونا گون می گردند ـ یکی هست که اندیشهٔ او در عمل او را شاعر و ادیب کرده و دیگر را فیلسوف یا استاد علوم (Science) نموده و سومی را جوینده تفوق و بزرگی که بر دوش مردم سوار بشود و خود را همه بداند و همه را هیچ انگارد و اگر از بدبختی نقصی در ساخت تن پیدا بشود و اعصاب فوق العاده ضعیف یا قوی گردند و محیط نیز همراهی کند اندیشه‌های او مانند خواب های وحشتناک ، و صورت زشت در عمل پدید می گردند و صورت هیبت ناک بر خود می گیرند یکی موذی و آزارده می شود و دیگر فروغ را در دروغ می بیند و سوم مردم را می فریبد و بر عقل و دانش خود یعنی بر فریب می بالد بنابر نوشتهٔ ملالاس (Malalas) در زمان قیصر دیو کلیسین شخصی بنام بندوس (بندک یا بندویه) که معلوم می شود اصلاً ایرانی و بزرگ

شده در شهر روم (ایتالیا) بود عقیده تازه انتشار می داد که با عقیدۀ مانی مخالف بود برخی گمان کرده اند که او از پیروان مانی بود ولی مانند ''پارسا اگستین'' ضد مانی گشت و با پاره ای از احکام او مخالفت کرد از جمله می گفت که ایزد اورمزد گرچه با اهریمن رزم کرد ولی بر او چیره شد و این بندویه از روم به ایران آمد و در آنجا برخی پیروی او را کرده خود را درست دین می خواندند و برخی او را پیشرو عقیده مزدک تصرر کرده اند ولی مزدک در اصول با مانی اختلاف نداشت و دیگر اینکه بندویه که همعصر دیو کلیسین گفته اند باید زمانی درمیان ۲۸۴ و ۳۰۵ع باشد و مزدک همعصر قباد اول یعنی میان ۴۸۷ع و ۵۳۱ع دویست سال پس از بندویه می زیست و گمان نمی رود که ارتباطی به عقیده او داشته باشد ـ

بنا بر تبری مذهب مزدکی، بدعت شخصی بود بنام زرتشت پور خرگان از مردم فساو مبلغ آن مزدک نام پور بامداد بود که در مندریه یا مدریه (کوت العماره) زائیده شد و دران شهر در عصر ساسانیان (بلکه اکنون نیز) بسیاری از ایرانیان مقیم بودند و آنچه سبب گرویدن مردم شد اشتراک زن و خواسته بود و از این است که برخی مذهب مزدکی را طریق اشتراکی دانسته اند ـ شهرستانی در کتاب الملل و النحل بحواله محمد وراق می نویسد که مزدک در زمان قباد ظهور کرد و بفرمان نوشیروان کشته شد و آئین او از چند جهت مانند عقیده مانی بود ـ هم چنین دیگران نوشته اند و اگر بخواهیم به حقیقت نزدیک تر شویم باید چند نکات مهم را بنظر آوریم :

اولاً : اینکه پدید شدن مزدک و انتشار کیش او در اوایل شاهی قباد بود یا در اواخر ـ

دوم : علت عزل قباد ـ

سوم : سبب کینۀ نوشیروان بمزدک ـ

چهارم: سبب ناکامیابی مزدک و از میان رفتن نوشتهٔ آو۔

درباره نخستین و دوم اگر چنانکه گفته اند مزدک در اوایل شاهی قباد تولد شد درست باشد ـ آو در زمان عزل کودکی بوده و عزل پادشاه ارتباطی بـه کیش او نداشت ـ بلکه چون بلاش بمرگ طبعی از جهان در گذشت یا چنانکه برخی نوشته اند معزول شد و قباد بر تخت نشست سوخره نام از بزرگان به اندازه‌ای توانا شده بود که قباد از او واهمه برداشت و بواسطه شاهپور او را به زندان کرد و در نتیجه عده ای از سرداران با پادشاه مخالف شده او را غافل گیر کرده بگرفتند و به زندان فراموشی بند کردند و او از زندان توانست فرار بکند یا چنانکه برخی نوشته اند بدون اینکه به زندان بکنند او از ترس و سپوهران مخالف فرار کرده به خان هیاتله پناهنده شد و جای او سرداران جاماسپ را بر تخت نشاندند و پس از سه سال چون قباد با یاران هیاتله به ایران درآمد و هواخواهان ایرانی با او همراه شدند سرداران سرکش جز بندگی چاره ندیدند ـ جاماسپ نیز تسلیم شد و قباد بار دوم شهنشاه ایران گشت و در این دوره دوم بود که مزدک نام، موبد موبدان طرف توجه او شد و چونکه او به سرداران جاه طلب مخالف بود، محض حفظ خود با او همراهی نمود.

در توضیح نکته سیوم باید گفت که بزرگان ایران به دو گروه قسمت شده‌گروهی که از موبدان و ملاکین و سرمایه داران تشکیل شد هواخواه شاهزاده خسرو وگروهی که از طبقهٔ وسط و پائین تر بود با پیروان مزدک حمایت از شاهزاده کاوس می کردند که برادر بزرگ خسرو بود مسیحی نیز خسرو را می خواستند و قباد خسرو را دوست می داشت و مائل بود که پسر بزرگتر را کنار گذاشته او را جانشین خود کند و چونکه حزب خسرو قوی بود او غلبه یافت و بـه کین هوا خواهی از کاوس، مزدک و پیروان آو را تباه کرد.

در پاسخ نقطه چهارم که نا کامیابی مزدک و کامیابی موبدان زرتشتی و کشیشان مسیحی و سرمایه داران ایرانی است باید بگوئیم که پیروان مزدک اولاً از بینوایان و دیگر محدود بودند به پای تخت و اطراف آن و خسرو که لقب نوشیروان را یافت پادشاهی مدبر و توانا بود و چنان مزدکیان را قلع و قمع کرد که بجز معدودی، بیشتر تباه شدند و چون پیرو نماند البته نوشته که نباید زیاد باشد مفقود گردید مگر رساله ای چند از عقاید که بدست برخی از پیروانش بماند و بود تا در عصر اسلام بدست اشخاص مانند محمد وارق افتادند یا اینکه آنها شنیده در ضمن سرگذشت مزدک نوشته اند - آنچه محمد وراق یا دیگران شنیده اند یا در رساله ای خوانده اند معلوم نیست تا چه اندازه فکر مزدک را بدرستی نموده باشند بویژه فلسفه او که یقیناً در اثر افکار مانی ممتزج به افکار نو افلاطونیها بوده - پس علت ناکامیابی او :

اولا : مخالفت سخت از جانشین قباد که شهزاده خسرو شد و او چون بر تخت نشست همه اقتدار شاهی را در برانداختن مزدکیها صرف نمود -

دوم : مخالفت از موبدان زرتشتی و کشیشان مسیحی -

سوم : مخالفت از طبقهٔ اشراف -

چهارم : نبودن پیشوا یا پیشوایان کاری میان مزدکیها و ضعیف بودن آنها در مقابل اشراف -

مستروگرم (Wigram) در تاریخ کلیسهای اسوربائی می نویسد که آموزش مزدک در سلطنت ساسانیان انقلاب و در کیش مسیحی اضطراب پدید کرد - او می آموخت که افراد بشر همه در حقوق و رتبه مساوی می باشند و زندگی کلیتاً چه از بشر و چه از غیر بشر باید محترم باشد بگفته فردوسی :

کے بیٹے احداد نے ۱۰۱۰ھ میں آفریدی ۔ اورککے زئی ۔ تنی اور سوری افواج کے ساتھ اکبر بادشاہ سے جنگ کی اس اثنا میں میاں جلال الدین کے لڑکے رشید خان اور ھادی داد خان اور ان کے چچا نور الدین کا بیٹا میرزا خان جس نے افغانی زبان میں دیوان میرزا مرتب کیا تھا ھندوستان آگئے اور شاہ وقت (یعنی جہان گیر) سے امیرانہ مناصب حاصل کئے چنانچہ ان بزرگوں کی اولاد میں انحطاط آگیا اور امیرانہ مناصب لے کر بیٹھ گئے ۔ اس وقت احداد نے شاہجہان کو لکھا (یہاں جہانگیر چاھئے کیونکہ احداد جہانگیر کے عہد میں مارا گیا) کہ اگر ھماری طرف سے کوئی مرتا ھے تو وہ شہید ھوتا ھے اور اگر مارتا ھے تو غازی لیکن اگر کوئی تمہاری طرف سے مرتا ھے تو وہ جہنم میں داخل ھوتا ھے اور مارنے والا خونی اور واجب القتل تصور ھوتا ھے ۔ یہ بھی لکھا کہ ذرا اپنا شاہ نامہ کھول کر تو دیکھ تجھے معلوم ھو جائے گا کہ سلطان ابو سعید تیموریہ کی دختر کس صاحب حال سے بیاھی گئی تھی ۔ ھم اسی بزرگ کی اولاد میں سے ھیں اور اسی لئے وارث مملکت ۔ شاہ جہان (جہانگیر) نے فوج کشی اور احداد لڑتے لڑتے مارا گیا ۔ احداد کی وفات کے بعد اس کے لڑکے عبدالقادر نے سلطنت کا دعوی کیا اور وہ بھی مارا گیا ۔ اس کی لڑکی کی شادی شاہ جہان نے سعد اللہ خان وزیر مملکت سے کر دی تھی ۔ شاہ جہان نامہ میں لکھا ھے کہ ۱۰۴۷ھ یعنی گیارھویں سال جلوس میں سعید خان نے بڑی کوشش کے بعد احداد کے خاندان میں سے محمد زمان پسر پیر داد ، صاحب داد ولد محمد زمان ، نواسہ احداد ، علای بیوہ احداد اور والدہ عبدالقادر کو پکڑ کر شاہ جہان کے دربار میں بھجوا دیا ۔ بادشاہ نے انھیں معاف کر دیا اور محمد زمان اور صاحب داد کو خلعت اور اسپ دے کر رشید خان کے پاس جو احداد کے چچا کا بیٹا اور تلنگانے کا حاکم تھا بھیج دیا اور اسی سال کریم داد پسر جلال الدین مارا گیا اور اس کے اھل و عیال گرفتار ھوئے ۔

سلطنت ہند کے اشتراک کے دعوے کی تفصیل یہ ہے کہ سلطان ابو سعید والی ترکستان بیمار ہوگئے بیماری جب بڑھ گئی تو مردمان شاہی نے فقرا کی طرف رجوع کیا ۔ زید آقا برادر بابا شہباز ان دنوں توران گئے ہوئے تھے ان کے پاس بھی پہنچے اور دعا کی استدعا کی انھوں نے کہا کہ اگر صحت کے بعد سلطان اپنی لڑکی کی شادی مجھ سے کر دے تو میں دعا کروں گا ۔ سلطان نے یہ بات منظور کر لی لیکن جب صحت ہو گئی تو اپنے وعدے سے پھر گیا بیماری پھر عود کر آئی ۔ امراء پھر زید آغا کے پاس آئے پھر وہی وعدہ ہوا جو صحت یابی کے بعد پورا ہوا ۔ اس نکاح سے ایک لڑکی پیدا ہوئی ۔ زید آغا کی وفات کے بعد ان کی بیوہ ان کے بھائی بابا شہباز کے عقد میں آئی اور ان سے ایک لڑکا ہوا جس کا نام شیخ ابراهیم تھا اس کے بعد بابا شہباز سلطان ابو سعید کی لڑکی اور اپنے بھائی کی لڑکی کو مستوی لے آئے ۔

بابا شہباز نے زید آغا کی لڑکی کی شادی اپنی دوسری بیوی کے لڑکے محمد شیخ کے ساتھ کر دی ۔ اس عقد سے محمد خیل اور پیر روشن کا سلسلہ چلا ۔ زید آغا کا مزار امیر تیمور کے مقبرے کے پاس سمرقند میں ہے ۔

(فروری ۱۹۵۵ ع)

# تاریخ وفات
# داتا گنج بخش علی ھجویری غزنوی

عبدالحی حبیبی

شیخ علی بن عثمان جلابی ھجویری غزنوی بڑے برگزیدہ صوفیوں میں سے گذرے ھیں ۔ سر زمین پنجاب میں آپ کی زبردست شہرت تھی ۔ آپ کی تألیف ''کشف المحجوب'' تصوف کی قدیم اور ممتاز کتابوں میں شمار ھوتی ھے جو فارسی ادب کے لحاظ سے بڑی اھمیت کی مالک ھے ۔

اس مضمون میں میرا روی سخن علی ھجویری رحمۃ اللہ علیہ کی سوانح حیات ، یا تصانیف یا طرز فکر کے بیان سے متعلق نہیں ھے ، بلکہ میں چاھتا ھوں کہ ان سطور میں شیخ بزرگوار موصوف کی تاریخ وفات کے بارے میں تحقیقی بحث کروں ۔

تاریخ اور تذکروں کی کتابوں میں اکثر مصنفون کے معروف اور مرجح قول کے مطابق آپ کی تاریخ وفات ۴۶۵ھ لکھی ھوئی ھے اور یہی تاریخ وفات لاھور میں آپ کے مقبرے پر بھی درج ھے ، لیکن اس کی تحریر کو بغور دیکھنے سے صاف معلوم ھوتا ھے ، کہ اس میں وہ پرانا پن اور قدامت نہیں ھے ، جو تاریخ وفات کی قدامت کے لحاظ سے اس میں ھونا چاھیے ۔

مفتی غلام سرور لاھوری نے لکھا ھے کہ ۱۲۷۸ھ میں حاجی نور محمد نقیر نے شیخ موصوف کی تربت پر گنبد تعمیر کرایا تھا اور ساتھ ھی پرانی مسجد کی بھی تعمیر کی تھی (خزینۃ الاصفیا ، ج ۲-۲۳۳) اس لئے قیاس غالب یہی ھے کہ شاید موجودہ کتیبہ بھی اس زمانے میں

یا اس سے قبل لگایا گیا ہوگا ۔ اس بنا پر تاریخ مندرجہ کی صحت پر پوری طرح اعتبار کرنے میں تأمل ہوتا ہے ۔

جہاں تک میرا مطالعہ ہے ، شیخ کی تاریخ وفات کا ذکر پرانی معتبر کتابوں میں بھی نہیں ہے ۔ داراشکوہ کے قول کے مطابق جس کو فرقۂ صوفیا سے ، خاص عقیدت تھی اور جو شیخ موصوف کے والدین اور خالو کے مزاروں کی زیارت سے غزنی میں مشرف بھی ہوا ہے ، اس نے تاریخ وفات ۴۵۶ ہجری اور ایک دوسرے قول کے مطابق ۴۶۴ ہجری لکھی ہے (سفینۃالاولیاء ص ۶۵) ۔ حاجی خلیفہ نے کشف‌الظنون میں اور سامی بیگ نے قاموس‌الاعلام میں بھی ۴۵۶ ہجری لکھا ہے ۔

مفتی لاہوری لکھتے ہیں کہ ''نفحات الانس'' اور ''اخبارالاصفیا'' میں بھی شیخ کا سال وفات ۴۶۵ ہجری معتبر سمجھا گیا ہے (خزینہ ج ۲-۲۳۴) اور موصوف نے حسب عادت اسی تاریخ کو نظم بھی کیا ہے، جب کہ نفحات کے مطبوعہ اور قلمی نسخوں میں اس قسم کا کوئی ذکر ہی موجود نہیں ہے، اور حضرت جامی نے بھی شیخ ہجویری کے احوال کی شرح میں تاریخ وفات کا کوئی ذکر نہیں کیا ہے ۔ نفحات کا ایک قدیمی قلمی نسخہ جو تقریباً جامی کے زمانہ میں تحریر ہوا ہے اور ڈاکٹر محمد شفیع صاحب کی لائبریری لاہور میں موجود ہے ، اس میں بھی تاریخ وفات کا کوئی ذکر نہیں ہے ۔

صاحب آئین اکبری نے حضرت ہجویری کا ذکر کیا ہے ، مگر تاریخ وفات کے بارے میں خاموشی اختیار کی ہے ۔ استاد علامہ ڈاکٹر محمد شفیع صاحب نے مجھے ایک خط میں تحریر کیا کہ میرزا لعل بیگ ''لعلی'' ولد شاہ قلی سلطان بدخشی جو بقول بدایونی صاحب 'منتخب التواریخ' دکن میں شہزادہ مراد بخش کے پاس بخشی کے عہدہ پر مأمور تھا اور تاریخ و سیر سے واقف تھا ایک کتاب 'ثمرات‌القدس' لکھی ہے جس کا قلمی نسخہ پنجاب یونیورسٹی کے کتب خانہ میں

محفوظ ہے اور غالباً یہ عصر اکبری کا قدیم تر مورخ ہے جس نے حضرت ہجویری کا سال وفات ۴۵٦ھ ہجری لکھا ہے اور شاید داراشکوہ کا ماخذ بھی یہی ہو۔

زمانہ بعد کے نویسندگان مثلاً ہدایت حسین نے ''آرٹیکل داتا گنج بخش'' میں دایرۃ المعارف اسلامی کے جلد ۲ صفحہ ۹۲۷ پر اور ریو نے ''مخطوطات فارسی'' کی فہرست کے صفحہ ۱-۳۴۳ پر اور رحمان علی نے ''تذکرۂ علمای ہند'' کے صفحہ ۷۹ پر اور ملک الشعرا بہار مرحوم نے ''سبک شناسی'' کے صفحہ ۲-۱۸۷ پر اور عبدالماجد نے ''تصوف اسلام'' کے صفحہ ۵۳ پر اور اسمعیل پاشا بغدادی نے ''اسماء المصنفین'' کے صفحہ ۱-۶۹۱ پر اور سید صباح الدین نے ''بزم صوفیہ'' کے صفحہ ۸ پر اور شیخ محمد اکرام نے ''آب کوثر'' کے صفحہ ۸٦ پر و نیز صاحب مآثر الکرام و حدایق الحنفیہ و نزہۃ الخواطر نے شیخ موصوف کی تاریخ وفات ۴٦۵ھ لکھی ہے ' لیکن فقط ڈاکٹر غنی نے ''تصوف اسلام'' کے صفحہ ۵ پر سال وفات ۴۷۰ھ ہجری کے قریب لکھا ہے ' جو مشکوک سا معلوم ہوتا ہے ' اور نکلسن نے کشف المحجوب کے انگریزی ترجمہ کے دیباچہ میں قیاساً ۴٦۵ھ و ۴٦۹ھ لکھا ہے۔

اس مسئلہ کی تحقیق کے لئے جس کے متعلق قدیم تاریخی شہادت بھی تقریباً مفقود ہے بہتر ہوگا کہ ہم قدیم کتابوں اور 'کشف المحجوب' کے اپنے متن کی جانب رجوع کریں اور دیکھیں کہ ان کے مطالعہ سے منطقی بحث کے ذریعہ ہم ہجویری رحمۃ اللہ علیہ کے زمانۂ زندگی کو کہاں تک پہنچا سکتے ہیں اور موصوف کے سال وفات کا کس حد تک اندازہ کر سکتے ہیں ؟

اب میں اپنے مطالعہ کے بعض اقتباسات کو ذیل کی سطور میں درج کرتا ہوں اور ان کی مدت سے ہجویری کی زندگی کے مختلف زمانوں کا تعین کرتا ہوں :

## سنہ ۴۴۰ھ کے بعد

کشف المحجوب میں ھجویری علیہ الرحمہ کے بعض اشارات سے یہ بات واضح ھو جاتی ھے کہ آپ نے یہ کتاب کس زمانے میں لکھی۔ مثلاً فصل ''فقر و غنا'' کے باب میں آپ تحریر فرماتے ھیں کہ ''یحیی معاذ الرازی ـ ـ ـ ـ و ـ ـ ـ ـ ـ ـ ـ ـ ـ و از متاخرین شیخ المشایخ ابو سعد فضل اللہ بن محمد المیہنی رحمہم اللہ جملہ بر آنند کہ غنا فاضلتر است از فقر'' (ص ۲۶ کشف المحجوب طبع سمرقند)۔

چونکہ شیخ ابوسعید ابوالخیر نے مؤرخین ثقہ کے قول کے مطابق ۴ شعبان ۴۴۰ھ میں وفات پائی (اسرارالتوحید ص ۳۵۶) اس لئے ھم اس نتیجہ پر پہنچتے ھیں کہ کشف المحجوب کے تحریر کرنے کا زمانہ لازمی طور پر ابو سعید ابوالخیر کی وفات یعنی ۴۴۰ھ کے بعد کا تھا۔ کیونکہ ھجویری نے وضاحت سے شیخ ابوالخیر کو مرحوم سمجھ کر کشف المحجوب کے لکھتے وقت دعائے خیر بھی کی ھے اور چونکہ ھجویری علیہ الرحمہ نے اپنی کتاب کشف المحجوب لاھور میں لکھی ھے، بنا بریں ھم وثوق کے ساتھ کہہ سکتے ھیں کہ موصوف ۴۴۰ھ کے بعد لاھور میں رہ چکے ھیں۔

## سنہ ۴۵۰ھ اور ابوالقاسم گرگانی کا ذکر

کشف المحجوب میں ھجویریؒ نے جن دوسرے اشخاص کا ذکر کیا ھے جو اس کے لکھنے کے دوران میں زندہ تھے ان میں ابوالقاسم بن علی بن عبداللہ گرگانی کا ذکر بھی آتا ھے اور صفحہ ۲۱۱ پر ان کے ذکر کے ساتھ ساتھ چند دعائیہ الفاظ ''متعنا اللہ و المسلمین ببقائہ'' بھی درج ھیں۔ اسی طرح صفحہ ۲۵۴ پر مندرج ھے کہ ''و شیخ ابوالقاسم گرگانی کہ امروز قطب و مدار علیہ ویست ابقاء اللہ تعالی۔''

ان دونوں اشاروں سے صاف ظاھر ھوتا ھے کہ کشف المحجوب کے

اس باب کے لکھے جانے کے وقت گرگانی موصوف بقید حیات تھے، اور یہ وہی شیخ ہیں جن سے ہجویری نے طوس میں ملاقات کی اور وہ ابو سعید ابوالخیر کے ہمعصر بھی تھے۔ گرگانی موصوف نے ۴۵۰ھ میں اس دارفانی سے کوچ کیا (تاریخ تصوف اسلام ص ۴۷۸ اور خزینہ ص ۲-۸) مندرجہ بالا دونوں امور اور گرگانی موصوف کی درازی عمر کے بارے میں دعاؤں کے بیان سے ہم اس نتیجہ پر پہنچتے ہیں کہ ہجویری ۴۵۰ھ کے بعد لاہور میں مسکون تھے اور کشف المحجوب کی تصنیف میں مشغول تھے۔

## کشف المحجوب میں ختلی کا ذکر اور ۴۶۰ھ

ابو الفضل بن محمد بن حسن ختلی بڑے برگزیدہ مشائخ میں سے گذرے ہیں جو ہجویری کے مرشد اور استاد بھی تھے۔ ہجویری نے کشف المحجوب میں صوفیای متأخرین کے احوال کی شرح میں ان کا ذکر اس طرح کیا ہے:

> "و آنروز کہ ویرا وفات آمد بہ بیت الجن بود، و آن دیہی است بر سر عقبہ ....... دمشق سر بر کنار من دشت ....... وصیت دراز بکرد و جان بداد" (ص ۲۰۹ طبع سمرقند)۔

ہجویری کے اپنے مرشد ختلی کی وفات کے موقع پر موجود ہونے کی یہ نہایت قوی دلیل ہے۔ ہم کو ختلی کے متعلق کشف المحجوب سے ہی سراغ ملتا ہے، اگرچہ مولانا جامی نے بھی (نفحات) میں عارف مذکور کا ذکر کیا ہے، لیکن موصوف نے یہ ذکر کشف المحجوب سے ہی اخذ کیا ہے۔ (نفحات ص ۲۹۰) اور اس سے زاید اپنی طرف سے کچھ بھی نہیں لکھا ہے۔ اس کے علاوہ کشف اور نفحات میں ختلی کی تاریخ وفات کا ذکر بھی نہیں آیا، البتہ خزینۃ الاصفیا کے مصنف نے لکھا ہے کہ

میں نے نفحات کے ایک نسخہ کے حاشیہ پر لکھا ہوا دیکھا ہے کہ انہوں نے (یعنی ختلی نے) ۴۵۳ھ میں وفات پائی ہوگی (خزینہ ج ۲-۲۳۱) جب کہ علامہ ذہبی، عارف ختلی کا سال وفات ۴۶۰ھ تحریر کیا ہے۔

ان امور مندرجہ سے واضح ہوتا ہے کہ ہجویری رح ۴۶۰ھ میں بیت‌الجن دمشق میں تھے، اور اس کے بعد لاہور میں تشریف فرما ہوئے۔ خزینۃالاصفیا کی واحد اور غریب روایت قابل اعتماد نہیں ہے، بلکہ سنین مذکور کا باہم مقابلہ کرنے سے لاہوری کے بیان کی نسبت، ذہبی کا قول زیادہ صحیح اور درست معلوم ہوتا ہے۔

## کشف‌المحجوب میں استاد قشیری کا ذکر اور ۴۶۵ھ کے بعد زندگی

ہجویری رح استاد امام ابوالقاسم عبدالکریم بن ہوازن بن عبدالملک بن طلحہ قشیری نیشاپوری شافعی (۳۷۶-۴۶۵ھ) کے فیض صحبت سے بھی مستفید ہوئے ہیں، بلکہ رسالۃالقشیریہ کے مضامین اور موضوعات پر ہی آپ کی کتاب مبنی ہے۔ کشف المحجوب میں آپ نے متعدد مقامات پر استاد موصوف کے ارشاد گرامی کا ان الفاظ میں ذکر کیا ہے ''از استاد ابوالقاسم قشیری رحمۃ اللہ علیہ شنیدم'' (ص ۳۰ و ۲۰۵ و ۳۶۸ طبع سمرقند)۔

اب چونکہ استاد قشیری کا سال وفات عموم مؤرخین کے صحیح ترین قول کے مطابق ۴۶۵ ہجری ہے (وفیات الاعیان ابن خلکان ج ۲-۳۷۵ ببعد) اس لئے ماننا پڑے گا کہ ہجویری رح اپنی کتاب کشف المحجوب کو ۴۶۵ھ کے بعد تک لکھتے رہے ہیں۔ کتاب مذکور میں متعدد مقامات پر جملہ دعائیہ ''رحمۃ اللہ علیہ'' جو برگزیدہ مرحوم شخصیتوں کے لئے ہی استعمال ہوتا ہے، قشیری کے نام کے ساتھ بار بار آیا ہے اور ان کا ذکر دیگر مشائخ وفات یافتہ کے ساتھ کیا گیا ہے

چنانچه فرماتے ھیں : ''استاد امام زین الاسلام ابوالقاسم عبدالکریم بن ھوازن القشیری رضی اللہ عنه اندر زمانه خود بدیع بود و قدرش رفیع و منزلتش بزرگ'' (ص ۲۰۹ طبع سمرقند) ۔ اس بیان سے یه بات صاف ھو جاتی ھے که ھجویری رح نے کشف المحجوب کو قشیری کے سال وفات ۴٦۵ ھجری (جس کو اکثر مؤرخین نے ھجویری کا سال وفات لکھا ھے) کے بعد مکمل کیا ھے اور اس سال کے بعد لاھور میں بقید حیات تھے ۔

جیسا که جامی نے تصریح کی ھے که استاد امام قشیری نے ماہ ربیع الاخر سنه ۴٦۵ھ میں وفات پائی (نفحات ص ۲۸۸) اور جیسا که ابن جوزی نے لکھا ھے که قشیری نیشاپور میں اپنے استاد ابو علی دقاق کے مزار کے پہلو میں دفن کئے گئے (المنتظم ص ۸-۲۸۰) یه بات پایۂ ثبوت کو پہنچ جاتی ھے که آپ کا محل وفات نیشاپور ھونے کی وجه سے آپ کے وصال کی اطلاع لاھور میں سال مذکور کے کافی دیر بعد پہنچی ھوگی ، اور یہی وجه ھے که ھجویری نے اس کا تذکرہ صیغۂ ماضی بعید میں بایں الفاظ کیا ھے : ''و خداوند تعالیٰ حال و زبان ویرا از حشو محفوظ گردانیده بود'' پس ظاھر ھے که کشف المحجوب ۴٦۵ھ کے کافی مدت کے بعد ختم ھوئی ۔

## کشف المحجوب میں ابوالحسن سالبه کا ذکر اور ۴۷۴ھ

ابوالحسن سالبه بن ابراھیم جو صاحب خانقاہ تھے اور شیراز کے ایسے جلیل القدر مشایخ میں سے تھے ۔ بزرگان صوفیه اکثر ان کی خدمت میں حاضر ھوتے تھے (طبقات الصوفیه ھروی خطی ص ۴۴۵) چنانچه شیخ ابواسحق شہریار گازرونی بھی آپ کی زیارت کی غرض سے حاضر خدمت ھوئے (فردوس المرشدیه ص ۱۱۰) ھجویری نے شیخ موصوف کا ان الفاظ میں ذکر فرمایا ھے : ''شیخ الشیوخ ابوالفتح سالبه

افصح اللسان بود و شیخ ابوالفتح سالبه مر پدر را خلفی نیکو و امیدوار است'' (کشف المحجوب) ۔

پدر اور پسر کے اس ذکر سے ثابت ہوتا ہے کہ اس زمانے میں جب کشف المحجوب کا یہ حصہ زیر تحریر تھا شیخ ابوالفتح کے والد فوت ہو چکے تھے ' لیکن خود ابوالفتح بقید حیات تھے ۔

المنتظم (۸ ص - ۳۲۸) میں ابن جوزی اور نفحات (ص ۲۵۹) میں مولانا جامی کی توضیح کے مطابق ابوالحسن سالبہ نے سال ۴۷۳ھ میں وفات پائی ۔ پس اس سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ کشف المحجوب ۴۷۳ھ کے بعد ختم ہوئی اور ہجویری اس کے بعد بھی زندہ تھے اور اسی لئے آپ نے شیخ سالبہ کے ذکر کے متعلق زمانہ ماضی بعید کا صیغہ استعمال کیا ہے ۔

## کشف المحجوب میں ابو علی فارمدی اور سہلکی کا ذکر اور ۴۷۷ ہجری

متذکرہ بالا ثبوت کے علاوہ کشف المحجوب میں یہ سند بھی قابل ملاحظہ ہے کہ شیخ ہجویری اپنے زمانے کے بزرگان صوفیہ میں سے ایک بزرگ ابو علی فضل بن محمد فارمدی کا ذکر ''ابقاہ اللہ'' کے دعائیہ جملہ کے ساتھ فرماتے ہیں (ص ۲۱۱) ۔ فارمدی موصوف نے ۴۷۷ھ میں انتقال فرمایا اور ابوالقاسم قشیری کے سبط عبدالغافر بن اسمعیل (متولد ۴۵۱ھ متوفی نیشاپور ۵۲۹ھ) اور مولانا جامی کے قول کے مطابق فارمدی موصوف نے ۷۰ سال کی عمر پائی ۔ اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ شیخ ہجویری سنہ ۴۷۷ھ کے بعد بھی زندہ رہے اور آپ نے کشف المحجوب کی تکمیل ۴۷۷ھ کے بعد کی ہے ۔

اسی طرح کشف المحجوب (ص ۱۱۸) میں شیخ سہلکی کا ذکر آیا ہے کہ ''امام آن دیار بود و وی را خلقی نیکو بود'' شیخ سہلکی کا

سنه وفات بقول تاریخ الاسلام ذہبی (۴۷۷ھ) ہے ۔ اور صیغۂ ماضی بعید (بود) سے واضح ہے کہ (۴۷۷ھ) کے بعد بھی ہجویری زندہ تھے ۔

## ذکر شقانی و ۴۷۹ ہجری

حضرت ہجویری کے ایک اور مرشد اور استاد شیخ و امام اوحد ابوالعباس احمد بن محمد الاشقانی تھے جس کے بابت ان کے الفاظ یہ ہیں : ''مرا با وی انسی عظیم بود ویرا بر من شفقتی صادق و اندر بعض علوم استاد من بود'' (ص ۲۱۱ کشف المحجوب طبع سمرقند) ۔ شیخ اشقانی نے بقول ذہبی (تاریخ الاسلام) سنه ۴۷۹ھ میں وفات پائی ' اور صیغۂ بود سے ظاہر ہے کہ حضرت ہجویری ۴۷۹ھ کے بعد بھی بقید حیات تھے ۔

## خواجه عبداللہ انصاری کا ذکر اور ۴۸۱ ہجری

ایک نہایت قوی دلیل جو ہجویری رح کا ۴۸۱ھ کے بعد بھی زندہ رہنا ثابت کرتی ہے یہ ہے کہ کشف المحجوب میں ہرات کے ایک بڑے مشہور و معروف صوفی اور عارف شیخ السلام خواجه عبداللہ انصاری کا ذکر بھی آیا ہے ' اور جملہ مؤرخین کا اس بات پر اتفاق ہے کہ آپ کی وفات بمقام ہرات ۴۸۱ ہجری میں واقع ہوئی ۔

استاد علامہ محمد شفیع لاہوری کی لائبریری میں کشف المحجوب کا ایک قلمی نسخہ محررہ ۶۶۵ھ موجود ہے اس نسخے سے قدیم تر نسخہ آج تک نظر سے نہیں گذرا ۔ نسخۂ مذکور کے صفحہ ۱۷ پر یہ عبارت درج ہے ۔ ''پیر گفت یعنی خواجه عبداللہ انصاری رحمة اللہ علیه .........'' اور یہی عبارت لاہور کے مطبوعہ نسخے میں صفحہ ۱۹۳ پر اور سمرقند کے مطبوعہ نسخہ میں صفحہ ۳۱ پر بھی ''عبداللہ انصاری ہروی رحمة اللہ علیه'' درج ہے اور نسخہ مطبوعہ لینن گراڈ کے صفحہ ۲۸ پر متن میں پیر گفت (رض) ہے ' جس کا نسخہ

بدل ہے : خواجہ عبداللہ انصاری'' ۔

اب چونکہ ''رحمۃ اللہ علیہ'' اور ''رضی اللہ عنہ'' کے کلمات خاص طور پر متوفی لوگوں کے لئے ہی استعمال ہوتے ہیں ' اس لئے ظاہر ہے کہ اس زمانے میں جب کہ ابھی کشف المحجوب کی تحریر کا پہلا ہی مرحلہ تھا ' ہرات کے پیر موصوف شیخ الاسلام انتقال فرما چکے تھے اور لازمی طور پر وہ زمانہ ۴۸۱ ہجری کے بعد کا زمانہ تھا نہ کہ پیشتر کا اور اسی زمانے میں ہجویری رحمۃ اللہ علیہ لاہور میں بقید حیات تھے اور کشف المحجوب کے ابتدائی مضامین لکھ رہے تھے ۔

دونوں کتابوں یعنی کشف المحجوب اور طبقات الصوفیہ امالی خواجہ عبداللہ انصاری کا باہم مقابلہ کرنے سے یہ بھی واضح ہو جاتا ہے کہ طبقات الصوفیہ ہجویری تک نہیں پہنچی تھی ' اس لئے آپ نے انصاری کا قول مذکور ان کی دوسری کتابوں سے لیا ہوگا یا سنا ہوگا ۔ اور چونکہ طبقات الصوفیہ کو بھی انصاری کے مریدوں میں سے کسی نے ان کی وفات کے بعد لکھا ' جس کی تالیف کی تاریخ ۴۸۱ھ کے بعد ۵۰۰ ہجری تک پہنچتی ہے ' اس لیے معلوم ہوتا ہے ' کہ دونوں کتابیں طبقات اور کشف المحجوب ایک ہی زمانے میں تحت تحریر و تألیف تھیں ' اور یہی سبب ہے کہ طبقات ہجویری تک نہیں پہنچی تاکہ اس سے کسی طرح کا استفادہ یا اقتباس کیا جاسکتا ۔

اس لحاظ سے ہماری رائے یہی ہوسکتی ہے کہ کشف المحجوب کی تالیف کے مکمل ہونے کا زمانہ بھی ۴۸۱ھ سے ۵۰۰ تک ہوگا اور عارف ہجویری علیہ‌الرحمہ بھی اس زمانے میں لاہور میں حیات ہونگے ۔

## شیخ قسورہ گردیزی اور سال ۵۰۰ ہجری

ایک دوسری شخصیت جن کا ذکر کشف المحجوب میں آیا ہے وہ شیخ قصورہ بن محمد گردیزی ہیں جو رجال متاخرین صوفیہ کے بارے میں

(ص ۲۱۸ مطبوعہ لینن گراڈ) اس طرح فرماتے:

''و شیخ اوحد قسورہ بن محمد الجردیزی با اهل طریقت شفقتی تمام دارد و هر یک را بنزدیک وی حرمتی، هست و مشایخ را دیدہ است''

شیخ قسورہ کا اسم گرامی ان کے خاندان کے افراد کے قول کے مطابق جو ملتان میں مسکون ہیں شاہ علی قسور تھا اور موصوف شاہ یوسف گردیزی کے دادا تھے جن کا ذکر اخبار الاخیار (ص ۶۰ ' مطبوعۂ دھلی ۱۳۰۹ھ) میں آیا ہے۔ شیخ قسورہ کا مزار کابل کے جنوب صوبۂ پختیا میں بمقام گردیز معلوم و مشہور ہے۔ (ضمیمہ اوریئنٹل کالج میگزین لاھور فروری سنہ ۱۹۵۳ع)۔

شیخ قسور یا قسورہ جو بقول ھجویری شیخ اوحد اور مشفق کے ھمعصر تھے ' لازمی طور پر ۵۰۰ھ کے قریب غزنہ اور گردیز میں رھتے تھے اور شیخ الاسلام کے منصب پر فایز تھے۔ چنانچہ فخر مدبر مبارک شاہ نے حدود ۶۱۰ھ میں اپنی کتاب آداب الحرب و الشجاعہ میں ان کا ذکر کیا ہے جو برطانوی عجایب خانہ کے دو نسخوں میں سے ایک میں شیخ الاسلام قسور اور دوسرے میں قشور درج ہے ' اور فخر مدبر نے گردیز میں شیخ موصوف کی تربت اور کرامتوں کے بارے میں ایک حکایت بیان کی ہے (اقتباسات آداب الحرب و الشجاعہ ص ۴۸ طبع لاھور سنہ ۱۹۳۸ میلادی)۔ حکایت مذکور اس زمانے سے متعلق ہے ' جس زمانے میں ملک علاؤالدین غوری (جہانسوز) نے شہر غزنی کو تاراج کیا تھا ' اور سلطان بہرام شاہ غزنوی اپنی حکومت کے اعیان و ارکان کو همراہ لے کر ھندوستان بھاگ گیا تھا ' اس زمانے میں شیخ قسورہ فوت ھو چکے تھے اور ان کی تربت ان کے عقیدتمندوں کی زیارت گاہ تھی۔ چونکہ بہرام شاہ کی سلطنت کا زمانہ ۵۱۱ ھجری سے ۵۴۷ ھجری تک رھا ہے اور شہر غزنی کی بربادی ملک علاؤالدین جہانسوز کے ھاتھوں

۵۴۵ ھجری میں عمل میں آئی (افغانستان بعد از اسلام حبیبی (قلمی) و تاریخ عرب از سید میر علی ص ۳۳۰ عربی طبع مصر ۱۹۳۸ء دایرۃالمعارف اسلامی لیڈن ص ۲ - ۱۵۳ میں سال تخریب غـزنـه بدست جہانسوز ۵۴۴ھ/۱۱۴۹م ہے) ان امور سے یه نتیجه نکلتا ہے که شیخ الاسلام قسورہ گردیزی ۵۰۰ ھجری کے آغاز میں وفات پا چکے تھے - اس لئے کشف المحجوب کے مکمل ہونے کا زمانه بھی (۵۰۰ھ) کے بعد کا تعین نہیں کیا جا سکتا ، بلکه پانچویں صدی ھجری کے آخر زمانے میں ہونا چاھیے -

## حسین زندانی کے قصے اور مفتی لاھوری کے قول میں تضاد

حضرت علی ھجویری ھندوستان کے صوفیای قدیم میں بڑی شہرت کے مالک تھے ان کی وفات کے بعد بھی ان کی کتاب کشف المحجوب اور ان کی تربت اس فرقه کے افراد کے لئے موجب ایمان و عقیدت رھی ہے - شیخ علی محمود جاندار کے قلمی نسخے ''درر نظامی'' سے صاف ظاھر ھوتا ہے که حضرت نظام الدین اولیاء دھلوی متوفی ۷۲۵ھ فرمایا کرتے تھے : ''کشف المحجوب از تصنیف شیخ علی ھجویری است قدس الله روحه العزیز اگر کسی را پیری نباشد چون این کتاب را مطالعه کند او را پیدا شود و من این کتاب را بتمام مطالعه کرده ام (از نسخه قلمی درر نظامی مملوکه سید علیم الدین خادم درگاہ سلطان المشائخ دھلی بحواله تصوف اسلام ص ۵۲) -

حضرت نظام اولیاء رحـ نے جو ھجویری کے وصال کے دو سو سال بعد زندہ تھے لاھور میں حضرت ھجویری کی آمد کے متعلق اپنے ملفوظات میں ایک روایت بیان فرمائی ہے جس کو ان کے ایک دانشمند مرید امیر حسن علاء سجزی نے نقل کیا ہے : ''شیخ حسین زنجانی و شیخ علی ھجویری دونوں ایک ھی مرشد (ابوالفضل محمد بن حسن ختلی متوفی ۴۶۰ھ)

سے بیعت رکھتے تھے - شیخ حسین زنجانی عرصہ سے لاھور میں سکونت پذیر تھے - ایک روز شیخ علی ھجویری کو مرشد کا حکم ملا کہ لاھور میں سکونت اختیار کرو - عرض کیا کہ وھاں شیخ حسین پیشتر سے موجود ھیں، مکرر ارشاد ھوا کہ تم جاؤ - شیخ علی ھجویری نے تعمیل حکم کی، شب میں لاھور پہنچے، اسی شب میں شیخ حسین نے انتقال کیا (فوائد الفواد ص ۳۵) -

یہ روایت جس کی قدامت سات صدیوں سے کم نہیں اور جو فوایدالفواد میں شیخ نظام الدین اولیا سے بہ سند صحیح و ثقہ چلی آ رھی ھے، غالبا درست ھے، اور زنجانی اور ھجویری کے ھمعصر ھونے اور موخرالذکر کے جانشین ھونے کو ثابت کرتی ھے -

لیکن تعجب کی بات یہ ھے کہ مفتی غلام سرور نے اسی قول کو فوایدالفواد کے حوالے سے خزینۃ الاصفیا (۲ ص - ۲۳۲) میں بیان فرمایا ھے، لیکن اسی کتاب کی جلد دویم صفحہ ۲۵۰ پر حسین زنجانی کے حالات کی شرح میں (جس میں غلطی سے حسن چھپ گیا ھے) کہتے ھیں ''کہ وفاتش باقوال صحیحہ در سال ۶۰۰ ھجریست'' یعنی اقوال صحیحہ کی رو سے آپ کا سال وفات ۶۰۰ھ ھے -

لاھوری نے کلمات ''عارف حسین زنجانی'' سے ابجدی حساب کے مطابق زنجانی کا سال وفات ۶۰۰ھ بھی استخراج کیا ھے - اور ان کے اقوال میں یہ تضاد و تناقض موجود ھے -

بہر حال مفتی لاھوری کے اس سہو کی بنا پر ھم نظام الدین اولیاء کے اس پرانے قول کی کسی صورت میں بھی تردید نہیں کر سکتے، جب تک اس کے مقابلے میں کوئی دوسری قدیم تر اور معتبر سند موجود نہ ھو -

لیکن جس طرح سابقہ دلایل کی روشنی میں ھجویری کی تاریخ وفات ۴۶۵ھ کا درست ھونا ناقابل تسلیم ھے، اسی طرح ھمیں مفتی لاھوری کی

بیان کردہ تواریخ وفات قبول کرنے میں بھی جس کی کوئی سند پیش نہیں کی گئی احتیاط کرنا چاہئے ۔

## نتیجہ

آخر میں نتیجہ مختصر طور پر عرض ہے کہ علی ہجویری غزنوی علیہ الرحمہ نے لازمی طور پر ۴۸۱ ہجری اور ۵۰۰ ہجری کے درمیان وفات پائی ہوگی ۔

(فروری ۱۹۶۰ع)

# غازان خان خلیل و خواجه بهاء الدین نقشبند

زکی ولیدی طوغان

پروفسور بارتولد و دیگر مؤلفین که ''تاریخ آسیای مرکزی و آلوس چغتائی'' را بر رسی کرده اند پادشاهی بنام غازان سلطان بن یاور می شناسند که در ماوراء النهر در سالهای ۱۳۳۵ - ۱۳۴۷ حکومت می کرده - در تواریخ تیمور (نظام الدین شامی و شرف الدین یزدی، حافظ ابرو و ابن عرب شاه) نیز چنین است ولیکن ابن بطوطه در این سالها که ذکر شد از حکمرانی خلیل سلطان پسر یاور ذکر می کند که با علاء الملک خواند زاده ترمذی باهم مسافرتها بقسمتهای شمالی ترکستان کرده حتی اداره امور آلمالتیق و بش بالیق و موقارا فوروم را بدست گرفته است پروفسور بار تولد[1] که از نوشتهٔ ابن بطوطه مطلع بود عینیت غازان یا خلیل سلطان که در بخارا در سالهای ۷۴۲ - ۷۴۳ (۱۳۴۲ - ۱۳۴۲) بنام خلیـل الله سکه‌ها زده بود و فعلاً در موزه‌ها موجود است بطور قطع قبول نکرده - شایان حیرت این است که مؤلفین عصر تیموریها که به صفت استاد و پیر بهاءالدین نقشبند (که مؤسس طریقت نقشبندی است) ''از خلیـل'' بحث می‌کنند بنا بر روایت ایشـان این شخص ابتداءً در بخارا درکسوت درویشی زندگی کرده بعد از مدت دوازده سال سلطنت نموده و خواجه بهاءالدین مرید او، حین سلطنتش مقرب درگاه و به سمت مأمور خدمت او را پذیره شده است - عبدالرحمن جامی در ''نفحات الانس''[2]

---

(1) W. Barthold, 12 Vorlesungen uber die Geschichte der Turken Mittelasiens, Berlin, 1935, p. 206-207.

(۲) نفحات الانس چاپ نولکشور ۱۹۱۰م ص ۳۴۴ -

و علی ابن الحسین کاشفی در ''رشحات''[۱] و علی شیر نوائی در '' نسائم المحبه '' نام این سلطان را خلیل آتا نوشتند و علی شیر نوائی استاد بهاء الدین نقشبند را ''خلیل آتا قدس الله روحه'' تسمیه کرده ـ شخص دیگری از مشایخ یسوی بنام ''خواجه خلیل آتا رحمه الله'' بحث می کند فقط هر سه مؤلف حیات ''غازان خان ظالم را'' که از طرف امیر قزاغان (که امیر قارا و ناس و از قبیلهٔ میت بوده) کشته شده از همه تواریخ تیمور خوب دانسته اند و لیکن ازاینکه استاد و پیر بهاءالدین ''خلیل آتا'' همین ''غازان خان ظالم'' می باشد از عینیت این دو پادشاه بذهنشان نیز خطور نکرده ـ من در نوشتجات خودم در اینکه این دو حکمدار شخص واحدی هستند ادعا کرده با پیوستن و تقارب هر دو اسم این حکمدار را بنام ''غازان خان خلیل'' ذکر کرده ام[۲] نوشته بودم که امیر قزاغان مثل دیگر امرای آلوس چغتائی از طرفداران مفرط یاسای چنگیزی بوده و غازان خان که بصفت یک مسلمان متعصب بود امرائی که صادق به عنعنهٔ یاسا و ضعیف در اسلام بودند کشته و به همین جهت در تواریخ تیمور ' بنام ظالم ثبت شده ـ بعد ازانکه غازان خلیل از طرف امیر قازاغان و رفقایش در ۱۳۴۷ء کشته شده است اشخاصیکه در معیت غازان خان بصفت مأمور و از جمله خواجه بهاءالدین که مقرب دربارش بود کناره گیری کرده و در سلک صوفی‌گری وارد شده اند و خواجه بهاءالدین که در این تاریخها یعنی در عصر تیمور در حیات بود مورد پسند طرفداران امیر قازاغان نمی بود بهاءالدین مثل استادش امیر کلال ساخوری به تصوف و سماع و رقص چندان علاقه نداشت و شیخ شمس الدین کلال که استاد تیمور و پدرش بود بالعکس تماماً مجوزهٔ متصوفین ترک انتساب و مابین و ذکر جهر را پسند داشته خواجه

---

(۱) رشحات چاپ نولکشور ۱۹۱۲ ص ۵۵ ـ

(۲) '' مدخل تاریخ عمومی ترک'' (Umumt Turk Tarihine Girish) استانبول ۱۹۴۶ ص ۶۱-۶۳ ـ

بهاءالدین و شمس‌الدین منافرتی هم موجود بود[1] از مقالاتیکه نوشته بودم دوست مرحوم من استاد محمد شفیع مطلع و در دائرة المعارف اسلامیه اردو که بحث تیمور را مینوشتم ایضاح مسئلهٔ مربوط بغازان خان خلیل و خواجه بهاء الدین را از من خواسته بودند ـ

وقتیکه من از تطویل مقالهٔ تیمور صرف نظر کردم، استاد محمد شفیع فرمودند که باید که من دربارهٔ ''غازان خان خلیل و خواجه بهاء الدین نقشبند'' یک مقالهٔ مستقل بنویسم و این مقاله در اوریئنٹل کالج میگزین منتشر گردد ـ متأسفانه این امر ایشان را اکنون که استاد از میان رفته در نسخهٔ که بروح شان اتحاف میشود، میتوانم نشر بکنم : روح شان شاد باد :

دلائلی که بلاتردید عینیت غازان سلطان و امیر خلیل آتا را نشان می دهد بشرح زیرین است :

(۱) در ''کنزالانساب'' که در زمان شاه رخ بصفت تتمه به ''شعب پنجگانهٔ رشیدالدین تألیف شده بود و تفرعاتی دربارهٔ اجداد و احفاد تیمور دارد (پاریس، کتابخانهٔ ملی Anc. Fond Persen شماره ۶۷) ذکری بنام خلیل فرزند یاور درمیان نیست و بصفت سلطانی تنها از غازان سلطان بحث میشود و در این باره در سنهٔ ۷۳۵ھ خان شده، در ۷۴۷ھ امیر قازاغان او را کشته است نوشته شده و باز از ''چکو'' نام اسمی برده میشود که برادر نامبرده میباشد که او بصفت ''بهادر بود برادر غازان خان'' مسطور شده است ـ گرچه معین‌الدین نطنزی[1] خلف غازان خان بنام بیانقولی خان فرزند یاور نشان داده است غلط است ـ

---

(۱) رک : Z.V. Togan, Bugunku Turkili ve yakin tarihi, I استانبول ۱۹۴۲-۱۹۴۷ ص ۱۰۲-۱۰۳ ؛ و دروس تاریخ تیمور که در دانشگاه استانبول تدریس و تکثیر شده، نیز رک علی ابن حسین الکاشفی ص ۵۲ ـ

(۱) منتخب‌التواریخ معین‌الدین نطنزی طبع تهران ص ۱۱۳ در این اثر اکثراً وقایع مخلوط شده است ـ غازان خان سلطان فرزند چنگیز نشان داده شده است ـ ص ۱۱۶

در کنزالانساب و نظام الدین شامی و شرف الدین یزدی و حافظ ابرو این حکمدار بیانقولی (یا خود بو یا نقولی) بن سورغاتو بن دوا نوشته شده است - یعنی یاور که مسلمان بود در دوران حیات خود اکثراً بنجارایی‌ها متکی بوده فرزند حکمداری بغیر از غازان خان خلیل نداشته است - این ,, غازان سلطان ،، هم مثل ,, خلیل اتا ،، دوازده سال و در همان سالها سلطنت کرده یعنی هر دو شخصیت یکیست -

(۲) از طرف دیگر حافظ ابرو (نشر F. Tauer ص - ٦) دربارهٔ ,, غزان سلطان بن ییسور ،، مسافرت های شمالی ترکستان که ابن بطوطه به خلیل سلطان عطف کرده بود آنهم عیناً به غازان نسبت داده است - فقط درآنجا بجای بش بالیق ,,قارا خواجه،، و بجای قارا قوروم ,,دشت قبچاق،، نوشته شده، است چونکه در دشت قبچاق یعنی در قزاقستان معاصر قارا قوم هست - غازان خان خلیل بقاراقوروم موغولستان نرفته، او فقط بقاراقوروم رفته است که ,,بورسوقنک قاراقوروم،، گفته میشود در ,,حکایت اوغور خان،، رشید الدین هم ,, این اسم مذکور شده است گفتهٔ حافظ ابرو این است :

,, چون غزان سلطان قبل از زمان ولادت امیر صاحب‌قران (یعنی تیمور) در ممالک ماوراءالنهر بر سریر سلطنت متمکن گشت و مجموع بلاد ماوراءالنهر مایضاف و ینسب الیها از حدود قرا خواجه تا اقصای دشت قبچاق و نواحی خراسان تا حدود آب سند بدست گرفت و زمان حکومت او امتداد تمام یافت ،، -

توصیف حافظ ابرو در مورد تعصب اسلامی غازان خان یا روحیهٔ طرفداران امیر قازاغان که کشندهٔ نامبرده اند مطابق است - او می گوید :

,, غازان سلطان پادشاهی بغایت متکبر و جبار و متهور و قهار بود و بقلع خاندان های قدیم وجمع امرای بزرگ راغب و مولع بودی و از فرط سیاست و خشونت طبع و قساوت قلب که بر مزاج او مستولی

بود کسی را مجال عرض‌داشت و دادخواست ندادی هر چند قضیهٔ صعب واقع شدی هیچ کس را عرضهٔ آن نبود که پیش او عرضه دارد اگر دو کس بقضیهٔ یارغوسی پیش او زانو می زدند اکثر آنکه بکی و وقت بودی که هر دو را حکم کشتن می کرد و بر گناه اندک عقوبت بسیار می فرمود و زود در قهر می شد و دیر با رضا می آمد ـ مقصود آنکه معاش غازان سلطان نتیجهٔ آن داد که امراء و ارکان دولت را برو اعتماد نماند مجموع از افعال او متفرق شدند . . . چون بسیاری از امراء قصد او کردند ـ امیر قزاغن امراء و ارکان دولت را یک یک بخلوت می طلبید و صورت ماجرا بمعقول و منقول در خاطر ایشان می نشاند ـ اگر ما امروز باتفاق دفع او نکنیم او خود بتدریج یک یک را از میان بر می دارد ـ طریقت حزم و احتیاط آن است که متفق شویم و شر او را از سر خود دفع کنیم تا اکثری از امراء در دفع آن حادثه و رفع آن غایله با خود متفق گردانید بعد از آنکه امراء بر مخالفت غزان سلطان اتفاق کردند قول چنگیز خان را که رجوع باوامر و نواهی آن در امور ملک دولت سر نزد امراء مغول فرض عین و قرض دین است و معقول و منقول آنرا بمثابهٔ وحی منزل و معجزهٔ نبی مرسل دارند پیش آوردند وگفتند آن جمع عظیم و امر جسیم را پیشوائی باید که او از ارومهٔ سلطنت و دودمان دولت در ابهت و عدت پادشاهی فرزانه در ملابست امور شهریاری مردانه بود پادشاه زادهٔ می باید که ما خود را باو منسوب کنیم و بر سریر سروری و اریکهٔ خسروی نشانیم وکمر خدمت ببندیم تا کار ما بر اصل و بنیاد باشد و قضیهٔ ما از پیش بیرون رود ـ

در نتیجهٔ این استشاره‌ها نخستین بار دانشمند نام از احفاد اوگدائی قاآن را خواستند که خان اعلام کنند فقط در نتیجهٔ محاربات متعدده که با غازان خان بوقوع پیوست بیانقولی خان را احفاد چغتائی خان را خان اعلام کرده اند وبسببی که غازان سلطانی که حین محاربه پس از ابراز

شجاعت بی نظیر جان داد ـ طرفداران او اورا دوست خدا ''خلیل آتا'' تسمیه کرده از اولیا می‌شمردند از مشایخ بخارا امیر کلال و فرزندانش و خلفای او مثل بهاءالدین نقشبند غازان خان حکمدار حقیقی مسلمانان بحساب آوردند ـ در نظر تودهٔ خلق وابسته به این محیط خلیل آتا نمرده است ـ ابن بطوطه در سال ۱۳۳۲ء هنگام مسافرت از هندوستان بترکستان اخبار و روایات مربوط به سلتجی شدن و زندگی خلیل سلطان را به هرات شنیده باور کرده است ـ

(۳) دلیل سومین یک قطعه است از خواجه بهاءالدین که در مناقب استادش امیر کلال ساخوری مندرج است که عائد به مبادی حیات بهاءالدین است ـ در این اثر در پادشاهی که در مناقب خواجه نقشبند بهاءالدین باسم '' خلیل'' ذکر شده است فی الواقع بنام '' قضان سلطان ذکر گردیده است ـ از این مقوله استنباط می شود که مؤخراً مؤسس طریقت جدید بهاءالدین نقشبند در واقع در معیت غازان سلطان بوده و جلاد او شده ـ

نسخه‌ایکه من تا اکنون دیده ام در ترکیه در ایالت کوتاهیه در بخش قصبهٔ طاوشانلی در کتاب خانهٔ خصوصی زیتون اغلو به شمارهٔ ۱۶۹ موجود و در صفحات ۳۵ دربارهٔ بهاءالدین نقشبند و غازان خان این معلومات می آوریم :

(۳۳ب) ''خواجه بهاءالدین در پیش پادشاه قضان بجلادی مشغول می بوده اند روزی یک مردی را به تهمت گناهی گرفته بودند و به پیش پادشاه قضان سلطان حاضر گردانیدند و قضان سلطان بکشتن او حکم فرموده و خواجه او را بقصاص گاه حاضر آورده اند او را بنشانیده بر گردن او تیغ بر کشیده اند، صلوٰة فرستاده اند و شمشیر بر گردن مرد زده اند، شمشیر کار نکرده است بار سیوم خواجه در قهر گشته اند و بغیرت تمام شمشیر زده اند هم نبریده است ولی خواجه بهاءالدین واقف شده اند که هرگاه شمشیر می بر آورده اند لسان آدمی جنبیده است

بعد از آن خواجه فرموده اند که بعزت خدای که جان همه مخلوقات در قبضۀ قدرت اوست بما بگوی که تو چه می خوانی شمشیر بر تو کار نمیکند آن مرد گفت که من هیچ نمی گویم و لیکن دست در دامن شیخ خود زده‌ام، شیخ خود را شفیع آرم و بخدای تعالی در میگریزم - بعد ازان خواجه بهاءالدین گفته اند که شیخ تو کیست آن مرد گفت که شیخ من حضرت امیر کلال اند علیه الرحمه، خواجه بهاءالدین نیز نشنوده بودند حضرت امیر کلال را، چون این حال را مشاهده کردند شمشیر از دست بینداختند و روی بحضرت امیر کلال آوردند و گفتند که چون مرا همچنین دولت روی مینماید چرا باید که در خدمت اینچنین مردی باشم و بدین کار مشغول باشم - کسی که مرید خود را در زیر شمشیر نگاه میدارد و از کرم و عنایت خداوندی هیچ عجیب و غریب نباشد بیت ؎

مردان خدا خدا نباشند لیکن ز خدا جدا نباشند

و یقین بدانید هیچ کاری بی امر خدای تعالی کفایت نمیشود چنانکه اگر تار موی است بی فرمان او کنده نمیشود و سبب آمدن خواجه بهاءالدین بود این که ایشان بحضرت امیر علیه الرحمه آمدند و دست در دامن دولت امیر زدند و از مردان راه خدای تعالی گشتند -

در این روایات از یک طرف غازان خان خلیل را که به مشایخ بخارا تکیه کرده و از طرف دیگر امیر قازاغان را با امرائیکه مثل اجداد تیمور که مفتون یاسا و عنعنۀ چنگیزی بودند و در سالهای ۱۳۴۰ - ۱۳۴۷ء در محاربات شدید می که در عرض سه سال با اوردوهای بزرگ بظهور پیوسته معلومات کافی بدست میاید -[1]

در الوس چغتائی بین قبایل چنگیزیان که اسلامیت را قبول کرده اند اختلافاتی بوجود آمد که این دین را بچه شکلی بایستی قبول بکنند و به چه نحوی با یاسا بپیوستن کنند عین اختلاف بین ایلخانی‌ها و آلتون

---

(۱) حافظ ابرو نشر Tauer ص ۷ - ۸ -

او ردو نیز موجود بود فقط اختلافی که در الوس چغتائی جاری بود سخت تر بود و نشان میدهد که در نتیجهٔ این اختلاف دور امیر قازاغان متکی به یاسا و بعداً دور تیمور بوقوع پیوست ـ

در این احوال و وضع مشروح بمأمورین حکمدار مقتول مانند خواجه بهاءالدین نقشبند که مقرب و جلاد غازان سلطان بود را بی دیگر غیر از کنار کشیدن و توقف در اساتیق و تبلیغات در لباس و کسوت دین و تصوف نموده است مع مافیه تشویقات خواجه بهاءالدین بسبب شدت مجلوبیت سکنهٔ بخارا بغازان سلطان که اینجا بنام خلیل آتا معروف بود خاصه درمیان عشرت یاوریان که مرکز شان در بخارا بوده تدریجاً موفق شده است و در زمان نبیره‌های تیمور و خواجه عبدالله احرار سمرقنـدی باوج تعالی رسید که ایشان الغ بک حاکم سمرقند را که طرفدار مفرط یاسای چنگیزی بود کشته اند ـ

(مئی و اگست ۱۹۶۳ ع)

# خزائن مخطوطات

## کتاب خانہ ریاست کپورتھلہ

(پروفیسر ڈاکٹر مولوی) محمد شفیع

گذشتہ ایسٹر میں اس کتاب خانہ کو خان بہادر دیوان عبدالحمید صاحب، سی۔ آئی۔ ای، او۔ بی۔ ای بیرسٹر ایٹ لاء، وزیر اعظم ریاست کپورتھلہ کی عنایت سے دیکھنے کا اتفاق ہوا۔ وقت کی قلت کی وجہ سے ہر ایک کتاب کو دیکھنا ناممکن تھا، مگر جس قدر کتابیں دیکھی جا سکیں ان کا اجمالی تذکرہ ذیل میں درج کیا جاتا ہے۔

لائبریرین کے رجسٹر کے مطابق اسی کتاب خانہ میں ۱۵۰۰ کتابیں ہیں۔ جن میں مطبوعات اور مخطوطات فارسی و عربی و سنسکرت و گورمکھی بھی شامل ہیں۔ مخطوطات کی تعداد مجھ کو ۶۳۹ بتائی گئی۔ ان میں سے ۲۸۷ فارسی کتابوں کا حال ایک مطبوعہ انگریزی فہرست میں موجود ہے جو ریاست نے مرتب کرا کر ۱۹۲۱ع میں لاہور میں طبع کرائی۔ مگر اوپر کے بیان سے ظاہر ہے کہ یہ فہرست تمام فارسی مخطوطات کتاب خانہ پر شامل نہیں ہے۔

ہم پہلے ان اہم مخطوطات کا ذکر کریں گے جو فہرست مطبوعہ میں شامل نہیں۔ پھر ان مخطوطات کا جو فہرست بالا میں شامل ہیں[1]۔ مگر ان کے متعلق ہمیں کچھ کہنا[2] ہے۔ اس کے بعد بعض فرامین کا جو کتاب

(۱) ہم یہ نہیں کہہ سکتے کہ اس قسم کے تمام اہم مخطوطات کا ذکر یہاں موجود ہے اور کوئی قابل ذکر کتاب کتاب خانے میں نہیں ہے۔ اس لائبریری کو بالاستیعاب دیکھنے کے لئے اس سے زیادہ وقت درکار تھا جتنا ہم کو ملا۔

(۲) اس سلسلہ میں ہم نے ان دس کتابوں کا ذکر نہیں کیا جن کا حال انڈین ہسٹاریکل ریکارڈ کمیشن کے اجلاس لاہور کی رپورٹ مطبوعۂ کلکتہ ۱۹۲۶ع میں ہم اس سے پہلے لکھ چکے ہیں۔

خانه میں محفوظ هیں اور آخر میں بعض نوادر مطبوعات کا حال بھی لکھیں گے۔ جو اس لائبریری میں پہلی مرتبه هماری نظر سے گذرے ۔

(۱)

## وہ مخطوطات جن کا مذکور فهرست مطبوعه میں نہیں هوا

## (ا) فارسی

۱۔ **مجموعه رسائل** ۔ تقطیع ۱۲"×۱/۲ ۱۷" - ورق ۱۳۳ - سطور ۱۹ سوائے آخری رساله کے جو نستعلیق میں ہے ۔ باقی مجموعه نسخ میں ہے ۔ اس مجموعه میں ۱۵ نادر رساله هیں جو ۱۱۶۰ ھ میں بخشی الممالک نواب سید صلابت خان کے لئے محمد کاظم بن محمد قاسم نے نقل کئے اصل ان کا کتاب خانه بادشاهی سے هاتھ آیا تھا ۔ چنانچه یه سب امور کاتب نے اس مجموعه کے آخر میں اس طرح سے درج کئے هیں :

> تمام شد این جنگ که دران پانزده رساله عدیم الوجود است و از خزانه عالی و کتب خانهٔ بادشاهی بدست آمده حسب الامر نواب عالیجاه رصد بند، مجستی (کذا) کشا ، زمین نشین آسمان پیما۔ نیر آسمان بهروزی غره ناصیهٔ فیروزی، سپهر جناب، صبح جبین، بهرام کمان، اسد تمکین، عطارد فطرت، خورشید رای .... الامیر الاجل الاکرم، ماحی الکفر والظلم، بالسیف والقلم المؤئد من الله المنان امیرالامرائے هندوستان بخشی الممالک نواب سید صلابت خان دام اقباله بتاریخ دوازدهم شهر محرم الحرام ۱۱۶۰ ھ بندهٔ خاکسار الآثم محمد کاظم بن محمد قاسم تحریر نمود ۔

حاشیه پر ہے: مقابله شد باتفاق مبشر خان صاحب در شهر شعبان ۱۱۶۱ ھ در شاهجهان آباد ۔

شروع میں ایک صفحه پر تمام رسائل کی فهرست دی ہے ۔ تفصیل ان رسائل کی یه ہے:

(۱) اختیارات[1] العلائیه فی اختیارات السماویه، از امام فخرالدین رازی (المتوفی ۶۰۶ھ) ۔

دیباچه میں مؤلف نے لکھا ہے که امیرالمؤمنین تکش برهان (کذا) (شاہ خوارزم) کو نہضت و حرکت کے وقت اختیارات نجومی کا خیال ہوتا تھا اس لئے مجھے اس کتاب کی تألیف کا خیال آیا ۔ میں نے اس کو استادوں کی کتابوں سے مرتب کیا ہے ۔ مثلاً کتب بطلیموس، ابو معشر بلخی، عمر بن فرخان طبری، عبدالجلیل[2] سنجری، محمد بن ایوب طبری، کوشیار بن لبان جبلی، سهم بن بشیر وغیرهم سے ۔

اس کتاب میں دو مقالے ہیں ۔ مقاله اول در کلیات (نه فصل) ۔ مقام دوم در جزئیات (اس میں فہرست اختیارات جزئیه ہے) مؤلف نے لکھا ہے که اس فن میں ایسی مہذب و مؤجز کتاب نہیں لکھی گئی ، اس لئے که قدما اس فن پر بے نظم و ترتیب باتیں لکھ گئے ہیں ۔ یه که اس نے مکررات حذف کرکے صرف حاصل سخن بیان کیا ہے، آغاز رساله : قال الاستاذ العلامة فخرالمله .... محمد بن عمر الرازی .... ثنایی منتهامر حضرت کبریائی خدائی را الخ

حاجی خلیفه نے لکھا ہے که اس مختصر فارسی رساله کا عربی میں بھی ترجمه ہوا ۔

ورق ۲۳ــ(۲) هدایت النجوم تالیف ناصرالدین حیدر بن محمد شیرازی

آغاز رساله ۔ شکرو سپاس خدای را که منزه است ذات او از ادراک عقول عقلا الخ

---

(۱) حاجی خلیفه ج ۱ ص ۵۶ پر اس کتاب کا نام الاحکام العلائیه فی الاعلام السماویه دیا ہے اور صفحه ۶۵ پر اس کو الاختیارات العلائیه المسماة بالاحکام العلائیه بھی کہا ہے اور یه بھی لکھا ہے که یه کتاب بنام علاؤالدین محمد بن خوارزم شاه لکھی گئی اس لئے اختیارات العلائیه اس کا نام ہے مگر تکش جو اس نسخه میں ہے وه علاؤالدین کے باپ کا نام ہے جو ۵۶۸ع سے ۵۹۶ع تک حکمران رہا ۔

(۲) حاجی خلیفه نے علم اختیارات کے مصنفین میں "احمد بن عبدالجلیل سنجری" کا نام لکھا ہے مگر سهم بن بشیر نہیں دیا ۔ (دیکھو ج ۱ ص ۶۵)

ورق ۱۴۔(۳) رسالہ ادوار از بو علی سینا
آغاز رسالہ: این رسالہ ایست در بیان ادوار از قول شیخ الرئیس نور اللہ ضریحہ بدانکہ منجانرا وضعے است الخ

ورق ۴۴ - (۴) رسالہ در علم حساب از مولانا حسن تونی ' اس میں ابتدائی چار قاعدے حساب کے درج ہیں - طرز وہی ہے جو رسالہ طوسی (نمبر ۱۱۲) کی ہے -

ورق ۴۹ - (۵) رسالہ قواعد چند در معرفتی ہر حرکتی و قوسی و دائرہ و خطی و نقطۂ کہ منجان برآن عمل کنند۔ از ابو جعفر محمد بن ایوب المحاسب الطبری ' اس میں مصطلحات نجوم مثل تعدیل شمس' درجہ طلوع عرض بلد وغیرہ کی تعریفیں درج ہیں -
آغاز رسالہ - امابعد این قاعدہ چند است در معرفت ہر حرکتی الخ

ورق ۴۹ - (۶) رسالہ معرفت اسم اعظم - یعنی ختم جلجلوت ''کہ جزو اعظمش ہمیں نقش اسم اعظم است''

اس کا مؤلف محمد کہتا ہے کہ میں نے اپنے مرشد سید ابراہیم قادری بغدادی کے حکم سے آخر ذی الحجہ ۱۰۳۰ع میں ختم دعائے جلجلوت پڑھنا شروع کیا تھا - سات راتوں میں ختم کیا - اب اس کا حال شائع کرتا ہوں ' ہر ہر رات میں جو کچھ مؤلف نے دیکھا - اس کی کیفیت درج کی ہے - دعائے جلجلوت بھی دی ہے - جو عربی اشعار میں ہے - اس کا آغاز اس مصرع سے ہے : بدات باسم اللہ و روحی بہ اہتدت - عربی و فارسی میں اسم اعظم کے متعلق کچھ دلچسپ باتیں بھی درج ہیں - مثلاً ایک عنوان ہے : فی بیان اشکال التی فیہا اسم اعظم و ہذا صفتہا -

☆ ┌┬┐ ┌ ااا ه ۶

اور اشعار میں ان کو یوں ظاہر کیا ہے :

ثلث عصّی صفّفت بعد خاتم علی رأسہا مثل السہام المقوّم

و میمٌ طمیسٌ ابترٌ ثمّ سلّمٌ　الی کلّ مسئولٍ و لیس بُسلّم
و اربعـة شبـه الاناملِ صففت　توق بہا کل المکارم تسلم
و هـاء شقیق ثم واو منکّسٌ　کانبوب حجّام ولیس بمحجم
فیا حامل الاسم الـذی جل قـدره　وقیت به الآفات جمعاً یسلم (کذا)

اوپر لکھا جا چکا ہے کہ یہ جنگ ۱۱۶۰ع میں نقل ہوا - مگر رسالہ اسم اعظم میں دو جگہ ۱۲۳۰ع کا ذکر آیا ہے - معلوم ہوتا ہے کہ یہ رسالہ بعد میں کسی نے خالی اوراق اور حاشیہ پر نقل کیا چنانچہ ابتدائی فہرست میں بھی یہ رسالہ درج نہیں ہے -

ورق ۵۲ - (۷) رسالہ در علم مساحت - اس میں مبادیات مساحت درج ہیں - مثلث وغیرہ سطوح کے رقبے نکالنے کا طریقہ بتایا ہے -

ورق ۶۰ (۸) رسالہ سی باب در معرفت اسطرلاب - (دیکھو فہرست کپور تھلہ نمبر ۲۸۳) -

آغاز رسالہ - بدانکہ بزبان یونانی ترازو را اسطر گویند الخ

ورق ۶۳ - (۹) رسالہ مسمی بہ بیست باب در اسطرلاب - از نصیر الدین طوسی آغاز رسالہ الحمداللہ و صلوۃ علی محمد و آلہ اجمعین این مختصریست در معرفت اسطرلاب الخ - یہاں حاشیہ پر ایک چھوٹا سا اقتباس دیا ہے جس کو ابتدائی فہرست میں یوں لکھا ہے : جزوی از کتاب نہایتہ الادراک فی درایۃ الافلاک -

ورق ۷۳ - (۱۰) رسالہ عناصر و کائنات الجو - از رشیدالدین[1] محمد مسعود المسعودی اس دلچسپ رسالہ میں ایک مقدمہ اور ۱۳ باب ہیں - علم آثار علوی سے اس میں بحث کی گئی ہے - عنوان ہای ابواب اس قسم کے ہیں -

در سبب پدید آمدن ابر، ـــــ شناختن و پدید آمدن رعد و برق ـــــ

---

(۱) بظاہر یہ وہی شخص ہے جس نے ہیئت میں جہان دانش لکھی ہے - وہ ساتویں صدی ہجری کا آدمی ہے - (دیکھو ضمیمہ فہرست ریو نمبر ۱۵۳)

پدید آمدن باران، در سبب پدید آمدن برف، —— پدید آمدن نخیچه —— پدید آمدن قوس و قزح، —— خرمن ماه —— صاعقه ها و کواکب منقضه، —— بادها —— زلزله —— چشمہای آب، —— معدنیات لعل و فیروزه و یاقوت و بلور و زر و سیم و مس و قلعی و آہن و سرب و خارصینی -

جس شخص کے نام پر یہ کتاب لکھی گئی اس کے نام کی بجائے دو جگہ پر لفظ 'فلاں' لکھ دیا ہے اور نام نہیں دیا ہے -

آغاز رسالہ: منت خدای راکه مبدءعقول و ارواح است و هست کننده اجسام الخ

ورق ۸۳ - (۱۱) رسالہ شناخت جواهر معدنی و کانی موسوم به جواهر نامه، اس میں الماس، یاقوت، مروارید، عنبر، مرجان، مشک اور بلور کا بیان ہے -

آغاز رسالہ: چنیں مشہور است که الماس که درمیان مردم منتشر است الخ -

ورق - (۱۲) کتاب جامع الحساب از خواجہ نصیر الدین طوسی - تین مقالوں میں ہے - ہر مقالہ میں چند فصلیں ہیں - اس میں تضعیف، تنصیف، جمع تفریق، ضرب، قسمت، جذر، کعب، استخراج ضلع مال - حساب کسر[۱] اور عمل جدول ستین و حساب جمل (برای منجمان) سے بحث ہے - غرض حساب کی ابتدائی باتیں اس میں ہیں -

آغاز رسالہ: این مختصریست در علم حساب هند که جهت دوستی تالیف کرده می شود مشتمل برسه مقاله الخ

---

(۱) کسر کے لکھنے کا طریق اس رسالہ میں قابل ذکر ہے - $\frac{۱}{۲}$ کو یوں لکھا ہے $\frac{۱}{۲}$ اور $\frac{۵}{۱۱}$ کو اسی طریق پر یوں: ۸ ۵ ۵

ورق ۱۰۷ - (۱۳) رسالہ دیگر در علم حساب از نصیرطوسی - یہ رسالہ ایک ورق سے بھی کم ہے - اس میں ضرب سے بحث کی ہے -
۱×۱ اور ۱۰×۱۰ اور ۱۰۰×۱۰۰ اور ۱۰×۱۰۰ کا قاعدہ بتایا ہے -

آغاز رسالہ : بدانکہ انواع حساب چہاراست احاد و عشرات و مآت و الوف ، بعد ازین مراتب مکرر می شود الخ

ورق ۱۰۸ - (۱۴) رسالہ کبیر در علم تکسیر ، اس میں علم حروف سے بحث کی ہے اور محبت ، دشمنی وغیرہ کے لئے تعویذات بنانے کے طریقے اور اصول بتائے ہیں -

آغاز رسالہ : الحمد لولیہ والصلوۃ علی نبیہ ، امابعد برضمیر منیر ارباب الباب الخ

ورق ۱۱۶ - (۱۵) کتاب اختیارات بیہقی المسمی بجوامع احکام النجوم ، اس میں اختیارات نجومی دس فصل میں دئے ہیں - مؤلف نے اپنا نام اور نسب شروع میں یوں دیا ہے : ابوالحسن علی[1] بن ابی القاسم زید بن امیرک (اس نسب کو ذوالشہاد تین خزیمہ بن ثابت تک پہنچایا ہے) مصنف نے اپنی تصنیفات میں کتب ذیل کو شمار کیا ہے : و شاح[2] دمیۃ القصر در اختیارات اشعار اہل عصر (تتمۂ دمیۃ ابوالحسن علی بن الحسن الباخرزی المتوفی ۴۶۱ھ اطعمۃ المرضی ، شرح مقامات حریری ، مجامع الامثال، معرفۃ الکرہ و ذوات الحلق والاصطرلاب وغیرہ وغیرہ مگر معجم یاقوت میں بیہقی کی تصنیفات کی فہرست قریباً دو صفحوں پر دی ہے -

---

(۱) علی بن زید بیہقی کا مفصل حال معجم الادباء یاقوت میں دیکھو - نیز انسائیکلوپیڈیا آف اسلام میں Barthold کے سامنے معجم نہیں ہے اس لئے اس کے متعدد بیانات قابل ترمیم ہیں -

(۲) حاجی خلیفہ (ج ۲ ص ۶۳۴) پر اس کا پورا نام و شاح دمیۃ القصر و لقاح روضۃ العصر دیا ہے -

آغاز کتاب : نسب مصنف این کتاب چنین مذکور است الخ . . . .
پھر دیباچه کے بعد اصل کتاب[1] کا آغاز یوں ھے : الحمد لله رب العالمین و الصلوة علی من استطی غوارب الرسالة و اعقل مناکب الهدایه من الضلالة الخ

۲- **اخبار لدھیانہ** - (در دو جلد) [جلد اول ورق ۳۴۸ ، تقطیع ۱۰"×۵½" سطور ۱۳؛ جلد دوم ورق ۱۷۹، سطور ۱۵]

**جلد اول** - دیباچه میں تمہید کے بعد 'کنور سنگھ وکیل ' نے لکھا ھے - که ابتدائی عملداری انگریزی میں چھاؤنی لدھیانه میں ' تاریخ اخبار ' جاری نه تھا انگریزی خط میں اخبار آتا جو منتخب انگریزوں کے پاس لدھیانه میں پہنچتا - وہ پڑھتے اور مضمون مخفی رھتا - پھر سر کلاڈ مارٹین ویڈ نے اجرائے اخبار کی ضرورت محسوس کی اور ' وکلایان ' حاضر باش لدھیانه کے پاس اوراق اخبار هفته هفته کے بعد پھونچانے کا طریقہ جاری کیا - مہتمم اخبار ھے - ماھوار قیمت کے ان وکلا سے پاتا - " سردار نہال سنگھ آلھو واله " (یعنی راجه صاحب کپور تھله) کو اخبار ھردیار کے پڑھنے کا شوق تھا - اس لئے حکم ھوا که اخبارات مذکور کی نقل نویسی کروں اور سال کے بعد کتاب مرتب کرکے حضور میں حاضر کروں -

غرض جلد اول میں ۱٦ پوس ۱۸۹٦ (= ۲۸ دسمبر ۱۸۳۹ع سے ۲۰ پوس ۱۸۹۷ (= اول ماہ جنوری ۱۸۴۱ع) تک کے انگریزی اخبارات کا فارسی ترجمه درج ھے اور جلد دوم میں جنوری ۱۸۴۱ع سے اگست ۱۸۴۱ع تک کا - پہلی جلد کنور سنگھ " وکیل حاضر باش کچہری لدھیانه " نے اپنے قلم سے لکھی ھے " - و بعض چیز ھا بدستخط گوجر مل نواسه که هر وقت حاضر بخدمت بابا صاحب باتفاق خواندن و نوشتن می ماند " -

دوسری جلد کے شروع میں بھی ایک دیباچه مثل جلد اول کے ھے -

---

(۱) اس کا نسخه کیمبرج یونیورسٹی لائبریری میں ہے -

اوپر کا مضمون اس میں مکرر درج کرکے لکھا ہے کہ جلد اول مہاراجہ صاحب کی خدمت میں پیش ہوئی اور پسند آئی اور وکیل " بخشش شاہانہ " سے سرفراز ہوا ۔ اب یہ جلد حضور میں گذرانی ہے، وکیل مذکور مطبوعہ اوراق اخبار کو بجنسہ نقل کرتا رہا ہے ۔ چنانچہ ایک جگہ یہ بھی لکھ دیا ہے "در مطبع امریکن پریس واقع لودھانہ برای مالک و افسر اخبار مطبوع شد" اور دوسری جگہ "در مطبع لاله پشوری مل لودھانہ برای مالک و افسر اخبار مطبوع شد" خاتمہ پر لکھا ہے : درین وقت از بتاریخ ۲۷ ماہ اگست ۱۸۴۱ع چھاپہ خانہ لودیانہ بحسب الحکم صاحبان عالیشان موقوف و مسدود گردید لہذا نوشتن اخبار برکتاب هذاهم موقوف شد بشرط اجرای چھاپہ اخبار بیشتر نقول زاید بود فقط ۔

اصل اخبار میں اس قسم کی سرخیاں ہیں " خبر والی لاہور " " خبر قلات " " خبرسردار دوست محمد " در بیان حال بد زنان هندوستان " خبر لودھیانہ " وغیرہ وغیرہ ۔

**۳۔ مکتوبات منیری ۔** تقطیع ۸"×۵"، اوراق کا شمار نہ ہو سکا، سطور ۱۷، خط بہار، کتابت جمعہ ۱۱ محرم ۱۰۲۹ھ کو شاہ جہانگیر کے عہد میں ختم ہوئی ۔ مالک کتاب نے اپنا نام سکندر ولد شیخ عبدالوهاب بن عبدالرزاق بن شیخ چندن اولیاء بن شیخ احمد حاجی الحرمین چشتی خلیفہ مخدوم شیخ نور قطب عالم ساکن مصاد پور دیا ہے ۔ ورق اول پر ' ملتفت خاں بندہ شاہ عالمگیر' کی مہر ثبت ہے اور لکھا ہے کہ "اوائل شہر شعبان المعظم ۱۱۰۸ھ داخل کتاب خانہ شد" ۔

دیباچہ نگار " شمس الدین حاکم چوسہ' نے لکھا ہے کہ یہ (سو) مکتوب مجھ کو شہور ۷۴۹ھ میں بہار سے لکھے گئے ۔ ان میں میرے مرشد نے مجھے مختلف مسائل سلوک سمجھائے ہیں ۔ (شیخ شرف الدین احمد بن منیری کا انتقال ۷۸۲ھ میں ہوا) ۔

**۴۔ تذکرۂ دولت شاہ سمرقندی۔** (تصنیف ۸۹۲ھ) یہ نسخہ ۹۹۹ھ میں نقل ھوا۔ کاتب کا نام درج نہیں۔ تحریر صاف ھے مگر خوشخط نہیں۔

**۵۔ مناجات و ظفر نامہ۔** پادشاہ پادشاھان پادشاہ دھم (یعنی گورو گوبند سنگھ)۔ یہ ۱۸۷۲ء/۱۹۲۸ بکرمی میں پنڈت راجہ رام کول عرف طوطہ نے لاھور میں لکھا۔

مناجات کا عنوان ھے: مناجات بابا نانک دی، پوری پہلی کا آغاز ھے لائق آنست و سزاوار ھمانست الخ فارسی میں بحر طویل کی طرز میں ھے۔ کہیں کہیں پنجابی کی آمیزش ھے۔

ظفر نامہ کے شروع میں پنجابی یا ھندی کی سات سطریں ھیں۔ پھر فارسی نظم مگر پنجابی آمیز۔ عنوان اول ھے "آغاز حکایتان" بعض عنوان آخر کتاب سے:

۸۔ شاہ عجم و ھر دو پسران او ۹۔ شاہ فرنگ و بچہ گوھرنگا۔
۱۰۔ شاہ مازندران و پسر او ۱۱۔ شاہ کالنجر و شیر شاہ ھند۔
۱۲۔ رحیم افغان و بانوی او۔

حکایت اول میں اورنگ زیب کا ذکر یوں کیا ھے:

خوشش (کذا) شاہ شاھان اورنگ زیب
چہ چالاک دست است و چابک رکیب
چہ حسن الجالست (کذا) و روشن ضمیر
خداوند ملک است و صاحب امیر
کہ تدبیر دانش بتدبیر تیغ
خداوند دیگ و خداوند تیغ وغیرہ وغیرہ

مناجات کے شروع میں گورو نانک صاحب بھائی بالا و مردانا کی تصویر دی ھے اور ظفرنامہ کے شروع میں دسویں گرو کی۔

**۶۔ قصہ ابومسلم۔** یہ اس ضخیم کتاب کا اچھا نسخہ ھے۔ صفحہ اول پر متعدد عرض دیدہ ھیں (اس کتاب کا حال دیکھو براؤن کی

سپلیمنٹری هینڈلسٹ صفحه ۱۵۸ پر) -

۷- **عجائب الحکایات** - یه نسخه شاهان اوده کے کتاب خانـه سے آیا ہے -

۸- **قصه سهر پرور** - نمبر ۷ و نمبر ۸ کو تفصیل سے دیکھنے کا موقعه نه ملا -

## (ب) عربی

۹- **رساله اثبات الواجب** - [اوراق ۲۳۶، تقطیع "۷ × "۴/۱"۳" سطور ۱۷، عنوان شنجرفی، خط نسخ، تحریر ۹۹۴ھ].

اس نسخه میں دو رساله هیں - آغاز رساله اول : نحمدک علی آلائک یا واجب الوجـود و نشکرک علی نعائـک الخ آغاز رساله دوم : اثبات الواجب من الکلام و مفتتح الرساله لدی الاعلام الخ -

صفحـه اول پر لـکها ہے : شرح اثبـات از ملا جلال و رساله ملا ابوالحسن کاشی، حاجی خلیفه (ج ۱ : ص ۵۳۸) نے ملا جلال دوانی کے دو رساله اس نام کے گنے هیں قدیمه اور جدیده - ان میں سے کسی کا بھی آغاز ان الفاظ سے نہیں ہے جو اوپر درج ہوئے هیں - نه ان حواشی اور تعلیقات اور شروح کا جن کا پته حاجی نے دیا ہے - پہلے رساله کے آخر میں مولوی غلام محمد خان غلامی (سابق وزیر اعظم کپور تهله) کا ایک نوٹ ہے که یه کتاب انہوں نے چوده روپیه میں اپنے لڑکے مبارک علی خان کے لئے خریدی - اس نوٹ کی تاریخ ۲ سرطان سمت ۱۸۹۸ ہے -

۱۰- **الحیل فی الحرکات** [ورق ۲۳۸، تقطیع "۲/۱"۱۵ × "۹، خط نستعلیق جلی، اشکال رنگین، تاریخ کتابت درج نہیں مگر تیرهویں صدی کی تحریر هوگی] اس کتاب میں ایک مقدمه اور ۱۶ انواع هیں - مؤلف کا نام ہے ''الشیخ رئیس الاعمال بدیع الزمان ابـوبـکر المعز بن اسمعیل بن الزراز الجوزی'' اس نے لکھا ہے که ''اسباب الحیل فی الحرکات'' پر میں نے متعدد کتابیں قدما اور متاخرین کی دیکھ کر یه کتاب لکھی اور اس کو

ابوالفتح محمود[1] بن قرا ارسلان زعیم دیار بکر کے نام پر معنون کیا - میں اس کے باپ اور بھائی کے پاس، سنہ ۵۷۰ھ سے لے کر ۲۵ برس تک ملازم رہا - کتاب میں نام درج نہیں ہے - باعتبار مضمون اوپر کا نام لکھا گیا - مقدمہ میں ہے کہ اس میں پچاس شکلیں بھی درج ہیں - خلیفہ وقت کا نام الناصرالدین اللہ ابوالعباس احمد دیا ہے - خلیفہ ناصر ۵۷۵ھ سے ۶۲۲ھ تک حکمران تھا -

آغاز کتاب : الحمدللہ المبدع صنعہ فی السمائیات المودع حکمتہ فی ارضیات الخ (اس نسخہ میں اغلاط بہت ہیں) -

## (ج) ترکی

ذیل کی دو کتابوں کا سرسری سا ذکر فہرست کپور تھلہ کے دیباچہ میں ہے -)

**۱۱- تاریخ گلشن خلفا** [ورق ۳۵۴ ' تقطیع ۲/۱ ۱۱"×۷" سطور ۲۱ ' خط نسخ] عثمانی ترکی میں یہ وہ مشہور تاریخ بغداد ہے جو ایس ایچ-لونگ راگ کی کتاب (Four Centuries of Modern Iraq) کے دو ترکی ماخذ میں سے ایک ہے - کتاب کے قریباً ایک ثلث میں بنائے بغداد سے سقوط بغداد (۱۲۵۸ع) تک کے حالات ہیں - پھر بعد کی حکومتوں کا حال دیا ہے جو بغداد میں قائم ہوئیں - قریباً نصف آخر میں بغداد کے عثمانی تصرف میں آنے کے بعد سے قریباً ۱۱۲۰ھ تک کی تاریخ ہے - کاتب نے آخر میں عربی میں لکھا ہے کہ یہ نسخہ بروز جمعہ ۲۶ شعبان ۱۲۳۰ھ کو بصرہ میں ختم ہوا - کاتب کا نام سید عبدالوہاب سید بدر آغا ہے اور یہ نسخہ اس نے بحکم ''مصاحب الوزیر المحترم عمر پاشا'' لکھا ہے - عمدہ نسخہ ہے -

---

(۱) محمود ارتقیۂ دیار بکر میں سے تھا - ان ترکمانوں کو سلاطین سلجوق کی طرف سے حصن کیفا کی حکومت ملی ہوئی تھی - محمود (جس کو لین پول نے نصیرالدین محمود) لکھا ہے ۵۹۷ھ سے ۶۱۹ھ تک حکمران رہا - لین پول ص ۱۶۸ -

آغاز کتاب : بسم‌اللہ الرحمٰن الرحیم - مطلع انوار کلام قدیم الخ -

۱۲- ایک رسالہ چغتائی ترکی میں بھی موجود ہے جو جلی حروف میں خوشخط لکھا ہے - اس میں سواد کم ہے - نام اس کا مجھے نہیں ملا - اس میں اورنگ زیب کی فتوحات دکن کے سلسلے میں بعض قلاع دکن کی تسخیر کی تاریخیں دی ہیں نور چند فتح نامے ہیں جو حاکم ماوراءالنہر سلطان روم وغیرہ کو بھیجے گئے ہیں - مصنف کا نام بظاہر نذیر محمد عبدالعزیز خاقی ہے -

## (د) اردو

**۱۳- شاہنامہ اردو** یہ نسخہ شیخ ہدایت‌اللہ جالندھری نے ساگھ ۱۸۹۵ میں لکھا -

## (۲)

بعض ایسے مخطوطات جو فہرست کپور تھلہ میں درج ہیں - مگر ان کا حال درست یا مکمل درج نہیں ہوا - (اسمائے کتب بہ ترتیب فہرست مذکور درج ہیں) -

**۱۴- آئین اکبری** (فہرست[1] ۱۰) اس نسخہ میں حواشی بکثرت درج ہیں جو عمل صالح ، تحفۃالہند ، دبستان ، کتب لغت وغیرہا سے ماخوذ ہیں - اس میں دو رنگین تصویریں بھی ہیں - خط صاف اور خوشنما ہے - بظاہر بارھویں صدی کی تحریر ہے - تقطیع درج کرتے وقت صاحب فہرست نے محرر سطح کی پیائش دی ہے نہ سارے صفحہ کی[2] -

**۱۵- محمد نامہ** (فہرست ۳۱) خاصہ اچھا نسخہ ہے ، ذیل کی عبارت جو آخر کتاب میں درج ہے - دلچسپی سے خالی نہیں -

---

(۱) یہ نمبر فہرست کپورتھلہ کے ہیں -

(۲) بعض اور مخطوطات کے حال میں بھی محرر سطح کی پیائش درج کی گئی ہے گو بہت جگہوں پر پورے صفحہ کی پیائش دی گئی ہے لیکن بغیر کتاب دیکھنے کے کسی نسخہ کی نسبت فہرست کو دیکھ کر یہ کہنا مشکل ہے کہ پورے صفحہ کی پیائش ہے یا محرر سطح کی -

نسخۂ انشاء این تواریخ محمدی موسوم به محمد نامه مقاله سلطنت شاه سکندر بارگاه محمد شاه بن ابراهیم عادل شاه فرمانروائے دکن تصنیف محمد ظہور پسر مولوی ظہوری بتاریخ ۲۳ ربیع‌الثانی ۲۳ شاه عالم بروز سیوم واقعه ذوالفقارالدوله میرزا نجف خاں بہادر که بخشی الممالک و مختار مہام سلطنت و وزارت بود از دست فقیر ٹیکچند کاتیمه بہٹ ناگر پانی پتی که تخلص حقیر می کرد صورت اتمام پذیرفت۔

۱۹- **تاریخ فرحت الناظرین** (فہرست نمبر ۳۸) فہرست میں لکھا ہے که یه محمد شاه کے عہد کی تاریخ ہے۔ لیکن یه درست نہیں اس لئے که کتاب مقدمه ۳ مقالہ اور خاتمہ پر مشتمل ہے۔ اور مضامین ذیل ان میں درج ہیں۔

مقدمہ: در بیان نخستین چیزیکہ خلعت خلقت پوشیده و احوال جان و بنی‌الجان و ریاست ابلیس۔

مقاله اولی۔ در احوال انبیا . . . . . و غزوات سرور انبیا و خلفاء راشدین وائمه هدی۔

مقاله ثانیه۔ در ذکر سلاطین هند از بدو ریاست هند بن حام بن نوح عم تاسلطنت صاحب‌قران گورگان۔

مقاله ثالثه۔ در ذکر احوال اولاد صاحب‌قران تاخلیفۂ زمان۔

خاتمه۔ در ذکر احوال مشائخ کرام و علماء عظام و خاندان وزیر اعظم خلیفه زمان۔

مؤلف کتاب محمد اسلم بن محمد حفیظ الفرسروری[1] (یعنی پسروری) الانصاری نے دیباچه میں لکھا ہے که جن دنوں وه لکھنؤ میں طالب علم تھا اس کو خیال آیا که انبیا وائمہ وبادشاهان اسلام و علمائے کرام هندوستان کے حالات لکھے جب وه ۱۱۸۲ھ میں تعلیم سے فارغ هوا تو

(۱) ریو ص ۱۲۲ پر یه نام غلط درج ہے۔

فیض آباد میں ''ناظم جنگ مدبر الملک رفیع الدولہ موسیٰ[1] جنتیل'' سے ملاقات ہوئی۔ اس نے کہا کہ شجاع الدولہ کو کتب تواریخ کے مطالعہ کا شوق ہے۔ تم ''احوال انبیا و بادشاہان ہند و مشائخ عظام'' لکھو۔ چنانچہ مؤلف نے مختلف تاریخی کتابوں کو جمع کر کے کتاب مرتب کی اور ۱۱۸۴ھ میں اس کا دیباچہ شجاع الدولہ کے نام پر لکھا اور تحفۂ مجلس وزیر مذکور کیا۔ مؤلف نے اپنے ماخذیہ گنے ہیں! تاریخ بہمنی، تاج المآثر، ترجمہ یمینی، فیروز شاہی، تاریخ نظام الدین بخشی۔ مرآۃ العالم، فرشتۂ الفی، حبیب السیر، روضۃ الصفا، طبری، تیمور نامہ، ظفر نامہ، واقعات بابری و ہمایونی و اکبری، اکبر نامہ، جہانگیر نامہ، شاہ جہان نامہ، تاریخ فرخ سیری، تاریخ قبجاق خانی، تاریخ خافی خان کہ لغایہ سنہ ۱۵ محمد شاہ حسب استدعای نظام الملک ترتیب یافتہ منظومہ محمد شاہی، تاریخ نادری، تاریخ احمد ابدالی وغیرہ۔

اس نسخہ میں وفات شاہ عالم بہادر شاہ اول (یعنی ۱۱۲۴ھ) تک کے واقعات درج ہیں اور محمد شاہ کا سن جلوس ۱۱۳۱ھ ہے۔

**۱۷۔ تاریخ خان جہانی و مخزن الافغانی** (فہرست نمبر ۳۶) مؤلف فہرست نے لکھا ہے۔ یہ نسخہ مؤلف کے اپنے قلم کی تحریر معلوم ہوتا ہے اس لئے کہ آخر نسخہ[2] میں لکھا ہے '' تسوید ابن بالیق (تالیف) و تحریر اواخر (کذا) تصحیح این تاریخ بخط شکستہ بستہ کمترین متصدی جمع اضعف عباداللہ نعمت اللہ .... دربلدہ (کذا) فاخرہ معمورہ برہانپوررحمیت

---

(۱) کرنیل جوزف جنتیل (Jean-Baptiste Joseph Gentil) ۱۱۶۵ھ میں وارد ہند ہوا اور شجاع الدولہ کی ملازمت میں داخل ہو کر ۱۱۷۵ھ سے فیض آباد میں مقیم ہوا اور بہت قابلیت کے ساتھ شجاع الدولہ کی فوجوں کی نظم و تربیت میں حصہ لیا۔ جب شجاع الدولہ ۱۱۸۸ھ میں مر گیا تو اس سے تھوڑا ہی عرصہ بعد کرنیل موصوف اپنے وطن کو لوٹا جہاں وہ کمال عسرت کی حالت میں ۱۷۹۹ع میں فوت ہوا۔ (ریو ص ۸۲۳)

(۲) یہ عبارت جو فہرست کپورتھلہ میں درست نقل نہیں ہوئی آخر نسخہ میں نہیں ہے بلکہ آخر سے ۳۳ ورق ادھر ہے۔

عن ۔۔۔ (الآفات) و الحادثات بوقوع انجامید، مگر یہ عبارت اصل نسخہ سے یہاں درج کی گئی ہے اور لکھنے میں اس قدر مسخ کی گئی ہے کہ ناممکن ہے کہ نعمت اللہ اس کو اس طرح سے لکھتا ۔ اس کے علاوہ مختلف حصے کتاب کے بدیہی طور پر مختلف خطوں میں لکھے گئے ہیں ۔ پھر آخر کتاب میں صاف لکھا ہے : العبد بھگوانداس ساکن قصبہ ھابری؟ (کذا) بخط مختلف تحریر یافت، اور اس سے ذرا اوپر ''بندہ راجکرن سیہتہ ساکن کیتھل'' نے لکھا ہے کہ ۱۰۶۸ھ میں اس نے (یہ حصہ کتاب) تحریر کیا ۔

**۱۸۔ قصۂ بابری ۔** (فہرست نمبر ۴۰)، فہرست کپور تھلہ میں یہ لکھا ہے کہ اس میں بابر کا مختصر حال دیا ہے ۔ اور ۶۴ تا ۶۹ پر حسن بن صباح کا حال ہے یہ مرزا عبدالرحیم کے واقعات بابری سے بالکل الگ چیز ہے اور مصنف نا معلوم ہے ۔

مگر در حقیقت یہ کوئی مستقل رسالہ نہیں ہے بلکہ اس میں حبیب السیر سے بابر اور حسن کے حالات نقل کئے گئے ہیں[1] ۔ دیکھو حبیب السیر طبع بمبئی ۱۸۵۷ع ج ۳ : ۳ ص ۲۷۰ بعد اور ج ۴ ص ۶۹ بعد ۔

**۱۹۔ ہفت اقلیم** (فہرست نمبر ۴۹)، امین احمد رازی کی کتاب کا معمولی سانسخہ ۔

**۲۰۔ احوال صوبجات** (فہرست نمبر ۵۲) کتاب کے آخر میں ہے ''دستور العمل پادشاھی ۲۲ صوبہ و دیگر احوالات راجہائے ہندو قہرو پاندو و بادشاھان غوری و لودی افغان وغیرہ'' لودھانہ میں نقل ہوئی ۔ ''از دفتر کہنہ نقل گرفتہ تحریر یافت[2]'' اس قسم کا مواد بھولا ناتھ کی

---

(۱) اصل کی بعض فصلیں جو بظاھر غیر متعلق تھیں وہ ناقل نے حذف کر دی ہیں ۔

(۲) اس کتاب کی آخری سرخی دلچسپ ہے اس کو یہاں نقل کیا جاتا ہے :
انتخاب خصلت اسعار ممالک محروسہ کہ از بیاض خلد مکان (یعنی اورنگ زیب)
(باقی اگلے صفحہ پر)

تحفة الہند[۳] کے باب دوم میں بھی ہے - مگر وہاں ۲۱ صوبوں کا مذکور ہے -

**۲۱- حديقة الحقيقه** (فہرست نمبر ۷۹)، بہت خوش قلم نسخہ ہے ۱۰۸۶ھ میں شاہ جہان آباد میں نقل ہوا (مگر دیکھو فہرست کپورتھله) -

**۲۲- ديوان انورى** (فہرست نمبر ۶۳)، اس نسخه کے آخر میں تاریخ کتابت ۱۱۱۶ھ دی ہے اور وہی صاحب فہرست نے درج کی ہے - مگر کاغذ خط وغیرہ سے معلوم ہوتا تھا کہ نسخہ اس سے پہلے کا ہے - چنانچه بغور دیکھنے پر معلوم ہوا کہ ۱۰۱۶ تاریخ کتابت تھی، صفر کو ایک بنا دیا گیا - گو یہ کہنا دشوار ہے کہ اس تصحیف سے مقصود کیا تھا - کاتب محمد صالح بن یوسف الحاجی،

**۲۳- منطق الطير** (فہرست نمبر ۸۰) اس نفیس نسخه سے پہلے دو صفحه لاجورد و طلا منقش ہیں اور لوحوں کے کتابے کوفی خط میں ہیں - پہلا ورق ضائع ہو گیا تھا غالباً دسویں صدی میں نیا لگایا گیا - اس کے علاوہ چھ تصویریں بھی اس نسخه میں ہیں - کتاب کے عنوانوں کو مجوف لکھ کر مطلا کیا گیا ہے -

---

نقل گرفته بموجب تحقیق دانایان بادشاهی سررشته نوشته شد -

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مدبران | شجاعان | علمایان (کذا) | دور اندیشان | کوته اندیشان |
| ایران | توران | بخارا | خراسان | بلخ |
| غر (شیر ؟) دلاں | عاشقان | عاشقان | با (نا ؟) برادران | دروغگویان |
| کابل | لاهور | ملتان | پنجاب | سهرند |
| چودریان | بخیلان | خوبرویان | حاسدان | ظالمان |
| تهانیسر | سانه | نارنول | اجمیر | فرنگ |
| سخنان (کذا) | راست گویان | | طامغان | رندان |
| روم | سدر (بیدر ؟) | | متهرا | اکبرآباد |
| نیک (تنگ ؟) چشمان | طلسمان (کذا) | | بهادران | بد معاهدان |
| ماوراءالنهر | بنگال | | پورب | کشمیر |
| بداندیشان | جنگجویان | | احمقان | متعدان |
| دکهن | پٹنه | | کورسی | قندهار |

(۳) اس کا نسخه پنجاب یونیورسٹی لائبریری میں ہے -

**۴۴۔ مثنوی معنوی** (فہرست نمبر ۸۶) کتاب کے آخر میں کاتب نے یوں لکھا ہے۔

بامر خواجه حاجی محمد باندی[1] علی یـد شیخ در الله کشمیر فی یوم اربع و عشرین شہر جمیدالثانی فی سـنه الف و تسعون و ثلث من الہجرة (۱۰۹۳ھ) حاصل یہ کہ یہ نسخہ ۱۰۹۳ھ میں لکھا گیا۔ آخری سطور کے حاشیہ پر لکھا ہے: تاریخ شرح مثنوی ' اس کے بعد شعر دئے ہیں جن میں آخری مصرع تاریخ کا یہ ہے: 'طرفہ شرح مثنوی جانفزا' صاحب فہرست کپور تھلہ نے اس مصرعے کو غلطی سے تاریخ م کتابت سمجھ کر لکھ دیا ہے۔ کہ یہ نسخہ مثنوی ۱۰۴۰ھ کی تحریر ہے۔

**۴۵۔ المغنی** (فہرست نمبر ۹۲) اس شرح کا ایک جز برٹش میوزیم میں ہے (دیکھو ریو ص ۵۹۱) مؤلف نے دیباچہ میں لکھا ہے کہ اس نے شیخ عبداللطیف کی فرہنگ اور چند شروح ۱۱۰۰ھ میں دیکھے مگر شروح سے مقصود طالبان حاصل نہیں ہوتا تھا۔ اس لئے اس نے یہ شرح لکھی۔ اور اس میں ان اعتراضات کا بھی جواب دیا ہے جو شیخ عبداللطیف کے کلام پر ہوئے ہیں اور محاکمہ کیا ہے۔ معنی لغات و ابیات کے لئے فرہنگ عبداللطیف اور رشیدی کو استعمال کیا ہے اور مصطلحات کے لئے عبدالرزاق کاشی کی مصطلحات کو کاتب: خواجه عباداللہ الحسنی الحسی (الحسینی؟) البخاری۔ شروع میں مولوی غلام محمد[2] خان غلامی کا نوٹ محررہ ۱۰ صفر ۱۲۵۸ھ ہے کہ انہوں نے یہ نسخہ ۲۱ پول (روپیہ) کو خرید کر شامل کتاب خانہ کیا "برخورداران مبارک علی خان و

---

(۱) اس نسخہ کے صفحہ اول پر یہ نوٹ ہے: از اموال خواجه حاجی محمد باندی [بانڈی ؟] مرحوم بحصہ بندہ محمد کاظم باندی شد۔

(۲) ان کا پہلے بھی ذکر آ چکا ہے۔ متعدد کتابیں ان کے کتاب خانہ کی اس لائبریری میں موجود ہیں۔ مولانا راجہ نہال سنگھ والی کپورتھلہ کے وزیر تھے۔ جب مہاراجہ رنجیت سنگھ کے بعد سکھ انگریزوں سے لڑے ہیں تو کپورتھلہ کی فوج نے سرکشی کرکے ان کو قتل کیا کیونکہ یہ انگریزوں کے ساتھ جنگ کرنے کے مخالف تھے۔ ان کی قبر کپورتھلہ کے ایک باغ میں اب بھی موجود ہے۔

سلامت علی خان،، کو خدا اس سے منتفع کرے۔

**۴۵۔ خلاصہ مثنوی** (فہرست نمبر ۹۳) یہ نسخہ خاصہ اچھا ہے اس پر تاریخ درج نہیں ہے۔ مگر دسویں صدی کے آخر یا گیارھویں صدی کے ابتدا کی تحریر معلوم ہوتی ہے۔

**۴۶۔ دیوان شمس تبریز** (فہرست نمبر ۹۷؟) یہ دیوان کا عمدہ نسخہ جو آخر سے قدرے ناقص ہے۔ خط نسخ میں لکھا ہے نہ کہ نستعلیق میں، جیسا کہ فہرست میں بظاہر اسی نسخہ کی نسبت لکھا ہے۔

**۴۷۔ بحر الفراست** (فہرست نمبر ۱۲۳) دیوان حافظ کی شرح ہے شارح[1] کا نام ،، عبیداللہ المعروف بہ عبداللہ الخویشگی الچشتی ہے۔ جو فہرست میں ٹھیک درج ہے۔ اس کا تخلص عبیدی ہے جیسا کہ دیباچہ سے معلوم ہوتا ہے جس میں شاھجہان بادشاد کی مدح نثر و نظم میں کی گئی ہے۔ کتاب کا پورا نام اس نے یوں دیا ہے: بحر فراسۃاللافظ فی شرح دیوان حافظ۔ دیباچہ میں شارح لکھتا ہے کہ اس نے سوائے دیوان حافظ کے اور کوئی کتاب نہیں دیکھی جو چاشنی مجاز و حقیقت رکھتی ہو۔ خواجہ حافظ نے میانہ روی کرکے فرس ھمت میدان توسط میں دوڑایا ہے شارح اس دیوان کی تدریس میں مشغول رھتا تھا اور ان ابیات کی جو بظاھر مخالف قانون شرح ھیں شارح حسب اندیشہ خود تاویلات کیا کرتا تھا۔ سامعین نے ایک دن جمع ہو کر اس سے درخواست کی کہ ان فوائد کو وہ قلمبند کرے۔ مگر بسبب مطالعہ علوم معقولات کے اس کو فرصت نہ تھی، اس لئے ان کے مسئلوں کے حصول میں تأخیر واھال ہوئی لیکن ان کا اصرار آخر غالب آیا اور اس نے یہ شرح لکھی۔

اس نسخہ میں مکمل دیوان کی شرح ہے۔ شروع میں چونکہ اصطلاحات کی تشریح بہت آئی ہے اس لئے کلام زیادہ مفصل ہے مگر بتدریج مجمل ہوتا گیا ہے۔ آخری متن جس کی شرح اس نے کی ہے یہ ہے:

---

(۱) اس شخص کا مفصل حال کسی آیندہ نمبر میں دیا جائے گا۔

گفتم این بحث اهل دنیا چیست
گفت بیهوده قیل و قالی چند
گفتم این چیست گفته های خیام(!)
گفت پندیست حسب حالی چند

آخر میں شارح نے کہا ہے کہ یہ شرح ایک طویل مدت میں ختم ہوئی کیونکہ تحصیل علوم سے فراغت پا کر اس نے جلد اول (تا ردیف ش) کو عہد شاہجہانی میں قصور میں مکمل کیا ۔ لیکن حوادث روزگار سے اسباب تحریر میں تفرقہ واقع ہوا ۔ حتیٰ کہ اس نے بیجاپور کو سفر کیا اور دوسری جلد وہاں ''در عین تردد'' ختم کی ۔ پھر لکھتا ہے ''امید واثق.... آنست کہ خلاصۃ البحر قدیم و جدید و جامع البحرین فی زوایہ النہرین را تحریر نماید و نکات تصوف و حکایق و لطایف و سایر علوم را کما ینبغی مبین سازد'' ۔

یہ نسخہ سانون سمت ۸۷ میں کسی نے ''سوداگر ہندوستانی'' سے ۲۵ پول (روپیہ) میں خریدا ۔

**۲۸۔ دیوان قاسم انوار** بظاہر فہرست میں اس کا نمبر ۱۲۸ ہے مگر وہاں اس نسخہ کے اوراق ۱۲۲ دئے ہیں اور سطور ۱۲ اور تقطیع ۵"×۳" ۔ حالانکہ اس نسخہ میں کل ۳۶ ورق ہیں اور سطور ۱۵ اور تقطیع لکھی ہوئی سطح کی بیشک ۷"×۳" ہے، مگر پورے صفحہ کی تقطیع ۹½"×۶" ہے ۔ اس کتاب خانہ میں دیوان قاسم کے دو نسخہ ہیں ایک وہ جس کو فہرست میں نمبر ۱۲۷ لکھا ہے اور ایک یہ ۔ لائبریرین بھی کہتا ہے کہ یہ نسخہ نمبر ۱۲۸ ہے ۔ بہرحال اس نسخہ کا حال ہم تفصیل سے لکھتے ہیں ۔

اس نسخہ میں کل ۳۶ ورق ہیں ۔ پہلے ۲۲ ورق پر دیوان ہے اور آخری ۱۴ ورق پر نثر کے کچھ رسائل ۔

(۱) دیوان کے پہلے صفحہ پر کسی نے لکھا ہے: الجز اول من الکلام

حضرت شاہ قاسم انوار بخط ملا ظہر چہار و نیم جز دست کم (کذا) ۔ مگر کتاب میں کاتب کا نام نہیں ہے ۔ ملا اظہر میر علی تبریزی موجد نستعلیق کا شاگرد ہے اور امیر تیمور کا معاصر ہے ۔ شاہ قاسم انوار ۷۵۷ھ میں پیدا ہوئے اور ۸۳۷ھ میں فوت ہوئے ۔ پس ممکن ہے کہ یہ کتابت ملا اظہر کی ہو ۔ یہ نسخہ چھوٹے حروف کے نستعلیق میں لکھا ہوا ہے ۔ حیرانی کی بات ہے کہ دیوان قاسم انوار کا جو نسخہ کپورتھلہ اور پنجاب یونیورسٹی میں ہے ، اس میں وہ اشعار نہیں ہیں جو اس دیوان میں ہیں ۔ قاسم یا قاسمی کا مشہور دیوان ضخیم ہے اور یہ مختصر، دیوان مشہور کا انداز کلام بھی مجھے مختلف نظر آتا ہے ۔ مگر اس نسخہ میں قاسم انوار کئی جگہ اور قاسم ایک جگہ تخلص میں آیا ہے گو ہر نظم میں تخلص موجود نہیں ۔ پھر ایک مرثیہ میں ۸۲۸ھ کا ذکر ہے ۔ جس سے ظاہر ہے کہ شاعر کا زمانہ قاسم انوار ہی کا زمانہ ہے ۔ مضامین صوفیانہ اور حکیمانہ ہیں ۔ مگر کئی اشعار سے معلوم ہوتا ہے کہ شاعر مذہباً شیعہ ہے ۔ عشق کی تعریف میں متعدد مکمل نظمیں اس دیوان میں ہیں ۔

اس نسخہ میں چند قصائد ، ایک ترجیع بند (۷ بند کا) ، چند مرثیے کچھ رباعیاں اور غزلیات تھوڑی سی ہیں جو بہ ترتیب تہجی مرتب ہیں ۔ پہلے قصیدے کی ابتدا اس مصرع سے ہے :

وجود از عشق شد پیدا زہی عشق جہان آرا

ایک قصیدہ کا عنوان ہے : فی مدح سید الاولین والآخرین حسین الاخلاق (؟) علیہ الصلوٰۃ والتسلیم اور اس میں ہے :

حسین علی قبلۂ اولیاء بصورت ولی و بمعنی خدا

ایک اور جگہ ہے :

بگویم کہ این جملہ اوصاف کیست حسین علی سید اتقیا

بعض اشعار جن میں نام آیا ہے :

بحمد الله که این ساعت برآمد سکۂ دولت
بنام قاسم انوار آمنا و صدقنا

قطب زمانہ قاسم انوار معرفت جام جہاں نماست علی رغم ہرحسود
بار دیگر ناگہان بر عشق تافت لمعۂ از قاسم انوار حسن
حل این عقدہ مگر قاسم انوار کند نقطۂ دائرۂ ذات محیط اسما

ترجیع بند کا ٹیپ کا بیت :

این جہان سایۂ حقیقت تست شاہراہ یقین طریقت تست

ایک نظم ہے : المرثیہ فی التاریخ :

شاہ معنی کمال دین محمود کان احسان کریم پاک نژاد
ہشصد و بیست و ہفت از ہجرت رفت ازین عرصۂ خراب آباد
نہم ماہ روزہ شد پنہان اختر سعد و آفتاب سداد

ایک اور نظم فی المرثیہ ہے، یعنی :

ای دل میان آتش ہجران چگونۂ وی جان ز درد فرقت جانان چگونۂ

(یہ پانچ شعر ہیں مقطع نہیں ہے) ایک اور مرثیہ کا پہلا شعر ہے :

آن راحت جان ما کجا شد آن سرور وان ما کجا شد

دو رباعیات :

امروز توئی قاسم انوار وجود گفت ترا جملۂ اسرار وجود
از عرش مجید تا ثری بندۂ تست وز نشأۃ تو تمام شد کار وجود
موجود حقیقی بجز انسان نبود بر ہر فہمی این سخن آسان نبود
یکجرعہ ازین شراب نابت ندہند تاخلق و خدا پیش تو یکسان نبود

اور ایسے ہی خیالات کا اظہار ایک اور نظم میں ہے - جس میں یہ شعر ہے :

نحن اقرب گفت یعنی قطرہ و دریا یکیست
عاشق و معشوق و ساقی مستی و صہبا یکیست

ایک غزل ہے :

عاشقی چیست ترک خود کردن  بی جہت گشتن و عدم بودن
سجده کردن بـه پیش هر ذره  دوست را در همه عیان دیدن

ایک اور غزل میں یه شعر ھے :

مطرب بزن ترانـه و ساقی بیار جام
خونش حلال باد که گفتست می حرام ؟

شاعر کے مذھبی خیالات اوپر کے بعض اشعار سے معلوم ھوتے ھیں ۔ یه اشعار بھی اس کے معتقدات پر روشنی ڈالتے ھیں :

صـد هزاران لعنت حق باد بر اولاد هنـد
چون خدا فرمود سید از یهود و هنـد بود (؟)

ایک مصرع ھے ع

حبذا جان و دلی کز حب حیدر زنده شد

دیوان قاسم کے نسخه عام ھیں ۔ ھم نے ایشیاٹک سوسائٹی بنگال ، بانکی پور انڈیا آفس ، برٹش میوزیم ، برلن وغیرہ کے نسخوں کا حال ان کی فہرستوں میں دیکھا ۔ ان سے یه نسخه مختلف معلوم ھوتا ھے ممکن ھے که صاحب دیوان مشہور قاسم انوار ھی ھوں اور گویا کلام ان کا جو اس قدیم نسخه میں ھے ، غزلیات کے مشہور دیوان میں نہیں آیا ۔ گو مجھے اس میں شک ھے ۔

(۳) اسی نسخه کے منثور رسالے : پہلا رساله کا نام محبت نامه ھے اس میں ۸ ورق ھیں ۔ آغاز رساله یوں ھوا ھے :

الحمدلله رب العلمین و الصلواة علی خیر خلقه محمد و آله اجمعین اما بعد این کلمه چندست در بیان مراتب محبت . . . . بنام زبدۂ انام خلاصۂ ایام امیر غیاث[1] الدوله والدین بیت

---

(۱) بظاهر یه امیر غیاث الدین ابوالفتح شاه ملک بہادر مدفون مشهد ہے جس کو ۸۱۵ھ میں شاه رخ نے فتح خوارزم کے لئے بھیجا اور وہ بعد فتح وهاں چند سال تک گورنر رها ۔

علی بگوی و برستی که دین و دنیا را
تفاخرست بنامش چه جای القاب ست

.... این رساله که موسوست بمحبت نامه مشتمل ست بر مقدمه و خاتمهٔ مقدمه در بیان مناسبت که سبب محبت است۔

فصل اول : در تعریف محبت و حقیقت آن۔

فصل دوم : در بیان محبت حق مر بنده را۔

فصل سوم : در بیان محبت بندهٔ مر حق را۔

خاتمه : در بیان نتیجهٔ محبت۔

آخری چھ ورق پر دو اور چھوٹے چھوٹے رسالہ ھیں جن کا نام درج نہیں متن کے ورق اول پر لکھا ھے : بابت خرید بلدہ پتنہ کہ بتاریخ ۲۸ شہر جمید الاول ۱۰۷۹ھ بمعرفت محمد صالح اند جانی بسرکار خریدہ شد۔ اس پر ایک مہر بھی تھی جو مٹی ھوئی ھے۔ کتاب کا حوضہ قدیم طریق پر مختلف رنگ کا ھے۔

**۲۹۔ یوسف و زلیخا۔** (فہرست نمبر ۱۳۱) مؤلف فہرست نے لکھا ھے کہ یہ نسخہ محمد صالح کنبو کی تحریر ھے۔ لیکن ہم کو اس نسخہ میں کہیں محمد صالح کا نام نہیں ملا۔ کاتب کا نام آخر میں درج نہیں ھے۔ تقطیع اور سطور مطابق فہرست' البتہ تعداد اوراق ۱۷۲ ھے نہ ۱۶۹۔

**۳۰۔ دیوان اھلی۔** (فہرست نمبر ۱۴۱) فہرست میں لکھا ھے کہ یہ نسخہ ۹۴۲ھ کی تحریر ھے جو اھلی کا سن وفات ھے اور یہ کہ کاتب "کوئی ایرانی" ھے۔ لیکن سن تحریر صاف ۹۶۲ھ درج ھے اور کاتب نے اپنا نام شاہ محمود لکھا ھے کیا یہ شاہ محمود نیشا پوری شاگرد سلطان علی مشہدی تو نہیں ؟ ریو نے شاہ محمود کا سن وفات "نواح ۹۶۰ھ" دیا ھے۔

کاغذ اعلیٰ۔ سرلوح خوب۔

**۳۱- کلیات فیضی -** (فہرست نمبر ۱۴۶) اس نفیس نسخه کے متعلق یه بات قابل ذکر ہے که یه نسخه مرزا ابوالحسن آصف خان کے کتاب خانه میں تھا - چنانچه اس نے لکھا ہے :

الله اکبر از بابت پیشکش خواجه محمد ناصر خانوی اخوی خواجه محمد قاسم

احقر الله ابوالحسن

اس کے نیچے لکھا ہے قیمت لعه مہر اور مہر لگائی ہے جس میں لکھا ہے : آصف خان بندۂ شاهجہان - اسی نسخه کے صفحه اول اور دیگر صفحات پر ذیل کی مہر بھی ہے : غضنفر علی خان فدوی محمد فرخ سیر بادشاه غازی ۱۱۲۵ھ .

**۳۲- دیوان نظیری** (فہرست نمبر ۱۵۰) یه اس دیوان کا نفیس نسخه ہے - اس میں سر بسر حل کاری ہوئی ہے - ہر صفحه پر طلاکار بیل، بین السطور اور ہر غزل کا آغاز بھی طلاکار ہے - سرلوح اعلے - آخر کتاب میں جو کچھ لکھا تھا اس کو مٹا کر کسی نے خوشخط لکھوایا ہے - که مالک کتاب فضل الله خان صاحب ہے !

**۳۳- دیوان صائب** (فہرست نمبر ۱۶۰ و نمبر ۱۶۱) نسخه اول کے آخر میں لکھا ہے : تمام شد دیوان صائب بتاریخ ۷ شعبان المعظم ۱۰۸۰ھ در دولت خانه صاحب و قبله حقیقی میرزا شہابا سلمه تعالی راقمه اقل عباد الله ، لطف الله ، نسخه ثانی کے آخر میں ہے که یه نسخه غره شہر ربیع الثانی ۱۰۸۱ھ میں ختم ہوا - ''بقلم خطا رقم فتح خان ساکن بلده اصفہان -'' کاتب کا نام فہرست میں غلط درج ہوا ہے -

**۳۴- دیوان مقرب** (فہرست نمبر ۱۷۶) آخر کتاب میں ہے - ''در جلوس میمنت مانوس تیمور شاه درانی خلف احمد شاه مرحوم خلد الله ملکه، و سلطانه'' تیمور شاه ۱۱۸۷ھ میں تخت نشین ہوا - پس نسخه ''بالکل بلا تاریخ'' نہیں ہے -

**۳۵- دیوان خواجم** (فہرست نمبر ۱۷۸) شاعر کا نام خواجم بیگ لکھا ہے ۔ غزلیات معمولی ہیں ۔ کوئی قطعہ کتاب میں نہیں ۔ کسی شخص کا حوالہ کہیں نظر نہیں پڑا ۔

**۳۶- دیوان حجت**[1] (فہرست نمبر ۱۷۹) مؤلف فہرست نے لکھا ہے کہ یہ کسی گمنام شاعر کا دیوان ہے ۔ ناصر خسرو کا تخلص بھی حجت تھا ۔ غالباً یہ میرزا مہدی مشہدی ہے ۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ یہ دیوان ناصر خسرو ہی کا ہے ۔ چنانچہ جابجا اس نے اپنے تیئں حجت خراسان لکھا ہے ۔ پھر ایک جگہ کہتا ہے ۔ ''فاطمیم فاطمیم فاطمی'' اور ایک جگہ یہ شعر بھی ہیں :

گرچہ مرا اصل خراسانی است    از پس پیری و مہی و سری
دوستی عترت و خانہ رسول    کرد مرا یمگی و مازندری
مرعقلا را بخراسان منم    بر سفہا حجت مستنصری
گرچہ بیمگان شدہ متواریم    زین بفزودست مرا برتری

ان میں سے پہلے دو شعر پروفیسر براؤن نے تاریخ ادب ایران' ج ۲ صفحہ ۲۲۵ پر نقل کئے ہیں (نیز دیکھو وہی کتاب صفحہ ۲۳۱ -

**۳۷- دیوان مجرم** (فہرست نمبر ۱۸۰) صاحب فہرست نے لکھا ہے کہ غالباً شاملو مرتضی قلی بیگ وہ .رم ہے جس کا یہ دیوان ہے مگر حقیقت یہ ہے کہ ہر غزل میں ''میرم'' تخلص موجود ہے ۔ نہ معلوم صاحب فہرست نے اس کو مجرم کیسے بنا دیا ۔ یہ میرم سیاہ کا دیوان ہے دیباچہ میں شاعر کہتا ہے کہ میں نے ابیات ہزل آمیز اور اشعار شوق انگیز شیخ سعدی (کی ہزلیات) کے تتبع میں لکھے ہیں ۔ ہزل کے الفاظ ارباب سالکان راہ یقین کے قاعدے کے مطابق بطریق مجاز مستعمل ہیں ۔ کیسے کیسے لآلی شاہوار سلک میں پروئے ہیں ! پھر خود ہی کہتا ہے استغفراللہ ! کیا ہذیان ہے یہ کلام بچوں کا کھیل ہے ! اور

---

(۱) یہ نسخہ ۱۰۹۱ھ میں کسی نے روپیہ میں خریدا۔

دیوانوں کے لائق ! خدا معاف کرے - (نیز دیکھو ضمیمہ فہرست ریو نمبر ۳۵۳ (۱۲) صرف پہلی چار غزلیں بےعیب ہیں - باقی اکثر حصہ کلام کا فحش ہے - آخر میں رباعیات ہیں -

یہ نسخہ ناقص الآخر ہے - مگر نسخہ عمدہ اور خوشخط ہے - گیارھویں صدی کی تحریر ہوگی -

**۳۸- دیوان تیموری** (فہرست نمبر ۱۸۱) فہرست میں ہے کہ یہ ''کسی تیمور شاہ کا کلام ہے - اور اس نے سربسر تیمور تخلص کیا ہے - مگر کلام کو دیکھنے سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ تیمور[1] شاہ بن احمد شاہ درانی کا کلام ہے جو ۱۱۸۷ھ سے ۱۲۰۷ھ تک حکمران رہا - وہ گاہے 'شاہ تیمور' یا 'تیمور شاہ' بھی تخلص کرتا ہے علاوہ فارسی کے بعض پشتو غزلیں بھی اس دیوان میں ہیں -

(دیوان کا اکثر حصہ غزلیات پر مشتمل ہے - آخر میں دو ورق پر رباعیات ہیں) اشعار ذیل ملاحظہ ہوں :

شکوه از کوکب اقبال ندارم تیمور
تخت شاهی بود از طالع فیروز مرا
لشکر بخت من از همت شامل تیمور
سوی شهری که رخ آورد بهرباب گرفت
تیمور چون کنم پس ازین فکر سلطنت
تاب و توان و هوش مرا دل ربا گرفت

---

به تخت سلطنت تیمور از بهر جهانداری
کلاه و تاج شاهی را بسر کردی مبارک وا

---

(۱) اس کا لڑکا شاہ شجاع بھی شاعر تھا - اس کا دیوان برٹش میوزیم میں موجود ہے - دیکھو ضمیمہ فہرست ریو نمبر ۳۶۱ ' اس دیوان میں بھی زیادہ تر غزلیات ہیں -

بر کوهسار کابل خلعت ز نقره دادند

تشریف سبز گون را ز اشجار بر کشادند

چون از کمین سرما ترکان کمان کشادند

بر کوهسار کابل خفتان ز نقره دادند

**۳۹۔ مجموعہ** (فہرست نمبر ۱۸۸) اس کا کچھ حال اسی رسالہ میں اور جگہ درج ہے (دیکھو صفحہ ۹۵ -

(اگست ۱۹۲۷ع)

ہم پہلے لکھ چکے ہیں کہ لائبریرین نے ہم کو بتایا تھا کہ اس کتاب خانہ میں کل ۱۵۰۰ کتابیں ہیں جن میں سے ۶۳۹ کتابیں قلمی ہیں۔ لاہور واپس آنے کے بعد مزید توثیق کے لئے ہم نے اپنے مکرم خواجہ فیروز الدین صاحب اکوئنٹنٹ جنرل ریاست کپور تھلہ سے درخواست کی کہ لائبریرین سے پوچھ کر تعداد کتب سے پھر اطلاع دی جائے ان کے جواب کا ماحصل ہم نے اگست ہی کے رسالہ ص ۳۱ کے حاشیہ پر درج کر دیا تھا۔ سوء اتفاق سے چھپنے میں ایک لفظ محو ہو گیا اور وہ اطلاع بیکار ہو گئی۔ اس لئے ہم اس تفصیل کو یہاں دوبارہ درج کرتے ہیں۔ اس کے بعد بسلسلہ سابق باقی ماندہ قلمی کتابوں کے حالات بیان کرتے ہیں۔

تفصیل ان مخطوطات کی جو کتاب خانہ ریاست کپور تھلہ میں ہیں :

| | | |
|---|---|---|
| فارسی ۔ ۵۴۷[2] | | |
| عربی ۱۷ | } | کل ۶۴۰ مخطوطات |
| سنسکرت و گورمکھی ۷۶ | | |

**۴۰۔ بہار چمن** (فہرست نمبر ۲۱۵) اس کتاب کا صحیح نام جو اس نسخہ میں درج ہے **'بہار و خزان'** ہے۔ چنانچہ دیباچہ میں مصنف جو خود

(۱) رسالہ اگست ۲۷ع ص ۱ -

(۲) ان میں سے ۲۸۷ کتابوں کا حال مطبوعہ فہرست میں درج ہے -

کو ''فدوی آل محمد صالح'' کہتا ہے یوں رقمطراز ہے: این نو آئین نامه را که متضمن است برسکاتیب تہنیت آمیز و مراثی حسرت انگیز بہار و خزان موسم ساختند - در اول سال ۱۰۸۷ھ بعرصه ظہور آورد، آخر میں کتاب کے چند عنوان درج کئے جاتے ہیں: آغاز داستان حسن و عشق، دیباچه شرح دیوان ملا عرفی، خاتمه کتاب،

**۱۳۔ مجموعه سلطانی** (فہرست نمبر ۲۷۳) - یه نسخه لاهور میں تحریر هوا - کاتب نے خاتمه کتاب پر اپنا نام نور محمد دیا ہے اور لکھا ہے که یه نسخه اس نے کسی شخص فتح محمد ناسی کے لئے تحریر کیا -

**۲۳۔ قرابادین کتاب جراحی** (فہرست نمبر ۲۶۲)، فہرست میں لکھا ہے که یه ''ترجمه انتونی کروس (کی کتاب) کا علی قلی نے کیا ہے''۔ ''تاریخ درج نہیں'' مگر در اصل اس مجموعه کے شروع میں ہے[1] ''رساله جراحی از تصنیفات انتونی کروس'' یه نام پہلے ورق کے صفحه اول پر تحریر ہے - اس کتاب کے شروع میں کوئی دیباچه نہیں ہے - خاتمه پر یه عبارت درج ذیل ہے -

تمام (کذا) رسید این کتاب جراحی از کتب معتبر نسخه فرنگی از کتاب خانه استادی حکیم ولیم فرنگی طبیب عیسلی (کذا) بدستخط فقیر حقیر حکیم عیسلی قلی در دارالسلطنت کابل در روز سه شنبه بتاریخ سیوم شهر ذی حج ۱۰۳۶ھ[1] ؟ از حضرت مسیح بود تمام رسید - اس کے نیچے لکھا ہے از کتاب جراحی نقل ورداشته (یعنی برداشته) شد -

(۲) اس کے بعد ایک دوسرا رساله ہے - جس کے شروع میں بسم الله کے بعد لکھا ہے - دربیان قرابادین کتاب جراحی، اس میں صفت مرهم حوار یوں بیان کی ہے اور اسی طرح اور کئی مرهموں کے نسخے دئے هیں خاتمه پر لکھا ہے - این کتاب بدستخط فقیر حقیر عیسلی قلی در روز یکشنبه بوقت دوپہر باتمام رسید بعون الله تعالٰی قرابادین کتاب جراحی -

---

(۱) یه سن چھیل کر بگاڑ دیا گیا ہے معلوم نہیں اصل میں کیا سن درج تھا -

(۳) آخر میں ۲½ ورق پر دستور العلاج کی فصل ۱۲ (دربیان فصد و حجامت) درج کی ہے اور اس کے سر ورق پر یہ شعر لکھے ہیں۔

مسیح ابن خدا والی کونین
کہ باشد خاک پایش کحل ہر عین
بکن ای عیسوی وصلش تمنا
کہ در چشمت بس ست آن خاک نعلین

کتاب کے شروع اور آخر میں متفرق نسخے درج کئے گئے ہیں۔ آخر میں ایک صفحہ پر لاطینی میں کچھ لکھا ہے۔

حاصل یہ کہ اس میں صرف قرابادین کتاب جراحی نہیں بلکہ رسالہ جراحی وغیرہ بھی ہے اور عیسیٰ قلی (نہ کہ علی قلی) نے اس نسخہ کو نقل کیا ہے کتاب سے یہ معلوم نہیں ہوتا کہ وہ مترجم تھا یا نہیں۔

**۳۴۔ خلاصة العیش۔** (فہرست نمبر ۱۷۲) فہرست میں لکھا ہے کہ محمد سعید کی عربی کتاب سے احمد بن یوسف نے یہ ترجمہ تیار کیا اور گھاسی رام نے ۱۸۱۸ مطابق ۱۷۶۲ع میں یہ نسخہ تجویز کیا۔ لیکن اس نسخہ کو دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ مندرجہ بالا امور قریباً سب کے سب غلط ہیں۔ اصل بات یہ ہے کہ اس مجلد میں ایک کتاب نہیں بلکہ دو کتابیں ہیں۔ پہلی کتاب خلاصة العیش ہے جو سارے مجموعہ کا پانچواں حصہ ہوگی یہ فارسی رسالہ عربی کتاب رجوع الشیخ الی صباہ[1] مؤلفہ احمد بن یوسف کا ترجمہ ہے۔ مترجم نے اپنا نام "محمد سعید المتطبب" دیا ہے۔ یہ نسخہ ۱۲۱۲ھ میں تحریر ہوا۔

دوسری کتاب اس مجموعہ میں تحفة الہند ہے جس کو میرزا

---

(۱) اس کتاب کا ایک فارسی مطبوعہ ترجمہ میں نے حکیم شیر محمد صاحب کے پاس ملتان میں دیکھا حاجی عبدالکریم ہراتی نے اس کو کابل میں چھپوایا تھا اس کے آخر میں لکھا ہے: ایں کتاب خصوصی ست نہ عمومی و نہ برای فروش ہمگی پنجاہ جلد چاپ شدہ بدستخط موسیٰ "کاشغری۔" یہ ترجمہ دو حصوں میں ہے۔ یہ کتاب اردو میں بھی ترجمہ ہو چکی ہے۔

محمد بن فخر الدین محمد نے عہد اورنگ زیب میں تألیف کیا (اس کتاب کا مفصل حال ریو نے اپنی فہرست کے صفحہ ۶۲ پر دیا ہے)، اس نسخہ میں ساتواں اور آٹھواں باب بھی ہیں جو برٹش میوزیم کے نسخہ میں موجود نہیں۔ تحفۃ الہند کے خاتمہ پر تحریر ہے: تمام شد ھذا النسخۃ مسمی بہ تحفۃ الہند بعون اللہ تعالیٰ و حسن توفیقہ بتاریخ دھم مئی ۱۸۱۸ ع روز یکشنبہ بوقت شام باستعجال تمام بخط شکستہ نمط گھاسی رام ھذا اوراق اختتام و دیگر اجزای بدست خط دیگر کسان بجیز درآمد صورت ترتیب کتاب بظہور انجامیدہ تمت بالخیر، پس ظاہر ہے کہ سن تحریر ۱۸۱۸ نہیں بلکہ ۱۸۱۸ عیسوی ہے۔ اور گھاسی رام نے صرف آخری ورق لکھا ہے باقی کتاب اور لوگوں نے تحریر کی۔

۴۴۔ **سیاست نامہ۔** (فہرست نمبر ۲۷۲) اس نسخہ کا خط بیشک صاف ہے سن تحریر درج نہیں ہے مگر غالباً دسویں صدی سے پہلے کا ہے۔

۴۵۔ **مجموعہ۔** (فہرست نمبر ۲۷۷) اخلاق محسنی پر سن کتابت ۹۶۰ھ درج ہے۔

## (۳) نوادر مطبوعات[1]

اس کتاب خانہ میں عربی کے چند قدیم مطبوعہ نسخے ہیں۔ جو بہت کمیاب ہیں ذیل میں ان میں سے بعض کا ذکر مختصراً کیا جاتا ہے۔

۱۔ **حدائق النجوم:** راجہ رتن سنگھ بہادر ھوشیار جنگ زخمی لکھنوی کی کتاب علم سیارگان پر بزبان فارسی مع اشکال، یہ کتاب لکھنؤ میں ۲۷ ذی قعدہ ۱۲۵۶ مطابق ۱۹ جنوری ۱۸۴۱ع کو مطبع محمدی میں باھتمام محمد حسین لکھنوی طبع ھوئی۔ اسی کتاب کے ایک دوسرے مطبوعہ نسخہ میں جو اسی کتاب خانہ میں ہے کچھ زوائد بھی ہیں۔

---

(۱) فرامین کا ذکر ایک خاص وجہ سے مطبوعات کے بعد ھوگا۔

۲- **علم ہیئت :** ہرشل کی اسٹرانومی کا اردو ترجمہ ۔
یہ ترجمہ پنڈت اجودھیا پرشاد نے کیا ۔ انسائکلوپیڈیا برٹانیکا سے مضامین متعلقہ کا ترجمہ کرکے بطور ضمیمہ ملحق کیا گیا ہے ۔ یہ کتاب ۱۸۴۸ع میں دھلی میں طبع ہوئی ۔

۳- **دیوان حضوروالا :** یعنی ظفر کا دیوان جو ذوق کی تصحیح سے چھپا ۔ طبع مطبع دھلی اردو اخبار مکان مولوی محمد باقر ، تعداد صفحات ۳۴۷ ، صفحہ اول پر لکھا ہے کہ ۱۸۴۲ع میں یہ دیوان مطبع سلطانی میں چھپا تھا مگر اس میں صحت کی گنجایش باقی تھی اس لئے پھر چھاپا گیا ۔

۴- **کافیہ ابن حاجب :** مطبوعہ مطبع اصغری نسیم دھلوی ۱۲۶۲ھ ۔

۵- **مقامات حریری :** آخری ۲۰ حکایتیں ۔ طبع کلکتہ ۔ سن درج نہیں ۔

۶- **تاریخ آشام :** مصنفہ شہاب تالیش، طبع کلکتہ ۱۸۴۷ع ۔

۷- **سیرالمتاخرین :** مصنفہ غلام حسین خان در دو جلد ۔ طبع کلکتہ ۱۲۴۸ھ یہ کتاب ٹائپ کے حرفوں میں بہت عمدہ چھپی ہے ۔

۸- **منہتی الادب :** بہت عمدہ چکنے کاغذ پر ٹائپ کے حرفوں میں چھپی ہے ۔ اور صحیح نسخہ ہے ۔ طبع کلکتہ ۱۲۵۷ع ۔

۹- **نفایس اللغات :** لتھو میں نہایت اہتام سے صحیح اور خوشخط چھاپی گئی ہے ۔ طبع مطبع مصطفائی لکھنئو ۱۲۵۷ع ۔

۱۰- **تاریخ احمد :** یعنی محاربات سلاطین درانیہ با سکھاں و بھاؤ و جھنکو مصنفہ عبدالکریم طبع لکھنئو ۱۲۶۶ع ۔

۱۱- **تاریخ پنجاب تحفۃ الادب :** مصنفہ عبدالکریم (فارسی)، انگریزوں کے پنجاب فتح کرنے کی تاریخ طبع لکھنئو ۱۲۶۵ع ۔

۱۲- **محاربہ قندھار :** مصنفہ عبدالکریم طبع لکھنئو ۱۸۴۸ع ۔

۱۳- **جامع التواریخ :** از فقیر محمد طبع کلکتہ ۱۸۳۶ع ۔

۱۴- **تنقیح الاخبار :** از راجہ کندن لعل طبع لکھنئو ۱۲۶۷ع ۔

۱۵- **کشاف عالم :** از حکیم ارزانی طبع لکھنئو ۱۲۶۵ھ -

۱۶- **سیرالمتقدمین :** (اردو) مصنفه نور محمد طبع کلکته ۱۸۳۱ع -

۱۷- **تاریخ مغلیه :** (اردو) از حسینی و نور محمد طبع دهلی ۱۸۴۷ع -

۱۸- **سفر نامه لاهور :** (اردو) از امین چند طبع ۱۸۵۹ع -

(نومبر ۱۹۲۷)

## (۴) فرامین

پہلے لکھا جا چکا کہ کتابخانہ ریاست میں چند فرامین شاهی موجود هیں - یه فرمان چھ قطعه هیں - جن کو چوکھٹوں میں لگا کر کتاب خانه کی ایک دیوار پر لٹکایا هوا ہے - ان فرامین کے علاوہ کتاب خانه میں ایک البم بھی ہے جس میں عہدنامه اور مراسلات جمع هیں - یه سب کے سب فارسی میں هیں - متعدد عہد نامے راجگان ریاست کپورتھله اور مہاراجه رنجیت سنگھ و مہاراجه شیر سنگھ اور حکام انگریزی کے ساتھ هیں - بعض مراسلات شاہ شجاع کے هیں - بعض حکام انگریزی کے مثلاً لارڈ هیسٹنگز بنام راجه بھاگ سنگھ مورخه ۱۷۸۳ع جس میں براؤ (Brow) سفیر دربار شاہ عالم شاہ دهلی بنام راجه کپورتھله مورخه ۱۴ اگست ۱۷۸۳ع) -

| | | |
|---|---|---|
| سر ڈیوڈ اختر لونی | بنام راجه کپور تھله | مورخه دسمبر ۱۸۰۶ع |
| سرجان ملکم | ایضاً | (بلا تاریخ) |
| لارڈ لیک | ایضاً ۳ مراسلے | وغیره وغیره |

ایک معاهده جس پر سر ڈیوڈ اختر لونی کے دستخط هیں ، انگریزوں اور ریاست هائے آنروے دریائے ستلج و پھلکیاں کے درمیان هوا ہے ، اور اس کی تاریخ ۳ مئی ۱۸۰۹ع ہے - بعض فرامین وغیره کا انگریزی ترجمه انگریزی رساله ''کپور تھله سٹیٹ'' میں بطور ضمیمه ملحق ہے -

ذیل میں تین فرامین کا فارسی متن درج کیا جاتا ہے - سردار جسا

سنگھ جس کا ذکر ان فرامین میں ہے وہ ریاست کپور تھلہ کا بانی تھا ۔ مہاراجگان کپورتھلہ سردار بھاگ سنگھ کی اولاد سے ہیں ۔ جو سردار جسا سنگھ کے چچیرے بھائی کا پوتا تھا ۔ خود سردار جسا سنگھ لاولد فوت ہوا ۔

(۱) فرمان[1] شاہ عالمگیر ثانی بنام راجہ جسا سنگھ اہلو والیہ، تحریر محرم ۱۱۳۷ھ ۔

نشان مہر بشکل مربع جس میں شاہ عالمگیر کا نسب متعدد دائروں میں درج ہوا ہے

سرخ طغرا بشکل مربع میں لکھا ہے فرمان عالی ابو نصر محمد محی الدین عالمگیر بادشاہ

عقیدت دستگاہ ارادت انتباہ راجہ جسا سنگھ آلو سکنہ پرگنہ تھارہ بداند ۔

چون حسن عقیدت عمدہ خدمتی و نیک شیوگی شما مرغوب و منظور است و ستودہ شعاری خوب خصلتی مطبوع طبیعت عالیست بنا علیہ تعلقہ فتح آباد وغیرہ پرگنۂ ھیبت پورپٹی و دریا پار پرگنۂ تھارہ ھمہ ھا بشما معاف و مرفوع القلم است نیز ھمگی راجہ ھا تابع شما کردہ شد و بشما ھم لازم و ملزوم است کہ ھمراہ آنہا (کذا) طریق اتفاق مرعیداشتہ باشید کہ بنوعی تار موئی عدول نخواھد شد و نیز کپور تھل کہ تابع شماست دربارۂ ساکنان آنجا غور و پرداخت لازم دانند نیز بمسمع رسیدہ کہ میران پور جان ست والہ کہ تابع شمانَد و فتنہ و فساد می کنند شایان آنکہ فتنہ و فساد آنجا رفع سازند ۔ انگاری نکنند ذمہ شما ست، دیگر ملک پتہ کہ در پرگنہ تھارہ ھو ھداست ۔ سرنواز لطف و کرم خدیو جہان شہنشاہ زمان بشما نوازش گردیدہ در تصرف خود داخل نماید تحریر شہر محرم ۱۳۸ھ (یعنی ۱۱۳۷ھ) ۔

---

(۱) اس فرمان کا ترجمہ رسالہ ''کپورتھلہ سٹیٹ'' میں نہیں ہوا ۔

(۲) فرمان[1] عالمگیر ثانی بنام راجه جسا سنگھ اهلو والیه ' تحریر رمضان ۱۱۷۱ھ -

مہر مربع (مٹی ہوئی) طغریٰ مربع (مٹا ہوا)

عقیدت و اخلاص دستگاه لایق العنایت والاحسان جسا سنگھ بغایت بادشاهانه مفتخر بوده بداند که درین وقت فرمان همایون ظل سبحانی از افق مکرمت و قدردانی شرف صدور یافته که عریضه آن اخلاص دستگاه از نظر انور گذشت و حسن خدمات آن عقیدت نشان باعث مجرای او شد آنچه تعلقات پرگنه هیبت‌پور یعنی فتح‌آباد وغیره و تعلقات پرگنه و تاله مثل سہتیاله[2] و کوٹ سہتات وغیره و تعلقه پرگنه دیاره[3] (کذا) در تحت و تصرف شما است باید که بطور قدیم در تصرف آنعقیدت دستگاه بوده معاف باشد از جاگیرداران قصبه کٹہره[4] و کہری کوتاهه نزد رات* بدستور جاگیرداران بے کم و کاست می گرفته باشند وانکه عقیدت انتباه هری سنگھ در ملک خود جنگ و فساد با رعایا برپا می دارد خوب نیست باید که دست از فساد برداشته مزاحمت بخلایق نرساند آن اخلاص دستگاه را لازم که معرفت عالی جاه رفیع[5] پایگاه نواب زین‌الدین -

خان خود را در حضور انور حاضر سازد تا بدانموجب حکومت و منصب آن عقیدت نشان در ملک معین و مقرر باشد - تحریر بتاریخ هفتم شهر رمضان المبارک ۱۱۷۱ھ المقدس مطابق ۴ھ جلوس میمنت مانوس[6] -

(۳) فرمان[7] احمد شاه درانی بنام راجه جسا سنگھ اهلو دالیه ' تحریر ۱۱ رجب ۱۱۹۲ھ -

الله

طغرا مہر (نام)

عقیدت دستگاه اردت انتباه راجه جسا سنگھ آلو -

---

(۱) ''کپورتھله سٹیٹ'' ص ۴۶- (۲) ترجمه انگریزی میں اس ستبیاله لکھا ہے -
(۳) ایضاً Dalyarar - (۴) (۵) اصل : رفیعایگاه -
(۶) یعنی بیض - (۷) ''کپورتھله سٹیٹ'' ص ۴۷ -
* 'نذرات' (عابدی) -

چونکه حسن ارادت خیر خواهی و سلوک طریق نیک خواهی آن منظور نظر مزاج مبارک و مرغوب خاطر اشرف است ـ لہٰذا تعلقه شایان فتح‌آباد وغیره که از قدیم مرفوع بقلم اند بدستور بطور شما هاست ـ والضان (والاآن) از وفور مکرمت بادشاهی تعلقه پته[1] که در پرگنه تهار است عنایت عوض میران پور گشته و دیگر آنکه بسمع اقدس رسیده که هری سنگهه فتنه و فساد در ملک خود دو بیگا(نه) میکند ـ باید که او را اصلاً وقطعاً دخل و تصرف ندهند دور وطن مالوفه که ملتانست او را بکشند و اخلاص دستگاه محمد حسین فرستاده شد بعضی امر مهم و مقدمات شایسته بشما بیان خواهد نمود و براجه های دیگر هم فرمان والا شرف نفاذ یافته که تابع شما باشند و همراه راجگان (و) راجه پٹیاله طریق اتفاق مرعی داشته از خود رضامند دارد (و) بر حدود خود قائم و ثابت قدم دارند (و) همواره عنایات والا را شامل حال خود دانسته مشغول شکر گذاری باشند ـ

(فروری ۱۹۲۸ع)

---

(۱) ترجمه : Patta ـ

# سلطان محمود غزنوی کے مزار کا کتبہ

محمد عبداللہ چغتائی

فاضل معاصر معارف نے مئی ۱۹۳۴ع کے رسالہ میں ص۳۲۷ پر سلطان محمود کے مزار کا کتبہ اس طرح درج کیا ہے :

نوسن برحمۃ اللہ

علیہ و نور

حفرتہ و ابیض وجھہ

عشیۃ یوم الخمیس لسبع بقین سن شہر ربیع الاخر

لسنۃ احدی و عشرین و اربع سائہ

اور اس کے شروع میں لکھا ہے :

خود قبر سلطانی غالباً عہد قدیم کی تعمیر ہے ۔ کیونکہ اس کے اوپر سلطان کی تاریخ وفات اور کلمات دعائیہ جس عربی خط میں لکھے ہوئے ہیں وہ خط کوفی کے مشابہ ہے ۔ یہ عبارت قبر کے اوپر اور قبر کے ہر چہار طرف اسی خط میں لکھی ہوئی ہے جس کا پڑھنا آج آسان نہیں ہے ۔ روا روی میں میں نے صرف ایک سمت کی عبارت پڑھی جس میں سلطان کی وفات کی تاریخ منقوش ہے ۔

اسی صفحہ کے حاشیہ میں جناب خواجہ حسن نظامی صاحب پر تنقید بھی کی ہے ۔ جنھوں نے اس کتبہ کو صحیح نہ پڑھا تھا ' لیکن خود جناب سید صاحب سے کتبہ کو روا روی سے پڑھنے میں کئی جگہ سہو ہوا ہے ۔ چونکہ اس جلیل القدر فاتح کا اسم مبارک ہر کس و ناکس کی زبان پر ہے ۔ ضروری معلوم ہوا کہ اس کتبے کی صحیح قرأت کی طرف توجہ دلائی جائے ۔

جس کتبے کا عکس اس صفحہ کے مقابل میں درج ہے۔ اس کو فاضل فلوری[1] نے بسلسلۂ کتبات غزنی ۱۹۲۷ع میں رسالہ Syria (پلیٹ ۴۲) میں شائع کیا۔ اور ساتھ ہی اس کی عبارت کو بھی صحیح پڑھا اور صحیح درج کیا۔ اب کتبے کے الفاظ کو ہم بقید اعراب جو اصل میں موجود ہیں اور فلوری نے درج نہیں کئے۔ اصل کے رسم خط کو ملحوظ رکھتے ہوئے درج ذیل کرتے ہیں :

(سطر ۱) تُوفّی رَحمةُ الله

(سطر ۲) عَلیه و نوّرَ

(سطر ۳) حُفرتـه و بیّض وَجهُ عَشیّـةَ یوم

(سطر ۴) الخَمیس لسبعٍ بقین من تنهـر

(سطر ۵) رَبیعَ الاٰخر سنَـه احـدی

(سطر ۶) وَ عشرین وَ اربَع مـایه غفرلـه

(عشیۃ پر ایک تشدید سطر ۵ میں و کی زیر زاید ہے اور ربیعَ لکھا ہے بجائے ربیعِ کے)

ناظرین کو معلوم ہوگیا ہوگا کہ کتبہ چھ سطر میں لکھا ہے نہ کہ پانچ میں، اس کا خط کوفی نہیں بلکہ نسخی کی ابتدائی صورت ہے، فلوری کی رائے میں کتبہ معاصر نہیں ہو سکتا بلکہ بعد کا ہے کیونکہ اس زمانے کے باقی کتبوں کی نسبت اس میں ارتقائی خط نسخ کے آثار موجود ہیں۔ سب سے اہم یہ بات ہے کہ اس میں نوسن برحمة الله نہیں بلکہ تو.فی رحمـة الله ہے و ابیض نہیں بلکہ و بیض ہے، لسنة نہیں سنہ ہے، اور آخر میں غفرلـہ ہے۔

(نومبر ۱۹۳۴ع)

---

(۱) راقم سطور نے نومبر ۱۹۳۲ع میں ان سے پیرس میں ملاقات کی۔ جہاں ان دنوں میں غزنیں کے آثار قدیمہ کی نمایش موسیو گوڈار اور فلوری کے زیر اہتمام منعقد ہو رہی تھی۔

# خط و خطاطان

## صدر یار جنگ

اوریئنٹل کالج میگزین میں جو محققانہ مضمون خط اور خطاطان کے عنوان سے شائع ہوا ہے اس کے سلسلے میں یہ سطریں امید ہے کہ شوق سے پڑھی جائیں گی ۔

مسلمانوں نے وقائع نگاری کی جو خدمت کی وہ تنوع کے اعتبار سے بھی ممتاز ہے ۔ ایک سلسلہ معاصرین کے تذکرے کا ہے ۔ اسی سلسلے میں امیر علی شیرنوائی کی مجالس النفائس کا تکملہ شعرا کی حد تک صفوی شہزادے سام میرزا نے تحفۂ سامی تألیف کرکے کیا تھا ۔ عام مشاہیر اور اہل کمال کی تکمیل بہاء الدین حسین نے تذکرہ مذکر احباب لکھ کر کی ۔ ابوالغازی عبداللہ بہادر خاں[1] کے عہد میں یہ کتاب ۹۷۴ھ میں تألیف ہوئی ۔ نام تاریخی ہے ۔ اس تذکرے میں جن خطاطوں کا تذکرہ ہے ان کا اقتباس مضمون بالا کے تکملے کے طور کیا جاتا ہے جملہ سات خطاطوں کا حال لکھا ہے ۔

(اول) شیخ بایزید پورانی : خراسان کے بزرگان معتبر میں سے تھے ۔ اہل ہرات کو ان کے اجداد سے اعتقاد عظیم تھا ۔ شیخ کے فضائل میں ممتاز وصف خوشنویسی ہے ۔ بعض ضرورتوں کی وجہ سے سندھ چلے گئے ۔ وہاں ان کی بہت قدر ہوئی ۔

عزت و دولت دونوں میں کامیابی حاصل ہوئی ۔ شعر بھی کہتے تھے ۔

---

(۱) عبد اللہ خان بن اسکندر اوزبک ۹۶۴ھ میں والی بخارا ہوا ۔ اور ۹۹۱ھ میں اپنے باپ کے انتقال کے بعد سارے ماوراء النہر پر حکومت کرنے لگا ۔ اس کی تاریخ وفات ۱۰۰۶ھ ہے ۔ (اڈیٹر)

نمونه کلام :

نه آن خشت است برهم قبر هـای دردمندان را
قضـا بریکدگر بر چیده دفتر های هجران را

---

از ره دیرم بمسجد زاهـدی نـاگاه بـرد
من نمی رفتم بدانجا او مرا از راه برد

(از راه برد کا لطف قابل داد ھے)

(دوم) حافظ سلطان اوبہی : مشہور فاضلوں میں سے تھے - پانچ واسطے سے ان کی سند مصافحہ حضرت سرور عالم تک پہنچتی تھی - اس لئے بہت سے لوگ ان کے مصافحے سے اور اس کی سند سے مشرف ہوئے - میرے حال پر خاص توجہ تھی - سند مصافحہ سے میں بھی شرف یاب ھوا - نزع کی حالت میں حاضر ھوا تو دست خاص کا لکھا ھوا رسالۂ مصافحہ مجھ کو عنایت کیا[1] - ''اکثر خطوط را نیکو می نوشت'' - خطاطوں کے بادشاہ سلطان علی مشہدی پر تعریض کرتے تھے - چنانچہ اس مضمون کو ایک شعر میں نظم کیا ھے :

گرچه آن سلطان علی از مشهد است
لیک این سلطان علی از اوبه است

(اپنے وطن اوبه کے مناسبت سے مضمون پیدا کیا ھے)

شیبانی خان نے آیه فسیکفیکہم اللہ جلی لکھی تھی- اوبہی نے اس کی تعریف میں کہا :

ای خان جهانگیر که از لطف الهی
بـر مسند اقبـال توئی خسرو جم جاه
تا لوح و قلم هست کسی در همه عالم
ننوشت بخوبی چو خط خوب تو دلخواه

---

(۱) کاش مؤلف وہ سند نقل کر دیتے - امتداد زمانہ کے لحاظ سے صرف پانچ واسطوں کا ہونا تعجب انگیز ہے (شروانی)

خوبی[1] خطت را دو گواهی بعدالت
کافی است دو کاف فسیکفیکہم اللہ

یہ رباعی بہت لطیف کہی ہے :

لعلیست لبت کہ بہ ز یاقوت ترست
درجیست دھانت کہ لبالب گہرست
بر ماہ رخت نہ یک ہلال ابروست
ہر موی ز ابروت ہلال دگرست

خواجۂ احرار ان سے فرمایا کرتے تھے ع

حضوری گر ہمی خواہی ازو غافل مشو حافظ

(سوم) مولینا کمال الدین ابوالخیر : جامع فروع و اصول حاوی معقول و منقول ۔ ان سے اکثر بادشاہ پورے احترام سے ملاقات کرتے تھے ، خصوصاً قراسلطان ۔ سلطان ممدوح ملاکی طب کا بہت قائل تھا ۔ ایک روز مجھے کہا کہ میرا اعتقاد ان کی طب پر یہ ہے کہ اسباب و علامات دیکھ کر وہ یہ بتا دیتے ہیں کہ میں کب بیمار ہو جاؤں گا اور کب اچھا ۔

ملا بہت لطیف و نازک طبع تھے ۔ ظرافت میں کوئی نکتہ ان سے نہ چھوٹتا مجلس میں بیقاعدگی پر اس خوبی سے ٹوکتے کہ سارے حاضرین شگفتہ ہو جاتے ۔ جب ہلالی اپنی مثنوی شاہ و گدا لکھ رہا تھا ملا کو لا کر سناتا ۔ کبھی ایسا ہوتا کہ ملا بسبیل بداھۃ شعر کہہ دیتے اور ہلالی ان کو مثنوی میں شامل کر لیتا ۔ چنانچہ یہ دو شعر منجملہ ان کے ہیں :

سرو قدیکہ چون قدم می زد — ہر قدم عالمی بہم می زد
شوخ چشمی کہ تانگہ می کرد — خانۂ مردمان سیہ می کرد

"خط نسخ تعلیق بسیار نیکومی نوشت" انشا بھی خوب لکھتے تھے ۔

---

(۱) اصل : بر خوبی خطت ۔

''اشعار خوب وقصائد مرغوب'' ان سے یاد گار ہیں۔

(چہارم) مولینا سروری حافظ شرازی کے بیٹے[1] : عبداللہ خان کے واقعہ نویس تھے۔ اپنی خدمت فی الواقع خوبی سے انجام دیتے تھے۔ اخلاق عمدہ ' اوصاف دلکش تھے۔ یہ مطلع ان کا ہے :

در فصل خزان گرچہ زگل نام و نشان نیست
خوش رنگی اوراق خزان ہم ازان نیست

(اس شعر کو پڑھ کر مولوی سید سلیمان صاحب ندوی کے سفر نامۂ پغمان کا یہ فقرہ یاد آگیا ''جس کی خزان یہ ہے اس کی بہار کیا ہوگی'' شیروانی)

(پنجم) خوجہ حسین : خواجہ امیر دوست کے فرزند۔ بخارا میں تحصیل علم کی۔ خط نسخ و تعلیق خوب لکھتے ہیں۔ فنون شعر میں ماہر ہیں۔ ہندوستان چلے گئے۔ وہاں بادشاہ نے قدر کی۔ مرتبہ بلند پایا۔ منصب صدارت پر فائز ہوئے۔ یہ شعر نقش نگین تھا :

شد از التفات شہنشاہ عادل   حسین بن منصور صدر افاضل

بادشاہ کی وفات کے بعد کعبہ معظمہ اور مدینہ منورہ کی حاضری سے مشرف ہوئے پھر ہندوستان واپس گئے۔ طبیعت خوب سوزوں تھی۔ ایک غزل بطور نمونہ نقل کی ہے۔ آخری شعر یہ ہے :

تابود روی زمین آرام گاہ نیک و بد
دور بادا چشم بد از عارض نیکوی تو

(۶) میرعلی کاتب سیادت : میں مشہور ہیں۔ ''بسیار کاتب خوشنویس بود'' ' مولیناؔ سلطان علی پر ان کے خط کو لوگ ترجیح دیتے ہیں۔ مگر خود ان کا مقولہ تھا کہ جو لطافت مولینا کے خط میں ہے میرے خط میں نہیں۔ نظم میں اظہار مضمر خوب کہتے تھے (نمونہ بھی دیا ہے)

---

(۱) بظاہر 'بیٹے' سے مراد یہ ہے کہ سروری حافظ شیرازیؒ (م۔ ۷۹۱ھ) کی اولاد سے تھے۔ ورنہ عبیداللہ خاں اوزبک (۹۳۹ تا ۹۴۶ھ) کے عہد میں کسی ایسے شخص کا واقعہ نویس ہونا جو ۷۹۱ھ سے پہلے پیدا ہوا ہو محال ہے (اڈیٹر)۔

میرزا بیگ نے خواب میں میر علی کاتب سے تاریخ وفات ان کی پوچھی - جواب میں کہا ''میر علی فوت نمودہ'' میرزا بیگ نے یوں نظم کردی :

آن بحر فضائل سر ارباب ہنر را    در واقعہ دیدم باطوار ستودہ
گفتیم کہ تاریخ وفات تو چہ گوئیم    گفتا کہ بگو ''میرعلی فوت نمودہ''
۹۵۱ھ

ستر برس کے قریب عمر پائی - فتح آباد میں حضرت شیخ العالم کے جوار میں مدفون ہیں[1] -

(ہفتم) مولینا عبدی : ''نویسندہ راست قلم بود'' راست بازانہ زندگی بسر کی - طبیعت خوب موزون تھی - ایک مکان بنایا تھا - اس کی تاریخ کہی جس میں نام بھی ہے :

صاحبش این خانہ را تاریخ و نام
بیت الاحزان فقیران کردہ است
۹۵۱    (انتہی خلاصۂ مذکر احباب)

آخر میں مذکر احباب کے متعلق ایک دلچسپ واقعہ کا ذکر غالباً بے موقع نہ ہوگا - قیام حیدرآباد کے زمانے میں ایک صاحب نے (جو خوشنویسوں اور اقسام خط پر کتاب لکھ رہے تھے) دوران ملاقات میں خطاطین کے حالات کی تفسیر کی تو میں نے مذکر احباب کا حوالہ دیا - رخصت پر وہ صاحب ہندوستان آ رہے تھے - اس سلسلے میں حبیب گنج آنے اور کتاب دیکھنے کا خیال ظاہر کیا چنانچہ یہاں آئے - واپسی پر حیدرآباد میں ملے تو مذکر احباب کے نسخے کا ذکر کرکے جو حلیہ اور صفت بیان کی وہ اس سے بالکل مختلف تھے جو میرے علم میں تھی - مجھ کو تعجب ہوا کہ کیا دیکھ آئے - جب میں یہاں آیا اور مہتمم کتاب

---

(۱) میر علی کاتب کے قلم کا لکھا ہوا مثنوی گوی چوگان عارف کا ایک نسخہ میرے یہاں ہے - بمقام ہرات ھ میں لکھا تھا - فتح گولکنڈہ کے وقت عالمگیری مال غنیمت میں داخل ہوا - شاہی تحویلدار کتاب خانہ نے لکھا ہے ''بخط ایام کمال'' اندازاً پنتالیس ۴۵ برس کی عمر کی لکھی ہوئی ہے - ۱۲ شیروانی -

خانہ سے پوچھا تو معلوم ہوا کہ صاحب موصوف کے یہاں آنے سے پہلے ایک عنایت فرما مذکر احباب کا ایک نادر مکمل نسخہ ہدیۃً داخل کتاب خانہ کرکے چلے گئے تھے ۔ میرا پہلا نسخہ ناقص بھی تھا اور اگرچہ خوشخط تھا تاہم نادر نہ تھا ۔ دوسرا نسخہ خط ، کاغذ اور نقاشی و طلاکاری اور قدامت کے لحاظ سے نوادر میں شمار ہونے کے لائق ہے ۔ یہ واقعہ کشش شوق کی دلکش مثال ہو سکتا ہے ۔

## ضمیمہ

اپنے زمانے کے مشہور ادیب قاضی صادق محمد خان اختر نے بطور کشکول ایک کتاب محامد حیدریہ[1] لکھی ہے ۔ مؤلف کا بیان ہے کہ یہ نام غازی الدین حیدر بادشاہ نے تجویز کیا تھا ۔ اصل موضوع کتاب تو لوازمہ دربار داری مداحی ہے تاہم ادبی و تاریخی ذوق بھی نمایاں ہے ۔ ایک باب خطاطین کے حال میں بھی ہے ۔ سابق مفہوم پر حسب ذیل اضافہ باب مذکور سے کیا جاتا ہے ۔ لکھنؤ کے خطاطوں میں حافظ نوراللہ ، حافظ محمد خورشید اور حافظ محمد ابراہیم تھے ۔

عمدۃ التجار حاجی محمد کربلائی کی رفاقت میں محمد نصیرالدین منشی ، اور محمد بہاراللہ منشی تھے اور دونوں خطاط تھے ۔

اس دور کے خطاطوں میں سرآمد و یگانہ غفران مآب حاجی محمد محسن تھے ۔ شہر ہوگلی کے رؤسائے عالی تبار سے تھے ۔ چند سال ہوئے انتقال کیا ۔ خط نسخ میں ان کی فوقیت دانشوران ہندوستان کو تسلیم ہے ۔

علاوہ خط کے اور صنایع میں بھی ممتاز تھے ۔ رئیس ابن رئیس تھے ۔ جود و سخاوت میں شہرۂ آفاق ۔ اپنے پرگنہ کے تمام سالانہ محاصل جناب

---

(۱) پیش نظر نسخہ شاہی مطبع لکھنؤ کے ٹائپ میں چھپا ہوا ہے ۔ سال طبع ۱۲۳۸ھ ہے ۔ بڑے بڑے مشاہیر عصر کی تقریظوں سے مزین ہے ۔ مثلاً شیخ احمد شیروانی یمنی صاحب نفحۃ الیمن اور مولوی اوحدالدین بلگرامی صاحب منتہی الارب (شیروانی) ۔

سید الشہدرض کی تعزیۃ داری اور فقرا اور گوشہ نشینوں کی خدمت میں صرف کر دیتے تھے - مرحوم کا نام آج بھی وقف تحسینہ اور ھوگلی کالج کے سلسلے میں مشہور ہے -

(فروری ۱۹۳۵ع)

# لاهور کی ایک مسجد سے اکبر کے عہد کے چند کتبات

عبداللہ چغتائی

اس سے پیشتر میں نے ایک مضمون انجمن حمایت اسلام لاہور کے ہفتہ وار اخبار ''حمایت اسلام'' کے عید نمبر میں بہ عنوان ''مآثر لاہور'' لکھا تھا جس میں میں نے لاہور کی قدیم مساجد کے کتبات کو جمع کرکے شایع کیا تھا۔ یہ کتبے بیشتر جہانگیر، شاہجہان اورنگ زیب کے عہد سے تعلق رکھتے تھے، ان بادشاہوں کے نام ان میں مذکور ہیں۔

اسی تحقیقات کے سلسلے میں میری توجہ عہد اکبری کے دو تین کتبوں کی طرف منعطف ہوئی جو بھاٹی دروازے کے اندر ایک مسجد میں جو ''اونچی مسجد'' کے نام سے معروف ہے پائے گئے۔ ان کتبوں کی عبارات مسجد کی پچھلی دیوار میں سفیدی اور چونے کی تہ میں دبی ہوئی تھیں اور صاف طور سے پڑھی نہیں جاتی تھیں، لیکن ان کو دیکھنے سے اتنا اندازہ ہوتا تھا کہ ان کا خط قدیم ہے، اس سے مجھے مزید دلچسپی ہوئی۔ چنانچہ میں نے امام مسجد کی اجازت سے عبارات کے حروف کو صاف کرنا شروع کیا اور تھوڑا تھوڑا کرکے چند روز میں پورے کتبے کو صاف کر دیا۔ جس سے عبارت ذیل برآمد ہوئی:

۱- قدبنی ھذالمسجد فی ایام خلافۃ سند الخواقین سید الخوانین مربی العالمین سیّما

۲- العاملین مروّج الشریعۃ الغرّاء مزیّن الملّۃ الحنیفیۃ البیضاء

۳- الذی یجاھد و یغازی فی سبیل اللہ ابوالفتح جلال الدین محمد اکبر بادشاہ غازی خلد ملکہ۔

مسجد کی درمیانی محراب پر جو کتبہ تھا ۔ اس کو بھی میں نے اسی طرح صاف کیا ، اس میں آیات ذیل عمدہ خط نسخ میں لکھی ہوئی ہیں :

''وقال اللہ سبحانہ تعالی شانہ انمایعمر مساجد اللہ من آمن باللہ والیوم الاخر و اقام الصلوۃ و آتی الذکوٰۃ و لم یخش الا اللہ فعسی اولئلک ان یکونوا من المھتدین ۔''

شمالی محراب کے کتبے میں آیت ذیل مسطور ہے :

قال اللہ جل شانہ عز برھانہ حافظوا علی الصلوات والصلوۃ الوسطی و قوموللہ قانتین ۔

ان کتبوں کا خط عمدہ نسخ ہے ۔ جو اکبر کے ابتدائی عہد کا نمونہ ہے ، اس سے ہم اندازہ کر سکتے ہیں کہ مسجد کی تاریخ بنا ۹۷۰ھ - ۹۸۰ھ ہے ۔

اس مسجد کے متعلق سید محمد لطیف اپنی تاریخ لاھور صفحہ ۲۲۷ میں لکھتے ہیں ۔ کہ وہ لکڑ ھارا بازار میں واقع ہے اور ایک اونچے چبوترے پر ہے ۔ اس کی بلندی کی وجہ سے اس کو '' اونچی مسجد '' کہتے ہیں ۔ اس کی بنا اکبر کے کسی سقے کی طرف منسوب کی جاتی ہے ۔ اس کی مرکزی محراب پر جو حال ہی کی تعمیر ہے ۔ ایک طغرائی کتبہ ہے جس میں اکبر کا نام ہے ۔ لالہ کنہیا لال نے تاریخ لاھور میں لکھا ہے کہ یہ مسجد عالمگیر کے زمانے کی ہے (صفحہ ۱۴۷) ۔ سید محمد لطیف نے یہ بھی لکھا ہے کہ اس کا دروازہ ۱۲۹۹ھ کا تعمیر شدہ ہے کیونکہ اس پر تاریخ تعمیر ذیل کے شعر میں لکھی ہے :

چو شد تعمیر معمار خرد گفت کہ ''این باب بہشت جاودان است''

۱۲۹۹

یہ واضح رہے کہ مسجد کی موجودہ تعمیر عہد اورنگ زیب سے بھی بہت بعد کی ہے ۔ ہمارا خیال ہے کہ پہلے یہاں کوئی مسجد عہد اکبری میں تعمیر ہوئی ہوگی جو کسی وجہ سے گر گئی اور اسی جگہ پر دوبارہ نئی بنائی گئی ۔ مسجد کا سطحی نقشہ یقیناً قدیم معلوم ہوتا ہے ۔

مذکورہ بالا کتبات اسی قدیم عمارت کے ہوں گے جو نئی عمارت کی پچھلی دیوار میں نصب کر دئے گئے ہیں۔

(نومبر ۱۹۳۹ع)



ڈاکٹر محمد باقر

پروفیسر فارسی ۱۹۵۳م، پرنسپل ۱۹۶۵م

معاصر

# The Tomb of Zībun Nisā

—(*Prof. Dr.*) *Muhammad Baqir*

Lately a great controversy has been raging regarding the burial place of Zībun Nisā, the illustrious daughter of the Emperor Aurangzīb, in the Panjāb Press, and all sorts of arguments have been advanced to prove that she is buried in a place called Nawānkoṭ, situated towards the South-West of Lahore. It is also claimed that the precious remains of the princess are preserved in an old tomb still standing near Nawānkoṭ. I guess the story woven round the decrepit building near Nawānkoṭ was originated by Maulavī Nūr Aḥmad Chishtī, who writing in his *Taḥqīqāt-e-Chishtī* in 1864 A.D. records:

کتاب شاهجہان نامہ مصنفہ ضرغام الدولہ میں مندرج ہے کہ جب وہ باغ زیب‌النساء نے جو اب مقام چوبرجی مشہور ہے معرفت مرمیا بائی دایۂ خود تعمیر کرایا تو ایک روز زیب‌النساء واسطے دیکھنے اوس باغ کے آئی - راستہ میں سنا کہ اشخاص عام و خاص کہہ رہے ہیں کہ زیب‌النساء واسطے دیکھنے باغ مرمیا دایہ کے چلی ہے - اس استماع سے گونہ رنجیدہ ہو کر دل میں خیال کیا کہ اس باغ سے میری ناموری نہیں ہوئی اب یہ بھی مناسب ہے کہ بر وقت پہونچنے در باغ کے جو کوئی مجھ کو دعائے عاقبت بخیر دیوے یہ باغ اس کو عطا کروں - القصہ جب در باغ پر پہنچی تو اتفاقاً مرمیا بائی ہی نے استقبال کرکے دعائے عاقبت بخیر دی - شہزادی نے حسب شرط وہ باغ اسی کو عطا کر دیا اور خود بنا دیکھنے باغ کے واپس ہو آئی ........ بعد ازاں یہ باغ جس میں اب موضع نواں کوٹ آباد ہے تعمیر کرایا اس نے وهیں اپنا مقبرہ سنگ مرمر کا بنوایا[1] -

1. Chishtī, M. Nūr Aḥmad. *Taḥqīqāt-e-Chishtī*, p. 570.

"It is recorded in Shāhjahān Nāma of Ẓirghamud Daulah, that one day, Zībun Nisā came to see the garden, which is now known as Chauburjī, after it was laid out under the superintendence of her nurse, Mar Mīā Bāī. On her way to it she heard the people saying that Zībun Nisā was going to see Mar Mīā's garden. This report made her sad to some extent and she thought: this garden has not made me famous, and now it behoves me that I should bestow this garden on a person who blesses my end, when I reach the garden. In short, when she reached the garden, Mar Mīā Bāī received her accidentally and prayed for her good end. The Princess, according to her resolution, made a gift of the garden to her and herself returned without seeing the garden ..................................................................

After this, she laid out the garden on the site where the village of Nawānkoṭ is now situated. Here she also got constructed for herself a mausoleum with white marble."

Latīf has obviously copied Chishtī, when he says, "According to the *Shah Jahan-Nama* of Sargham-ud-daula, when Zeb-un-Nisa, the learned daughter of Aurangzeb, made a gift of her garden at Chauburji to Miān Bāī, her favourite female attendant, she laid out an extensive garden at the spot where the village Nawānkoṭ is now situated. This garden she furnished with handsome building and summer-houses. In the midst of it she constructed a mausoleum for herself, and in this she was intered on her death at Lahore."[1]

I have not been able to trace Ẓirghāmud Daulah (Corrupted into Sargham-ud-Daula by Laṭīf) or his *Shāh Jahān-Nāma* and thus I am not in a position to verify the statements of Chishtī and Laṭīf, but if we look critically into the authentic history we find the whole of this story, originating with Ẓīrghāmud Daulah, is baseless. The building now known as Chauburjī, is a gateway standing on the Multan Road in Lahore. The outer walls are brilliantly enamelled and decorated with blue and green encaustic tiles and frescoes of exquisite beauty, which

1. Latif, Syad Muhammad, *Lahore*, p. 190.

notwithstanding the lapse of more than three centuries are as fresh and brilliant as ever. The garden, to which this gateway formed an entrance, according to the popular legend, originally extended from Nawānkoṭ to the city of Lahore on the West, but not a vestige of it now remains. The upper-most part of the building has the *Āyatul Kursī*, a passage from the *Qurān* inscribed on it in Arabic letters of blue colour, worked in porcelain. At the end of it the year of the foundation of the building is given, namely, 1056 A.H. (1646 A.D.), the year following which Aurangzīb was sent on an expedition to Balkh, but was compelled to retreat.

Above the arch are inscribed the following verses in Persian:

بنا پذیر شد این باغ روضۂ رضوان - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - -

بگشت مرحمت این باغ بر میان بائی ز لطف صاحب زیبندہ بیگم دوران

"This garden, in the pattern of the garden of paradise, has been founded (*The second line has been effaced*).
The garden has been bestowed on Mīān Bāī,
By the bounty of the elegant lady of the age."

On a side of the northern *mīnār* the following inscription exists:

ساخت میا بائی چون روضۂ عالی ارم

Three towers of this picturesque building have survived the wreck of time, but the fourth to the north-west, with a portion of the wall on that side, has fallen. On either side of the arches north and south of the middle arch is inscribed the word الله "God" in blue arabic letters, enclosed by a circle. There has been a dome, but a great portion of it has disappeared.

Now the identities of "the elegant lady of the age" and Mīān Bāī are uncertain. The lady is popularly supposed to have been Zībun Nisā, the learned daughter of the emperor Aurangzīb, but if so, she must have been a young child at the time of the construction of the gateway.

